# روحانی تقویم

## ۲۰۱۷ء

مالکِ دو جہاں کا ارشاد ہے

قرآن حکیم میں غور و فکر کرنے والوں کے لیے بے شمار نشانیاں ہیں




عاطف ہاشمی

RS.80/=

تم اپنے رب کی کس کس نعمت کو جھٹلاؤ گے

# روحانی تقویم

## ۲۰۱۷ء

مالکِ دو جہاں کا ارشاد ہے

قرآن حکیم میں غور و فکر کرنے والوں کے لئے بے شمار نشانیاں ہیں




یہ تقویم آپ کو کائنات اور نظام قدرت کے بارے میں غور و فکر کرنے پر اکسائے گی
اور یہ بتائے گی کہ اس کائنات کے ذرے ذرے پر اللہ تعالیٰ کی حکمرانی ہے
بے شک وہی خالق ہے وہی معبود ہے اور وہی مستعان ہے

عاطف ہاشمی

RS.80/=

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ادارہ طلسماتی دنیا کی عظیم الشان روحانی پیش کش

**Roohani** **Taqweem**




# روحانی تقویم

## ۲۰۱۷ء


کمپیوٹر کتابت :
عمر الٰہی، راشد قیصر
نصر الٰہی

منیجر: ابوسفیان عثمانی
موبائل 9756726786

مرتب : مولانا حسن الہاشمی
(فاضل دار العلوم دیوبند)
موبائل 9358002992



شائع کردہ ہاشمی روحانی مرکز

محلہ ابوالمعالی، دیوبند یوپی پن 247554

Hashmi Roohani Markaz, Abulmali, Deoband, U.P.

Rs. 80/-

پرنٹر پبلشر زینب ناہید عثمانی نے شعیب آفسیٹ پریس دہلی سے چھپوا کر ہاشمی روحانی مرکز، محلہ ابوالمعالی، دیوبند سے شائع کیا۔

# کیا اور

# کہاں



*✿*

# ہوش میں آ اب نہیں غفلت کے دن

گرتا ہے دنیا پہ تو پروانہ وار گو تجھے چلنا پڑے انجام کار
پھر یہ دعویٰ ہے کہ ہم ہیں ہوشیار کیا یہی ہے ہوشیاروں کا شعار؟
ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کرلے جو کرنا ہے آخر موت ہے

حیف دنیا کا تو ہو پروانہ تو اور کرے عقبیٰ کی کچھ پرواہ نہ تو
کس قدر ہے عقل سے بے گانہ تو اس پہ بنتا ہے بڑا فرزانہ تو!
ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کرلے جو کرنا ہے آخر موت ہے

یوں نہ اپنے آپ کو بیکار رکھ آخرت کے واسطے تیار رکھ
غیر حق سے قلب کو بیزار رکھ موت کا ہر وقت استحضار رکھ
ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کرلے جو کرنا ہے آخر موت ہے

ترک اب ساری فضولیات کر یوں نہ ضائع تو اپنی اوقات کر
رہ نہ غافل یادِ حق دن رات کر ذکر ہاذم اللذات کر
ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کرلے جو کرنا ہے آخر موت ہے

یہ تری مجذوب حالت اور یہ سن ہوش میں آ، اب نہیں غفلت کے دن!
اب تو بس مرنے کے دن ہر وقت گن کس قدر، در پیش ہے منزل کٹھن!
ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کرلے جو کرنا ہے آخر موت ہے

کرنہ تو پیری میں غفلت اختیار زندگی کا اب نہیں کچھ اعتبار
حلق پر ہے موت کے خنجر کی دھار کر بس اب اپنے کو مردوں میں شمار!
ایک دن مرنا ہے آخر موت ہے
کرلے جو کرنا ہے آخر موت ہے

# رحمٰن ورحیم کے نام سے

جس وقت آپ یہ سطور پڑھ رہے ہوں گے ۲۰۱۶ء رخصت ہو چکا ہوگا، آہ! ۲۰۱۶ء جاتے جاتے ہم سب کو نئے نئے زخم دیا گیا نریندر مودی نے دعویٰ کیا تھا کہ وہ سواسو کروڑ عوام کو لے کر سبھی کے ساتھ انصاف کریں گے اور جو بھی خوشیاں اور مسرتیں ان کے ہاتھ لگیں گی وہ سب میں برابر تقسیم کریں گے اور وہ ہر ہندوستانی کو وہ عزت دیں گے جس کا وہ حق دار ہے۔ نریندر مودی اپنے وعدے پر کھرے نہیں اترے، وہ اپنا وعدہ نبھا نہ سکے، ان کے دورِ اقتدار میں مسلمانوں پر انگلیاں پہلے سے زیادہ اٹھنے لگیں۔ فرضی انکاؤنٹر پہلے سے بھی زیادہ ہونے لگے اور مسلمانوں سے سبدِ وفا کا مطالبہ پہلے سے بھی زیادہ کیا جانے لگا۔ اُن کا ملک ہندوستان مسائل کے بھڑکتے ہوئے شعلوں سے سلگتا رہا لیکن انہیں غیر ممالک میں گھومنے پھرنے سے فرصت نہ مل سکی۔ وہ تادمِ تحریر اس شعر کا مصداق بنے رہے:

سارے جہاں کا جائزہ
اپنے جہاں سے بے خبر

اور اچانک ۸ر نومبر کی آدھی رات کو انہوں نے ایک ڈکٹیٹر کی طرح پانچ سو اور ہزار کے نوٹ بند ہونے کا اعلان کر دیا۔ یہ اعلان عین اس وقت ہوا جب لوگ اپنے اپنے گھروں میں سونے کی تیاریاں کر رہے تھے۔ یہ اعلان ایک بجلی بن کر دل و دماغ پر گرا اور ہندوستان میں رہنے والے کروڑوں لوگوں کی نیندیں حرام ہوگئیں۔ غریبوں پر تو جو گذری اس کا صحیح اندازہ تو صرف ان ہی کو یا ان کے خدا کو ہو سکتا ہے لیکن اس اعلان کے بعد مالدار بھی افراتفری کا شکار ہو کر رہ گئے۔ انہیں بھی اس کاری زخم نے تڑپنے پر مجبور کر دیا۔ مودی جی کی خوش فہمی یہ تھی کہ ان کی اس حرکت سے کالا دھن گھروں سے نکل کر سڑکوں پر آجائے گا اور حکومت اس پر اپنا قبضہ کر لے گی لیکن اس اعلان کے بعد حالات نے یہ ثابت کیا کہ کالا دھن جمع کرنے والوں کی تو چاندی بن گئی۔ ان لوگوں نے تو ایک نیا بزنس شروع کر دیا اور ۲۰ رفیصد کمیشن کی بنیاد پر انہوں نے تو کمیشن خوری کی باڑ لگا دی۔ بینک چیختے رہے کہ پیسہ نہیں آرہا ہے، اپنی محنت کی کمائی بینکوں میں جمع کرنے والے دن بھر قطاروں میں لگے رہے جیسے کوئی بھکاری بھیک کی امید لئے کسی سرمایہ دار کے گھر کے سامنے کھڑا ہو جاتا ہے، دن بھر کی محنت کے بعد بھی لائن میں کھڑے ہونے والے لوگوں کو اتنا بھی نہ مل پاتا جتنا کسی مزدور کے ہاتھ دن بھر کی محنت کے بعد لگتا ہے اور کمیشن خوروں کے گھروں سے دو دو ہزار کے نوٹ کروڑوں کی تعداد میں برآمد ہو رہے ہیں۔ کالے دن کا دھندہ پہلے سے بھی زیادہ عروج پر ہو گیا۔ نریندر مودی کے جو وفادار تھے ان کے اس اقدام کی وہ جے جے کر رہے ہیں، لیکن وہ بھی دودھ کے دھلے ثابت نہ ہو سکے۔ ان کے گھروں سے بھی ستر ستر لاکھ روپے برآمد ہوئے۔ جن خواتین نے اپنی اولاد کی خاطر قطرہ قطرہ اکٹھا کر کے ایک دریا بنایا تھا اور ان کے شوہروں نے اس رقم کا انکم ٹیکس بھی ادا کر دیا تھا وہ بھی خطرات اور اندیشوں کے طوفانوں میں ڈوب گئیں کیوں کہ ڈھائی لاکھ روپے سے زیادہ جمع کرنے والوں کو خواہ وہ دس سال میں جمع کئے ہوں وارننگ دیدی گئی ہے کہ ان کو پوچھ تاچھ کی کرناک

سزاؤں سے دوچار ہونا پڑے گا اور ان پر رقم پس انداز کرنے کا جرمانہ بھی لگے گا۔

نریندر مودی اور ان کے اسٹیل کے چمچے جنہوں نے اپنی زندگی میں دولت جمع کرنے کے سوا کوئی اور کام کیا ہی نہیں وہ بھی کسی بیل کی طرح ان دھمکیوں کی جگالی کر رہے تھے اور ابھی تک کر رہے ہیں جب کہ بھاجپا کے کئی لیڈروں کے گھروں سے نوٹوں کے انبار پکڑے گئے اور یہ ثابت ہو چکا کہ اس وقت بھاجپا ہی سب سے زیادہ مالدار پارٹی ہے۔ کئی لوگوں کا یہ دعویٰ ہے کہ بھاجپا کے ذمہ داروں اور کرم چاریوں کو پہلے ہی سے یہ اشارہ دے دیا گیا تھا کہ نوٹ بدلے جائیں گے اور انہوں نے پہلے سے کچھ تیاری کر بھی لی تھی۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو نریندر مودی ابھی تک وزیر اعظم کے منصب پر نہیں رہ سکتے تھے۔

بہر حال یہ بات تو ثابت ہو چکی ہے کہ کالا دھن نوٹ بدلنے سے ختم نہیں ہو سکتا۔ اگر کالا دھن ختم ہی کرنا ہے تو سرکار کو کرم چاری بدلنے ہوں گے، ذہنیت بدلنی ہوگی، نیت بھی بدلنی ہوگی اور فرقہ پرستی کو جڑ سے اکھاڑنا ہوگا کیوں فرقہ پرستی کالا دھن رکھنے والوں کو کمک پہنچاتی ہے۔ مجرم کوئی ہوتا ہے اور شک کی سوئی کسی اور کی طرف گھومتی ہے۔

ہم کئی بار یہ بات کہہ چکے ہیں کہ دہشت گردی کی طرح فرقہ پرستی بھی انسانوں کے لئے سوہان روح بن چکی ہے۔ اگر یہ کہا جائے کہ فرقہ پرستی کی کوکھ سے ہی دہشت گردی پیدا ہوتی ہے تو قطعاً غلط نہیں ہوگا۔ ہمارے ملک میں فرقہ پرستی کی آگ جنگل میں لگی ہوئی آگ کی طرح پھیل رہی ہے۔ اخلاق کے قتل کا معاملہ ہو، گائے کے نام پر قتل و غارت گری کی بات ہو یا بھوپال کا انکاؤنٹر ہو یا سوریہ نمسکار اور یوگا کا شور وغل ہو یہ سب سلگتی ہوئی باتیں فرقہ پرستی کو ہوا دینے کے لئے فرقہ پرستوں کی زبانوں پر آتی ہیں اور سرکار "تک تک دیدم اور دم نہ کشیدم" کی مصداق بنی رہتی ہے۔ افسوس کی بات یہ ہے کہ جو لوگ دنیا کے لئے دہشت گردی کو خطرناک ترین کہتے ہیں وہ فرقہ پرستی کی قباحتوں پر غور نہیں کرتے حالاں کہ فرقہ پرستی کا ناگ انسانیت کو اسی طرح ڈس رہا ہے، جس طرح دہشت گرد لوگ اس دنیا میں دہشت گردی اور وحشت و بربریت پھیلا رہے ہیں ہمیں یقین کرنا چاہئے کہ دہشت گردی اس دنیا سے اس وقت تک ختم نہیں ہو سکتی جب تک ہماری سرکاریں فرقہ پرستی کے آسیب سے نجات نہ پالیں کیوں کہ فرقہ پرستی ہمیں اصل دہشت گردوں تک پہنچنے نہیں دیتی۔ معصوم اور بے قصور لوگ پولیس اور ارباب قانون کے منہ کا نوالہ بن جاتے ہیں اور دہشت گرد لوگ آزادی کے ساتھ گھومتے پھرتے ہیں۔

۲۰۱۷ء اس وقت دنیا میں قدم رکھ رہا ہے جب ہمارے ملک میں نوٹ بندی کی وجہ سے ہر طرف افراتفری مچی ہوئی ہے۔ علی الصبح لوگ بینکوں کی لائن میں لگ جاتے ہیں اور شام کو منہ لٹکائے ہوئے بغیر چیک کیش کرائے اپنے گھر لوٹ جاتے ہیں۔ لوگ کب تک صبر کریں گے اور کب تک انسانوں کا آتش فشاں پھٹنے سے محفوظ رہے گا۔ نریندر مودی ٹس سے مس نہیں ہونگے ان کے ہم نوا بھی جوں کی توں ان کی تعریف کی بانسری بجاتے رہیں گے، جب کہ دور اندیش لوگوں کا کہنا یہ ہے کہ نریندر مودی کا قد بھاجپا سے بہت اونچا ہو گیا تھا اور بھاجپا کے پرانے نیتاؤں کو ان کی اوقات سمجھا دی گئی تھی اس لئے کسی نے مودی کے ساتھ بھیانک سازش رچی ہے۔ یہ سازش شاید ان کی کرسی نہ چھین لے۔ لیکن ہمارا خیال یہ ہے کہ اس ہٹ دھرمی کی سیاست کی وجہ سے وہ کرسی پر تو ڈٹے رہیں گے لیکن اس عزت سے محروم ہو جائیں گے اور شاید ہو چکے ہیں جو دلوں پر حکومت کرنے سے ہی ملتی ہے۔

سحر کاظمی

# بسم اللہ کے اسرار مخفی

بسم اللہ کے کل ۱۹ر حروف ہیں جو کہ یہ ہیں۔

"ب س م ا ل ل ہ ا ل ر ح م ن ا ل ر ح ی م"

ان تمام حروف کو جو کہ مکرر ہیں علیحدہ کیا تو پھر "ب س م ا ل ہ ن ر ح ی" رہ گئے۔

حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اور اسم اعظم میں اتنا فرق ہے کہ جتنا کہ آنکھ کی سفیدی اور سیاہی میں فرق ہے۔

قرآن پاک میں ہے۔ "اے محبوب! کہہ دو ان سے کہ چاہے رحمٰن کہہ کر پکارو، چاہے رحیم کہہ کر یہ وہی اللہ ہے بس تم کو اختیار ہے کہ اللہ کہو یا رحمٰن کیوں کہ اللہ ربوبیت اور رحمانیت کی دونوں صفتوں کا جامع ہے۔ اللہ کا ہر نام بزرگ ہے اگر تم اللہ کی رحمت درکار ہو تو پھر یا رحمٰن کہہ کر پکارو۔

**ب** : بسم اللہ کی "ب" کو اگر ہرن کی کھال پر ہزار مرتبہ لکھیں اور دشمن کا نام مع والدہ کے لکھیں تو انشاء اللہ دشمن دفع ہو جائے گا۔

☆ قیدی کی رہائی کے لئے ہزار بار پڑھیں تو قیدی کو رہائی نصیب ہوگی۔ اگر ہر روز ایک ہزار مرتبہ پڑھیں تو کوئی مصیبت نہ آئے گی۔

☆ اگر کاروباری حضرات، ڈاکٹر، حکیم یا کوئی دکاندار اس کا وظیفہ رکھے تو اس کے ہاتھ میں شفا آئے گی اور دکاندار حضرات کی دکان داری زیادہ چلے گی۔

☆ اگر پھول پر ۱۰۰۱ر مرتبہ پڑھ کر محبوب کا نام لے کر پڑھے اور سونگھائے تو محبوب فرماں بردار ہوگا۔

**س** : اسی طرح سین کو ۲۱ر پیپل کے درخت کے پتے پر لکھیں اور ساتھ گمشدہ کا نام لکھیں انشاء اللہ گمشدہ جلد واپس آجائے گا۔

☆ ۴۰ر مرتبہ بعد نماز ظہر پڑھیں تو صاحب کرامت ہوگا۔

☆ ۴۰ر مرتبہ حروف لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالیں تو بچہ جلدی باتیں کرنے لگے گا۔

☆ ہر مصیبت مشکل میں آسانی کے لئے بکثرت پڑھیں۔ جائز مراد کے لئے ہر روز ۱۱۰ر مرتبہ پڑھیں۔

☆ کسی کو اپنی طرف راغب کرنے کے لئے ۷۰۰ر مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ ۷ر روز تک خالی گلاس پر پڑھ کر دم کریں اور پانی ضدی بچے کو پلانے سے بچہ اپنی ضد چھوڑ دیا کرے گا۔

**م** : اگر میم کو ۱۰۱ر مرتبہ سیب پر لکھ کر اپنے پاس رکھے تو لوگوں کے دلوں میں باکمال محبت پیدا ہوگی۔

☆ ۴۰ر مرتبہ چینی کے پیالہ میں زعفران سے لکھ کر نسیان کے مریض پلائیں تو حافظہ تیز ہوگا۔ قرآن پاک حفظ کرنے والے لوگ اس سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں

☆ کمر درد والے حضرات روزانہ ۷۸۶ر بار پڑھ کر ہاتھ پر دم کریں اور ہاتھ کمر پر پھیریں تو کمر درد دور جاتا رہے گا۔

☆ جس عورت کے اولاد نہ ہوتی ہو یا حمل ضائع ہو جاتا ہو تو وہ عورت ۷۰ر مرتبہ روزانہ پڑھے تو حمل کبھی بھی ضائع نہیں ہوگا۔ کم از کم سات ماہ باندھے رکھے اس کے بعد اتار دے۔

**الف** : آنکھ کھلتے ہی بستر پر لیٹ کر ایک ہزار مرتبہ روزانہ پڑھیں تو صاحب ثروت ہوں گے۔

☆ جو کوئی تہجد کی نماز کے بعد ۴۶۹۰ر بار اس کا ذکر کرے تو موکل تابع دار ہوں۔

☆ ہر مشکل کو آسان کرنے کے لئے روزانہ ۳ر ہزار مرتبہ پڑھیں نے مشکل آسان ہوگی۔

☆ اگر نگینہ پر کندہ کرا کے پہنیں تو خلق کے دل میں محبت پیدا ہوگی۔

☆ آدھاسر کے درد کے لئے اگر ۵ر بار ماتھے پر لکھیں اور دم کردیں تو سر کا درد جاتا رہے گا۔

☆ ملازمت میں ترقی کے لئے ہر روز ۱۱۱ر مرتبہ پڑھنے سے ملازمت میں ترقی حاصل ہوتی ہے۔

**لام:** چھری پر ۱۷ر مرتبہ لکھیں اور دم کریں اور کسی بچے کو نظر لگی ہوئی ہو تو چھری سے نظر اتار دیں۔ بچے کو فوراً سکون مل جائے گا۔

☆ ایک بادام جس کی دو گریاں ہوں اس پر پڑھ کر ایک گری عورت کو کھلادیں، ایک آدمی کو تو دونوں کے دلوں میں محبت پیدا ہوگی۔

☆ روزانہ اکتالیس روز تک ۲۰۰ر مرتبہ پڑھ کر دشمن کے گھر کی طرف منہ کر کے پھونک ماریں تو دشمن سے نجات حاصل ہو۔

شادی کے بعد دلہن جب سسرال جانے لگے تو ۹۲ر مرتبہ پڑھ کر اپنے ہاتھ پر دم کرے اور ہاتھ پورے جسم پر پھیرے۔ انشاء اللہ محبت ملے گی۔ سکون کی زندگی بسر ہوگی۔

☆ بچہ اگر بہت زیادہ روتا ہو تو پڑھ کر دم کردیں۔ بچہ رونا بند کردے گا۔

**ہ:** اگر کوئی ۴۰ر مرتبہ قبرستان کی مٹی پر دم کرے اور مٹی دشمن کے گھر ڈال آئے تو دشمن کا گھر برباد ہو جائے گا یا پھر اپنی آگ میں خود جلتا رہے گا۔

☆ اگر ایک کاغذ پر موٹا سا "ہ" کالی روشنائی کے ساتھ سرکنڈے کے ساتھ لکھے اور پھر ۱۰۰ر مرتبہ دم کر کے کاغذ کو لیمو کے درخت، جس کا کانٹا موٹا ہو اس کے کانٹے پر صرف "ہ" چپک جائے لگاتے اور دم کرتے وقت دشمن کا نام بمع والدہ پڑھ کر دم کرے دشمن تباہ و برباد ہو جائے گا۔

**ن:** بچہ بہت زیادہ روتا ہو یا دودھ سے نفرت کرتا ہو تو ۱۰۰ر مرتبہ پڑھکر دم کردیا کریں، بچہ ٹھیک ہو جائے گا۔

☆ اگر عورت بد کردار ہو پانی پر روزانہ ۱۰۰ر مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور پانی عورت کو پلادیا کرے۔

☆ اگر غصہ بہت زیادہ آتا ہو تو روزانہ ۱۱۰ر مرتبہ پڑھنے سے غصہ کم ہو جائے گا۔ اور آخر کار ختم ہو جائے گا۔

☆ ہر کامیابی کے لئے ہر روز ۹۰ر مرتبہ پڑھ لیا کریں۔ ہر نماز کے بعد ۲۵۶ر مرتبہ پڑھ کر بعد میں دل کی طرف نگاہ کر کے پھونک ماریں۔ یہ عمل نوچندی جمعہ کو کریں۔ دل برائی کی طرف راغب نہیں ہوگا۔

**ز:** ز، کو درد شقیقہ کے لئے پانچ مرتبہ ماتھے پر لکھیں۔

☆ جب کوئی نیا مکان بنانا شروع کرے تو ایک کاغذ پر ۱۰۰ر مرتبہ دم کر کے مکان کی بنیاد میں رکھ دے، مکان کبھی خراب نہیں ہوگا، گھر میں لڑائی جھگڑے نہیں ہوں گے، مکان آگ سے بچا رہے گا۔

**م:** ہر روز ۳۵ر مرتبہ چینی کے پیالے پر لکھ کر مریض کو پلائے تو شفاء ہوگی۔

☆ اگر کوئی جمعہ کے دن بعد نماز عشاء سجدے میں ۵۰۰ر مرتبہ پڑھے اور پھر سو جائے تو آنے والے حالات معلوم ہوں گے۔

**ی:** سفید حریر پر روغن زیتون سے ۱۰۰ر مرتبہ لکھے حاسدوں سے بچے۔

☆ اگر کوئی بعد نماز عصر ننگے سر روزانہ اس کا ذکر کرے تو ہر طرح کی آفات سے محفوظ رہے گا۔ رزق کی تنگی دور ہوگی، قرضہ سے نجات ہوگی۔

**امیر وکبیر ہونے کے لئے:** طلوع آفتاب کے وقت سورج کی طرف منہ کر کے ۱۰۷ر مرتبہ درود شریف اور ۷۸۶ر مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھے تو اپنے علاقہ کا امیر ترین شخص بن سکتا ہے بس دوران پڑھائی ناغہ نہ ہو۔

**رد سحر کے لئے:** ۷ر کنووں کا پانی لے کر اس پر ۲۱ر مرتبہ بسم اللہ پوری پڑھ کر دم کریں پھر اس پانی سے غسل کرائیں۔

**دوستی کے لئے:** کسی سے دوستی کرنا چاہتے ہو تو ۷۸۶ر مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلیں اور پھر اس شخص سے ملنے جائیں جس سے دوستی چاہتے ہیں انشاء اللہ پہلی ملاقات میں دوستی ہو جائے گی۔

**دشمن ذلیل ہو:** ہر روز ۷۸۶ مرتبہ پڑھ کر دشمن کا تصور کر کے آنکھیں بند کر کے دم کریں، روزانہ ایسے ہی کیا کریں۔ ۷۔۱۲۔۴۰ روز میں دشمن برباد ہو جائے گا۔

**بیماری دور ہو:** ایسے مریض جن سے طبیعت عاجز آ جائے ان کو روزانہ ۷۰ مرتبہ پانی پر دم کر کے پلائیں۔ انشاء اللہ صحت و تندرستی کے دروازے کھل جائیں گے۔

**زبان بندی کے لئے:** ہر روز بعد نماز مغرب ۷۸۶ مرتبہ پڑھ کر جس کی زبان بندی کرنی ہو اس کا آنکھیں بند کر کے تصور کر کے دم کریں۔ انشاء اللہ اس کی زبان بندی ہو جائے گی، جس کی آپ زبان بندی چاہتے ہیں۔

**ہر مقصد میں کامیابی کے لئے:** آغاز ماہ میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اس طرح پڑھیں کہ کسی وقت دن یا رات میں ۲ رکعت میں ۲ رکعت نماز حاجت ادا کریں پھر ۱۲۰۰۰ بار پڑھیں پھر دعا مانگیں۔ انشاء اللہ مقصد پورا ہوگا۔

**مالک مکان خالی نہ کروائے:** اگر مالک اپنا مکان خالی کروانا چاہتا ہے کہ مکان خالی ہوگا اور نیا کرائے دار رکھوں گا، کرایہ زیادہ وصول کروں گا تو اس کے لئے آپ ہر نماز عشاء کے بعد ۷۸۶ مرتبہ پڑھ کر دعا مانگ لیا کریں مالک مکان، مکان خالی نہیں کروائے گا۔

شادی کے لئے: جس لڑکی کی شادی نہ ہو رہی ہو، رشتے آتے ہوں مگر دوبارہ نہ آتے ہوں تو بروز جمعرات بعد نماز مغرب ایک سفید کاغذ پر ۷۸۶ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سرخ مارکر سے لکھ کر ایک لوہے کے ڈبے میں بند کر کے کسی اونچی جگہ پر رکھ دیں۔ اب اگلی جمعرات کو اسی وقت ڈبے کو کھول کر لکھے ہوئے کاغذ پر ۷۸۶ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر دم کریں۔ اسی طرح ۵ جمعرات تک کرنا ہے۔ انشاء اللہ کوئی نہ کوئی رشتہ آئے گا اور رشتہ طے ہو جائے گا۔ جب رشتہ طے ہو جائے تو اس کاغذ کو نہر یا دریا میں بہا دیں اور اللہ کے نام کی نیاز دے دیں۔

☆ ☆ ☆ ☆ ☆

## تحویل آفتاب

تحویل آفتاب کا وقت نہایت مبارک اور مسعود ہوتا ہے، یہ دعا کی قبولیت کا وقت ہے، اس وقت مندرجہ ذیل وظیفہ پڑھ کر اپنی خصوصی ضرورتوں اور خواہشوں کو اپنے رب کے حضور رکھیں اور کامیابیوں سے ہم کنار ہوجائیں، عمل سے پہلے تازہ غسل کریں، صاف ستھرا لباس پہنیں اور خوشبو لگائیں، دوران عمل عنبر اور صندل اور زعفران کی دھونی لیں، ایک کٹورے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا پھول رکھ دیں، تحویل آفتاب کے وقت پھول میں خود بخود حرکت پیدا ہوگی، مندرجہ ذیل وظیفہ ۳۶۰ مرتبہ پڑھیں۔ "یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ یَا مُدَبِّرَ اللَّیْلِ وَالنَّهَارِ یَا مُحَوِّلَ الْحَوْلِ وَالْاَحْوَالِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰی اَحْسَنِ الْحَالِ" اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں، اس کے بعد ایک گھنٹے کے اندر اندر مندرجہ ذیل نقش کو جتنی تعداد میں بھی بنا سکیں بنالیں اور ضرورت مندوں کو دیں، انشاء اللہ یہ نقش تمام ضرورتوں میں تیر کی طرح کام کرے گا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

واللہ خیر

اللہ اللہ اللہ اللہ جل جلالہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۶۱ | ۱۲۶۴ | ۱۲۶۷ | ۱۲۵۴ |
| ۱۲۶۶ | ۱۲۵۵ | ۱۲۶۰ | ۱۲۶۵ |
| ۱۲۵۶ | ۱۲۶۹ | ۱۲۶۲ | ۱۲۵۹ |
| ۱۲۶۳ | ۱۲۵۸ | ۱۲۵۷ | ۱۲۶۸ |

علی علی علی علی کرم اللہ وجہہ

ایک وظیفہ بطور خاص دیا جارہا ہے تمام قارئین اس سے استفادہ کریں، نوروز (یکم محرم) کے دن بعد نماز ظہر ۴ رکعت نفل پڑھیں، پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد دس مرتبہ سورۂ قدر، دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ کافرون دس مرتبہ، تیسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد دس مرتبہ سورۂ اخلاص اور چوتھی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد دس مرتبہ معوذتین پڑھیں، نماز سے فارغ ہونے کے بعد پہلے مذکورہ وظیفہ کم سے کم گیارہ مرتبہ پڑھیں پھر دعا کریں، انشاء اللہ دعا قبول ہوگی۔

زائچہ نوروز عالم افروز — بحساب یونانی

| خانہ | برج | کواکب |
|---|---|---|
| ۱ | طالع اسد | |
| ۲ | سنبلہ | ۳-۳۱ |
| ۳ | میزان | مشتری ۲۱-۱ |
| ۴ | عقرب | |
| ۵ | | قمر درجہ ۲۷-۵۹ |
| ۶ | جدی | پلوٹو |
| ۷ | دلو | |
| ۸ | حوت ۳-۳۱ | کیتو، نیپچون ۱۲-۵۳ |
| ۹ | حمل | شمس ۸-۳۱، یورانس ۲۳-۳۴ |
| ۱۰ | ثور | زہرہ، مریخ درجہ ۷-۵۸ |
| ۱۱ | جوزا | |
| ۱۲ | سرطان | |

آفتاب در برج حمل: دن ۳ بج کر ۵۹ منٹ

☆ اس سال کا بادشاہ : قمر ☆ اس سال کا وزیر : عطارد

☆ اس سال کا سپہ سالار : مشتری ☆ اس سال کا مشیر : زحل

**خوراک** : قلاقند، برفی، ربڑی، رس ملائی، کھیر، دودھ، سوجی کا حلوہ یا قوت۔

**صدقہ** : چاول، آٹا، صابودانہ، دودھ ڈبے کا یا تازہ، چینی

## آب نیساں

نوروز سے ۲۳ روز کے بعد نیساں کا مہینہ شروع ہوتا ہے جو تیس روز کا ہوتا ہے، اس مہینے میں جو بارش ہوتی ہے اس کو آب نیساں کہتے ہیں، بزرگوں نے فرمایا ہے کہ اس پانی پر سورۂ فاتحہ، آیت الکرسی، چاروں قل اور سورۂ قدر ستر مرتبہ پڑھ کر رکھ لیں پھر اس پانی کو صبح و شام سات دن تک پیتے رہیں تو پینے والے کو تمام روحانی اور جسمانی امراض سے نجات مل جائے، یہ پانی ہڈیوں اور رگوں اور پٹھوں کو بھی مضبوط کرتا ہے اور انسان کے جسم کو حیرت ناک توانائی فراہم کرتا ہے، یہ پانی اُن عورتوں کو حمل کے قابل بناتا ہے جو بالکل بانجھ ہوں اور اولاد سے مایوس ہوچکی ہوں، ایسی عورتوں کو ایام سے فارغ ہونے کے بعد ۲۱ روز تک صبح و شام پانی پینا چاہئے۔ اس سال مذہبی اختلافات، خون خرابہ، بے حیائی، بدچلنی اور افراتفری پھیلنے کے اندیشے ہیں، اللہ اپنا فضل فرمائے

# آخری بدھ

اس سال ۱۵ رنومبر کو یہ دن آئے گا۔ اس دن کے فضائل وزکوۃ کے لئے حضرت خواجہ خواجگان چشت اہل بہشت کے پیشوا فریدالدین شکر گنج نے اور خواجہ غریب نواز اجمیریؒ کے اوراد شریفہ میں مذکور ہے کہ تمام سال میں تین لاکھ اور بیس ہزار بلائیں آسمان سے زمین پر اترا کرتی ہیں۔ لیکن ان سب دنوں میں زیادہ سخت ترین خطرناک آخری بدھ ہے۔ اس روز اپنے خیال وفکر سے باقاعدہ اعمال وظائف ونوافل کے ذریعہ جو شخص اپنے حافظ حقیقی سے پناہ مانگ لے کہ وہ اپنے فضل وکرم سے اسے محفوظ رکھے گا۔

طلوع آفتاب کے بعد چہار گانہ نافلہ ادا کرے۔ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ کوثر سات بار اور اخلاص ومعوذتین پانچ پانچ مرتبہ پڑھے۔ بعد سلام یہ دعا تین بار پڑھے تو وہ بشرح اپنے لواحقین کے دارالامان میں رہے۔

دعا یہ ہے۔

یاشدید القوی یاشدید المحال یاعزیز ذلت لعزتک جمیع خلقک اکفنی بفضلک یامحسن یامجمل یامفصل یامنعم یامکرم یالاالہ الاانت برحمتک یاارحم الراحمین ۔

اس کے بعد یہ مخمس اسم سلام کی زعفران سے لکھ کر اپنے بازو پر باندھے تو دشمنوں کے غلبے سے محفوظ رہے گا۔ جب تک یہ نقش عزیز پاس رہے گا ہر بلا سے محفوظ رہے گا۔

جب کوئی ہندسہ لکھے تو اسم سلام ایک دفعہ پڑھ کر لکھے۔ اگر چاہیں تو اپنے خاندان والوں میں سے جس کو چاہیں یہ نقش لکھ کر دے سکتے ہیں جو آپ کے ساتھ رہتے ہوں۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۳۲ | ۲۰ | ۲ | ۳۴ | ۵۳ |
| ۱۸ | ۴۲ | ۳۹ | ۲۶ | ۲ |
| ۳۱ | ۲۲ | اپنا نام | ۱ | ۵۰ |
| ۱۰ | ۱۲ | ۴۶ | ۳۰ | ۱۴ |
| ۴۰ | ۳۵ | ۴۴ | ۴ | ۸ |

## آخری چہار شنبہ کے بعد جمعرات

چہار شنبہ کی شب سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم سیر قبرستان بھی فرمایا کرتے تھے۔ ایک بار بعد علالت کے غسل بھی فرمایا اور حضرت بی بی خاتون جنت علیہا السلام نے کچھ نان شیریں تقسیم کیں۔

## آفات وبلیات سے محفوظ رہنا

دوگانہ نافلہ ادا کر کے جس میں سورۂ اخلاص تین بار اور آیات سلام ایک بار ہوں۔ ادا کر کے چینی کی مصفی پلیٹ پر عین درمیان میں مثلث دو پایہ لکھے۔ اس کے چاروں طرف آیات سلام گلاب وزعفران سے لکھ کر ایک بوتل عرق گلاب میں دھو کر ڈال دیں اور اپنے تمام کنبہ کے خرد وکلاں کو تھوڑا تھوڑا پلائیں اور اسم سلام پڑھتے ہوئے ہاتھ پر دم کر کے اپنے تمام بدن پر ناف سے لے کر او پر تک ہاتھ پھیر لیں تو تمام مکروہات، آفات وبلیات امراض لا دوا سے مامون ہو جائیں گے ۔ اگر کوئی مریض چلا آرہا ہو تو اسے یہ عرق ایک ہفتہ تک صبح ساعت اول میں روز پلایا کریں۔ انشاء اللہ ایک ہفتہ میں صحت ہوگی۔ خواہ کیسا ہی مرض کیوں نہ ہو۔ اگر پلیٹ پر خالی جگہ رہ جائے تو اسے اسم یاسلام

سے پر کریں اور جس وقت پلیٹ پر لکھیں تو زبان سے بھی ادا کریں اور حسن عقیدت سے لکھتے رہیں بعد تیاری عرق جس کو چاہیں پلائیں اور ضرورت ہو تو محفوظ بھی رکھ لیں۔ یہ تمام کام ساعت عطارد میں سرانجام دیں، یعنی طشتری پر لکھنے اور عرق بنانے کا۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴۳ | ۴۸ | ۴۰ |
| ۴۱ | ۴۴ | ۴۶ |
| ۴۷ | ۳۹ | ۴۵ |

اس نقش کے چاروں طرف گول دائرہ میں یہ آیات لکھیں۔

سَلَامٌ قَوْلاً مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْم ٥ سَلَامٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعٰلَمِیْنَ سَلَامٌ عَلٰی اِبْرٰهِیْم ٥ سَلَامٌ عَلٰی مُوْسٰی وَهٰرُوْنَ ٥ سَلَامٌ عَلٰی اِلْیَاسِیْنَ ٥ سَلَامٌ عَلَیْکُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خٰلِدِیْنَ ٥ سَلَامٌ هِیَ حَتّٰی مَطْلَعِ الْفَجْرِ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْکَ السَّلَامُ وَاِلَیْکَ یَرْجِعُ السَّلَامُ۔

## چھلا مسمریزم

آخری چہارشنبہ بعد نماز صبح ایک برتن پانی کا ایک کٹورہ یا گلاس خود لے کر سورۂ یٰسین شریف پڑھتے ہوئے آب چاہ جاری یا نلکے تک جائیں۔ ایک مبین تک پڑھنا ہے پھر سَلَامٌ قَوْلاً مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْم سات بار کہہ کر پانی تھوڑا سا لیں۔ پھر دوسرے چاہ یا نلکے کی طرف سورۂ یٰسین پڑھتے ہوئے جائیں اور دوسرے مبین تک ختم کر کے اسی طرح سات بار سَلَامٌ قَوْلاً مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْم پڑھ کر تھوڑا سا پانی لیں اور چل پڑیں۔ اسی طرح سات مبین تک سات جگہ سے پانی حاصل کرنا ہے۔ گھر واپسی تک سورۂ ختم کر دینی ہے۔ اسی اثناء میں کوئی دوسرا کام یا کلام نہ کریں۔ سوائے سلام کے کوئی جواب نہ دیں۔ اس فراہم شدہ پانی میں نقرئی چھلے جس قدر بھی ممکن ہوں گرم کر کے سات بار اس پانی میں بجھا دیے لیں۔ بجلی کی تاثیر ان میں پیدا ہو جائے گی۔ اگر بچے کے گلے میں ڈالیں تو امن سے رہے درد زہ والی کے کمر میں باندھیں تو آسانی ہو، ہاتھ میں چھنگلی میں ڈالیں تو جملہ قسم کی بلا سے محفوظ رہے۔ مصروع کے گلے میں ڈالنے سے شفائے کاملہ ہو۔

# اوقات نماز اور جدید سائنس

## (Timings of Prayers And Modern Science)

انسان طبعی طور پر متحرک جسم ہے، یہ جامد اور ساکت اجسام کی ضد ہے، اس لئے اس کی صحت، تندرستی اور بقا تحریک میں ہے اور نماز بار بار اسی تحریک کا نام ہے، قدرت نے اس کے معمولات زندگی اور اس کو ازل سے ابد تک جانتے اور پہچانتے ہوئے نماز میں اس کے لئے اوقات اور وقفے مقرر کئے ہیں۔

### نماز فجر (Fajir Prayer)

نماز فجر اس وقت ہوتی ہے جب رات ڈوبنے کو ہوتی ہے اور اس وقت آدمی رات کے سکون اور آرام کے بعد اٹھتا ہے، سائنس اور حفظان صحت (Hygiene) کا اصول ہے کہ کسی بھی ورزش کو کرنے کے لئے آہستہ آہستہ اپنی رفتار، قوت اور لچک میں اضافہ کیا جائے حتیٰ کہ دوڑنے کے لئے بھی یہ ضروری ہے کہ اس میں پہلے آہستہ آہستہ دوڑیں پھر تیز پھر اور تیز اور پھر سبک رفتار بن جائیں۔

اب اگر انسان صبح اٹھتے ہی سترہ رکعات کی نماز پڑھے تو اس کی جسمانی صحت بہت جلد ختم ہو جائے گی اور وہ بہت ہی جلد اعصاب اور بے طاقتی کا مریض بن جائے گا۔

اور پھر رات سونے کے بعد صبح اٹھتے ہی پیٹ خالی ہوتا ہے اور خالی پیٹ اور اس وقت جب اعضاء رات بھر سکون میں رہے ہوں اور پھر فوراً انہیں تحریک دی جائے دونوں حالتوں میں سخت محنت اور زیادہ اٹھک بیٹھک بہت مضر ہے، اس لئے اللہ رب العزت نے صبح کی نماز بہت مختصر رکھی ہے۔

صبح کی نماز کا بنیادی مقصد انسان کو طہارت (Sterilization) اور صفائی کی طرف مائل کرنا ہے اگر اس نے نماز کا وضو نہ کیا اور مسواک نہ کیا اور صبح کا ناشتہ کر لیا تو رات بھر جراثیم منہ میں پلتے پھولتے رہے اور (Bacteria) کی ایک خاص قسم رات کو سوتے وقت منہ میں پیدا ہو جاتی ہے اگر وہ غذا، لعاب یا پانی کے ذریعے اندر چلی جائے تو معدے کی سوزش (Stomach Swelling) اور آنتوں کی ورم (Inflammation of Intestines) اور السر (Ulser) کے خطرات بڑھ جاتے ہیں۔

### نماز ظہر (Zuher Prayer)

صبح سے دوپہر تک آدمی کسب معاش کے لئے ساعی و کوشاں رہتا ہے، اسی دوران گرد و غبار، دھول اور مٹی سے اس کا واسطہ پڑتا ہے، بعض اوقات ایسے زہریلے کیمیکل ہوا کے ذریعے کھلے اعضاء چہرے اور ہاتھوں پر لگ جاتے ہیں جو اگر زیادہ دیر رہیں تو انتہائی نقصان دہ ثابت ہوتے ہیں، تو ایسی کیفیت میں جب آدمی وضو کرتا ہے تو اس پر سے تمام کثافتیں اور تکان دور ہو جاتی ہے اور اس پر سرور اور کیف کی ایک دنیا روشن ہو جاتی ہے

سورج کی تمازت ختم ہو کر جو زوال سے شروع ہوتی ہے تو زمین کے اندر سے ایک گیس خارج ہوتی ہے، یہ گیس اس قدر زہریلی ہوتی ہے کہ اگر آدمی کے اوپر اثر انداز ہو جائے تو وہ دم قسم کی بیماریوں میں مبتلا کر دیتی ہے، دماغی نظام اس قدر درہم برہم ہو جاتا ہے کہ آدمی پاگل پن کا گمان کرنے لگتا ہے، جب کوئی بندہ ذہنی طور پر عبادت میں مشغول ہو جاتا ہے تو اسے نماز کی نورانی لہریں اس خطرناک گیس سے محفوظ رکھتی ہیں، اب نورانی لہروں سے یہ زہریلی گیس بے اثر ہو جاتی ہے۔

### نماز عصر (Asar Prayer)

زمین دو طرح سے چل رہی ہے ایک گردش محوری اور دوسری طولانی، زوال کے بعد زمین کی گردش کی کمی واقع ہو جاتی ہے اور پھر رفتہ رفتہ یہ گردش کم ہوتی چلی جاتی ہے اور عصر کے وقت تک یہ گردش اتنی کم ہو جاتی ہے کہ حواس پر دباؤ پڑنے لگتا ہے، انسان، حیوان، چرند،

پر ندسب کے اوپر دن کے حواس کی بجائے رات کے حواس کا دروازہ کھلنا شروع ہو جاتا ہے اور شعور مغلوب ہو جاتا ہے، ہر ذی شعور انسان اس بات کو محسوس کرتا ہے کہ عصر کے وقت اس کے اوپر ایسی کیفیت طاری ہوتی ہے جس کو وہ تکان، بے چینی اور اضمحلال کا نام دیتا ہے، یہ تکان اور اضمحلال شعوری حواس پر لاشعوری حواس کی گرفت کا نتیجہ ہوتا ہے، عصر کی نماز شعور کو اس حد تک مضمحل ہونے سے روک دیتی ہے جس سے دماغ پر خراب اثرات مرتب ہوں، وضو اور عصر کی نماز قائم کرنے والے بندے کے شعور میں اتنی طاقت آجاتی ہے کہ وہ لاشعوری نظام کو آسانی سے قبول کر لیتا ہے اور اپنی روح سے قریب ہو جاتا ہے، دماغ روحانی تحریکات قبول کرنے کے لئے تیار ہو جاتا ہے

نماز عصر کے بعد کچھ دیر ذکر، تسبیح کی جاتی ہے جو کہ شرعی حکم ہے اور پھر دعا کی جاتی ہے، اس کی وجہ بھی یہی ہے کہ ان اذکار اور وظائف کی نورانی شعاعیں اور لہریں اس خطرناک اثر پر غالب آجاتی ہیں جو زمین کی حرکت سے پیدا ہوتا ہے۔

## اولیاء کا معمول (The Routine of "Oaliya)

اولیاء کرام کے معمولات میں یہ بات ملتی ہے کہ وہ عصر سے مغرب تک مسلسل ذکر و اذکار اور وظائف میں مشغول رہتے ہیں اس کی سائنسی وجہ یہی ہے جو سابقہ بیان ہوگئی ہے کہ زمین کی گردش محوری اور طولانی کے اثرات سے وہ حضرات ذکر اذکار کے ذریعے محفوظ رہتے تھے۔

## نماز مغرب اور روحانی لہریں

آدمی بالفعل اس بات کا شکر ادا کرتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے رزق عطا فرمایا ہے اور کاروبار سے اس کی اور اس کے بچوں کی ضروریات پوری ہوتی ہیں، شکر کے جذبات سے وہ مسرور اور خوش و خرم اور پر کیف ہو جاتا ہے، اس کے اندر خالق کائنات کی وہ صفات متحرک ہو جاتی ہیں جن کے ذریعے کائنات کی تخلیق ہوتی ہے، جب وہ اپنے گھر والوں کے ساتھ پر سکون ذہن کے ساتھ محو گفتگو ہوتا ہے تو اس کے اندر کی روشنیاں (لہریں) بچوں میں براہ راست منتقل ہوتی ہیں اور ان روشنیوں سے اولاد کے دل میں ماں باپ کا احترام اور وقار قائم ہوتا ہے، بچے غیر ارادی طور پر ماں باپ کی عادات کو تیزی کے ساتھ اپنے اندر جذب کرتے ہیں اور ان کے اندر ماں باپ کی محبت اور عشق کا جذبہ پیدا ہوتا ہے، مختصر یہ کہ مغرب کی نماز صحیح طور پر اور پابندی کے ساتھ ادا کرنے والے بندے کی اولاد سعادت مند اور ماں باپ کی خادم ہوتی ہے۔

## نماز عشاء (Isha Prayer)

انسان طبعی طور پر لالچی ہے اور جب وہ کاروبار دنیا سے فارغ ہو کر گھر آتا ہے تو وہ کھانا کھاتا ہے اور لذت و حرص میں کھانا زیادہ کھا لیتا ہے، اب اگر وہ اس کھانے کے بعد لیٹ جائے تو مہلک امراض میں مبتلا ہو جائے گا، اب اللہ تعالیٰ نے اس کو ایک اور فائدہ بھی دیا ہے کہ سارے دن کا تھکا ہوا ذہن لے کر اگر نیند کرے گا تو بے سکون ہوگا، اس کو سکون نماز کے اندر ملے گا۔

تو یوں کھانے اور سکون کا تمام نظام نماز کے ذریعے حل ہو جاتا ہے اور پھر جب یہ نماز پڑھنے کے بعد سوئے گا تو جس طرح صبح اٹھتے ہی فجر کی نماز کی ورزش کی تو اسی طرح سوتے وقت عشاء کی نماز کی مکمل اور طویل ورزش اس کو سکون اور آرام کی نیند سلائے گی۔

اب تو ماہرین سونے سے قبل ہلکی ورزش پر زور دیتے ہیں اور خود ماہرین کا کہنا ہے کہ نماز بڑھ کر سوتے وقت کی کوئی بہتر ورزش نہیں۔

# اسم ذات کے نکات وصفات

# وطریقہ زکوٰۃ

ننانوے نام باری تعالیٰ کے ناموں میں اللہ اسم اعظم ہے۔ اور یہ تمام اسرار کا جامع ہے۔ جو بھی ذوق اخلاق ذمیمہ سے قطع کر کے نیک و پاکیزہ اخلاق سے آراستہ ہو کر ذات باری کی روحانیت سے فیض حاصل کرنے کی تمنا کرے گا۔ وہ یقیناً ایسا لطف اٹھائے گا جو احاطہ تحریر سے باہر ہے۔

جو شخص اسم اللہ کا ذکر کرتا ہے تو کوئی شخص بہ سبب جلالت اس کی طرف دیکھنے کی جرأت نہیں کر سکتا اور پھر جس شخص کو اس کی قدر معلوم ہو جائے گی وہ ہر شئی سے غنی ہو جائے گا۔ میں تو یہ تاکید کروں گا کہ جو شخص اسمائے الٰہیہ سے لطف حاصل کرنا چاہے سب سے پہلے اللہ کا ورد کرے۔ اس سے قلب انسان مجلّی ہو جاتا ہے۔ طبیعت پر راحت و انبساط کا سماں سا چھایا رہتا ہے۔ ذاکر لوگ جو ذکر کے طور پر اس اسم کو پڑھتے ہیں تو پڑھتے پڑھتے غلبہ حال پیدا ہو جاتا ہے اس عرصہ میں جو اسرار و خوبیاں وہ ملاحظہ فرماتے ہیں کچھ وہی لوگ جان اور سمجھ سکتے ہیں۔ یہ اسم تفکرات دینی و دنیوی سے بچانے والا اور زبان کے اندر رسیلے اور پر اثر اثرات پیدا کرنے والا ہے مخلوق کی نظر میں بڑی وقعت پیدا کرتا ہے فحش و منکرات سے نجات دلاتا ہے۔ مصائب سے بچاتا ہے اور دنیا کے تمام خرافات سے مستغنی کر کے اطمینان و سکون پیدا کر دیتا ہے۔ گویا اس اسم کی لاکھو صفات ہیں میری دعا ہے کہ خداوند دو جہاں مجھے اور آپ کو اس اسم اعظم کی روحانیت سے فیض حاصل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔

اس وقت میں آپ پر خاص سینہ کا راز ظاہر کرتا ہوں کہ اسم اللہ کا چلہ کس طرح کیا جاتا ہے۔ اور کس طرح اس سے فیض حاصل کیا جاتا ہے۔ طالب کو چاہئے کہ وہ نمازی اور صالح رہے۔ ریاضت کا اسے شوق ہی نہ ہو بلکہ عشق ہو۔ اور تہجد گزار بھی ہو۔ اس اسم کے ورد کا وقت دراصل اس وقت ہے۔ جب کہ روح میں نقطہ اعتدال پیدا ہوتا ہے اور وقت رات ۲ر بجے سے لے صبح صادق تک ہوتا ہے۔ چاہئے کہ نماز تہجد پڑھ کر کسی تنہائی کے مقام میں نہایت خشوع وخضوع سے پڑھے۔ دل تمام قسم کے خیالات سے بری ہو۔ اور ذکر شروع کرے چند ہی دنوں میں اسم اپنی تاثیر ظاہر کرے گا اور طالب اپنی قسمت پر حیران رہ جائے گا کہ میں انسان ہوں یا ملاءِ اعلیٰ کا کوئی جز ہوں۔ وہ نورانیت اور روحانیت پیدا ہوگی کہ برداشت مشکل ہو جائے گی۔ یہاں مجھے ایک بات یاد آگئی کہ اس سم کے ورد کے لئے کسی بزرگ یا مرشد کا سہارا ضرور لے لیں۔ تاکہ وہ رہبری کرتا رہے۔ کیونکہ بعض لوگ اثر کو برداشت نہ کر سکنے کی وجہ سے اپنے ہوش وحواس کھو بیٹھے ہیں۔ شروع میں تو شوقیہ کر لیتے ہیں مگر انجام کا پتہ نہیں ہوتا۔ بعض اوقات مؤکل بھی حاضر ہو جاتا ہے اسے بھی دیکھنے کی ہمت نہیں پڑتی اور پاگل اور دیوانہ ہو جاتے ہیں۔ بعض لوگوں کی تو زندگیاں ہی ختم ہو جاتی ہیں۔ میری مراد یہاں ان لوگوں سے ہے جو اسم ذات کا چلہ نکالنا چاہیں اور جو صرف برکت کے لئے او صفائی قلب کے لئے ورد کرنا چاہیں ان کو کسی قسم کا خطرہ نہیں۔ ان کو چاہئے کہ وہ ایک گوشہ تنہائی میں پاک صاف ہو کر ۳ر بجے شب کو اٹھ کر ورد شروع کر دیں۔ جو روزانہ ۶۶ر مرتبہ ہو۔ یہ عدد اسم اللہ کے ہیں۔ اگر اس سے زیادہ کی ہمت ہو تو ۹۹ر بار روزانہ اور اگر اس سے بھی زیادہ ہمت ہو تو ۴۳۵۶ر بار روزانہ پڑھا کریں اور کبھی ناغہ نہ کریں۔ اور مداومت

رکھیں۔ نتیجہ پر بھی غور نہ کریں۔ جو کچھ آپ پر ظاہر ہوگا اس کا بیان نہیں کیا جاسکتا۔ دونوں جہاں کی نعمتیں حاصل ہو جائیں گی۔

جن طالبان اور عاشقان حقیقت کو چلہ کا شوق ہو ان کے لئے چودہ روز کی خلوت ہوگی۔ تمام وکمال پرہیز جلالی وجمالی قائم رکھنا ہوگا۔ اور ہر نماز کے بعد ایک ہزار مرتبہ یہ اسم اور پچاس مرتبہ آیت اَللّٰہُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ۔ پڑھنی ہوگی اور علاوہ پانچوں وقت کی نماز کے وقت کی ایک بیٹھک میں رات کو دس ہزار بار کی پڑھائی علیحدہ کرنی ہوگی۔ ہر نماز کے بعد اَللّٰہُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ کو پچاس مرتبہ پڑھنا ہوگا اور اس وقت لوبان کا بخور بھی جلانا ہوگا۔

چودہویں روز مکان بقعہ نور بنجائے گا۔ یوں معلوم ہوگا کہ نور کے دریا میں ڈوب رہا ہوں اور یہ وقت ہمت کا ہوتا ہے اس وقت دل کو گھبراہٹ اور اضطراب سے محفوظ رکھنا ہوگا۔ چند ساعت یہ حالت قائم رہتی ہے۔ اس کے بعد موکل حاضر ہوتا ہے۔ اس سے خوف کھانے کی ضرورت نہیں۔ وہ مددگار ہوگا جب وہ سلام کرے تو جواب دے کر اس کے سامنے مؤدب بیٹھ جائیں۔ وہ ایک خادم دے کر رخصت ہو جائے گا۔ وہ خادم آپ کا ہر ایک کام بلاحیل وحجت انجام دے گا اور چلہ کے بعد روح میں ایک تازگی سی پیدا ہوگی۔ چہرہ نور سے معمور ہو جائے گا۔ مخلوق بے حد عزت اور احترام سے پیش آئے گی۔ قلب مثل آئینہ صاف ہو جائے گا اور ایسی ایسی عجائب وغرائب باتوں کا انکشاف ہوگا کہ نہ دیکھی ہوں گی۔ یہ ضروری ہے کہ اس اسم کو بعد چلہ ہر نماز کے بعد ۶۶ مرتبہ پڑھا کرے۔ کیونکہ چلہ کی بقا ضروری ہے اور جب باہر کسی کام کے لئے جانا پڑے دور ہو یا نزدیک تو یہ طریقہ ہوتا ہے کہ اگر جلدی جلدی چلتا ہے تو ہر قدم پر اللہ کی آواز قلب سے نکلے اور اگر آہستہ آہستہ چلتا ہے تو دائیں پاؤں کو رکھتے وقت ال اور بایاں پاؤں رکھتے وقت لاہ کی آواز سینہ سے نکلے۔ یہ وہ راز ظاہر کر دیا ہے کہ جس کی قدر اللہ والے جانتے ہیں اور پہچانتے ہیں۔ میں تو کہوں گا کہ ہر شخص اسی طرح چلا کرے اور تمام نمازوں کے بعد ۶۶ مرتبہ اللہ کا ورد کرلیا کرے۔ خدائے تعالیٰ اس کا قلب صاف کردے گا اور دلوں میں اس کی ہیبت قائم کردے گا۔ زبان میں اثر اور آنکھیں میں کشش پیدا کردے گا۔ خدا کرے ہر ایک کو اسم ذات کی روحانیت سے فیض حاصل ہو۔ اسم اللہ کے ورد کرنے والے کو جب چاروں طرف اللہ ہی اللہ نظر آتا ہے تو ایک خاص لطف حاصل ہوتا ہے۔ اسم اللہ شیشے پر لکھ کر سامنے رکھ لینا چاہئے اور اس پر نظر جمانی چاہئے۔ یہ بھی فیض حاصل کرنے کا ایک خاص طریقہ ہے اور اس بات کی کوشش کرنی چاہئے کہ لفظ اللہ کی آواز اندرونِ قلب میں بیٹھ جائے اور قلب کی ہر دھڑکن سے اللہ کی آواز نکلے۔ میں نے ایک خدا کے بندے کا دیدار حاصل کیا تھا اور اس سے مل کر نماز پڑھنے کا اتفاق ہوا۔ تو نماز کی خاموشی میں اس کے قلب سے اللہ اللہ کی آواز سن کر میرے ہوش وحواس گم ہونے لگے۔ اتنی ہیبت اور حیرت چھائی کہ نماز بھی بھول گیا۔ میں نے دیکھا کہ وہ باتیں کرتے تھے مگر قلب جاری رہتا تھا۔ اللہ اللہ کی صاف آواز کانوں تک پہنچتی تھی اور قلب کی آواز اونچی اور بالکل صاف تھی۔ اس قسم کی برکت تو ریاضت سے حاصل کی جاسکتی ہے۔ مگر چاہئے کہ چند منٹ کے لئے قلب سے اللہ کا کھٹکا پیدا کرنے کی کوشش کی جائے اور ہ کی آواز قلب کی آوز سے ملی ہوئی اس طرح نکلے کہ گویا لفظ قلب سے نکل رہا ہے۔ قلب کی صفائی اور تقرب الٰہی کے لئے بہترین طریقہ ہے۔ جو لوگ دن کو ورد کرنا چاہیں۔ ان کو چاہئے کہ کھانا کم کھائیں۔ ورد کے وقت تو خلو معدہ ہونا ضروری ہے۔



## آدھے سر کا درد

ہماری بہت سی ایسی غذائیں ہیں جو آدھے سر درد کا باعث بن جاتی ہیں۔ حالانکہ ہم کو اس بات کا علم بھی نہیں ہو پاتا۔ لہٰذا ضروری ہے کہ آدھے سر درد سے محفوظ رہنے کے لئے ان غذاؤں کا خصوصی اہتمام رکھیں۔ خشک پھل چیری، پکی ہوئی سبزیاں، آلو چہ، پھول گوبھی، شکر قند، پالک، ناشپاتی، (درد شقیقہ) آدھے سر درد کے شروع ہوتے ہی اگر پکے ہوئے چاول، روٹی یا آلو کھائے جائیں تو اس کی شدت میں بہت کمی ہو جاتی ہے۔



# مردوں اور عورتوں کے بروج اور ان کی تفصیلات

## مردوں پر بارہ برجوں کے اثرات

۱۔ **حمل** : جس شخص کا یہ برج ہے۔ اسے معلوم ہونا چاہئے۔ کہ اس سے متعلقہ ستارہ کا تعلق امیر المومنین حضرت علی ابن ابی طالب کرم اللہ وجہہ سے ہے۔ چنانچہ اس برج والا آدمی میانہ قد۔ خوش خلق اور بڑے بخت کا مالک ہے اس کے چہرے پر دائیں طرف کوئی تل یا اور کوئی نشانی موجود ہے اسے برے کاموں سے رغبت نہیں ہے۔ جھوٹ بولنے والے کو وہ پسند نہیں کرتا۔ اور خود بھی جھوٹ نہیں بولتا۔ اگر حرام کا ایک پیسہ اس کے ہاتھ لگے تو اس کے مال حلال کے دس پیسے برباد ہو جاتے ہیں۔ اگر اس سے کوئی برا کام سرزد ہو جائے تو اس پر وہ بہت پشیمان ہوتا ہے۔ وہ غصے میں بھی جلدی آجاتا ہے۔ مگر جلدی اس کا غصہ دور ہو جاتا ہے۔ اسے کسی کی نظر بد سے نقصان پہنچا ہے یا پہنچے گا۔ اسے نظر بد کے اثر کو دور کرنے کے لئے نقش سورۂ فاتحہ کا اپنے پاس رکھنا چاہئے۔ تاکہ وہ بلاؤں اور آفتوں سے محفوظ رہے۔ اپنے وجود میں وہ خوش بخت اور دولت مندی کے آثار رکھتا ہے۔ اس کی دولت کا خانہ برج ثور کا ہے۔ تجارت اس کے لئے بہت سازگار ہے۔ اگر کاروبار میں اسے کچھ نقصان ہو بھی جاتا ہے تو وہ خود بخود جلدی پورا ہو جاتا ہے۔ کوئی تازہ نحوست اس کے کام میں پیدا ہو چکی ہے۔ لیکن وہ انشاء اللہ جلدی دور ہو جائے گی۔ نماز کی ادائیگی میں اسے سستی نہیں کرنی چاہئے۔ دینی مسائل میں اسے پوری پوری واقفیت ہونی چاہئے اور ان کی پابندی کرنی چاہئے۔ اس کی بیماری کا خانہ برج سنبلہ سے متعلق ہے۔ اس کی بیماری زیادہ تر پہلو اور کمر میں درد کے باعث ہوتی ہے۔ اس کی زندگی کو خطرہ چودہ سال کی عمر تک تھا۔ اگر یہ میعاد گزر چکی ہے تو اس کی عمر نوے سال تک ہو سکتی ہے۔ جس وقت اس برج والا آدمی ہر مہینے کا چاند دیکھے تو اس کی پہلی نظر چاند سے ہٹ کر قرآن شریف پر پڑنی چاہئے۔ سم چیرے کا جانور مثلاً گائے۔ بکری۔ بھیڑ کا گھر میں رکھنا اس کے لئے مبارک ہے۔ اس برج والا آدمی جس سے بھی وفا کرتا ہے۔ اس کا بدلہ اسے جفا میں ملتا ہے۔ فقیروں کو صدقہ دینے میں اسے کوتاہی نہیں کرنی چاہئے۔ تاکہ وہ بلاؤں کے شر سے محفوظ رہے۔

۲۔ **ثور** : داناؤں نے فرمایا ہے برج ثور کا خانہ زہرہ ہے۔ یہ خاکی۔ بادی۔ اور جنوبی ہے۔ اس برج والے آدمی کا ستارہ حضرت سلیمان علیہ السلام والا ہی ہے۔ اس کی عمر بہت طویل ہے مگر اس کے لئے یہ شرط ضروری ہے۔ کہ وہ نماز پڑھنے میں ہرگز کوتاہی نہ کرے۔ اسے چاہئے کہ وہ حرام کا مال نہ کھائے۔ اور اسے دوسروں کے مال پر نظر نہیں رکھنی چاہئے۔ اس برج والا آدمی عیش کو دوست رکھتا ہے۔ اور پاکدامن عورت سے نکاح کرنے کی رغبت رکھتا ہے۔ ایک ہی عورت اس کے امور خانہ داری کی ادائیگی کے لئے کافی ہوگی۔ کیونکہ وہ عورت نیک اور پاکدامن ہوگی۔ لیکن اسے چاہئے کہ اپنے کاروبار کے معاملے میں خلاف شرع کام نہ کرے۔ تاکہ اس کا کاروبار روز بروز ترقی کرتا جائے گا۔ چار پایہ جانوروں سے اگر اسے کوئی تکلیف پہنچے تو اسے پریشان نہیں ہونا چاہئے۔ کیونکہ اسے جلدی صحت حاصل ہوگی۔ شرع کے مطابق ابریشمی لباس پہننا اس کے لئے مبارک ثابت ہوگا۔ اس کے لئے فیروزہ کا نگینہ سازگار رہے گا۔ جب وہ نیا چاند دیکھا کرے تو چاند دیکھنے کے بعد سبز درخت یا گھاس پر اسے نظر ڈالنی چاہئے۔ چار پایہ جانوروں کا پالنا اس کے لئے درمیانہ درجے کے نفع کا باعث ہے۔ تجارت اس کے لئے فائدہ مند رہے گی اسے کوئی حرام اور ناجائز کام نہیں کرنا چاہئے۔ اس کے ہاتھ جو کچھ آتا ہے۔ وہ جلدی ضائع ہو جاتا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اسے دنیا کے مال سے کوئی رغبت نہیں ہے اسے برے کام سے پرہیز کرنا چاہئے۔ جس شخص کے ساتھ وفا کرتا ہے وہی شخص اس کی مخالفت کرتا ہے۔ فتح مہمات کی دعا اسے اپنے پاس رکھنی چاہئے تاکہ اس کے کاروبار میں روز بروز ترقی ہوتی رہے۔ نقش شرف شمس لکھ کر پانی سے دھوئے اور اس پانی سے اپنے سر اور جسم کو

غسل دے۔ تاکہ تمام آفتوں سے محفوظ رہے۔

**۳۔ جوزا:** اس برج میں مشتری کا خانہ ہے جوکہ خوش حال علاقوں سے تعلق رکھتا ہے اور عطارد اس کا ستارہ ہے، اس برج والا آدمی خوبصورت، خوش خلق، بامروت، تجربہ کار ہوتا ہے۔ اپنے رشتہ داروں اور ہمسایوں سے ہمیشہ نیکی کرتا ہے مگر اس کے بدلے میں ہمیشہ اسے برائی ہی حاصل ہوتی ہے۔ اگر اس برج والا آدمی بڑوں کی صحبت میں بیٹھے تو وہ اس کا بیٹھنا پسند کرتے ہیں۔ اسے حرام کے مال سے پرہیز کرنا چاہئے۔ اگر حرام مال کا ایک روپیہ اس کے ہاتھ لگے گا تو مال حرام کا ایک روپیہ حلال کے سو روپئے کو لے ڈوبے گا۔ اس کی قسمت میں ایک عجیب سفر لکھا ہے اور اس سفر کی میعاد لمبی ہوگی۔ مگر اس سفر سے اسے کافی نفع حاصل ہوگا۔ اس سفر میں اس کا ساتھ اس کا ساتھی اس کے ساتھ موافقت نہیں کرے گا۔ اسے اپنے دل کا راز کسی پر ظاہر نہیں کرنا چاہئے کیونکہ دوسرا آدمی اس کی بات کو اہمیت نہیں دیتا اس برج والے آدمی کو غصہ جلدی آتا ہے اور جلدی دور ہو جاتا ہے۔ اس کی اولاد کا خانہ برج جوزا ہے۔ اور اولاد کی تعداد زیادہ لکھی ہے۔ ان میں سے زیادہ لڑکے ہی ہوں گے۔ اسے جو تکلیف ہو جاتی ہے۔ وہ ہمزاد کی وجہ سے ہے۔ اس لئے اسے حفاظت کا کوئی نقش اپنے پاس رکھنا چاہئے۔ تاکہ وہ بلاؤں سے محفوظ رہے۔ وہ زیارت کے سفر زیادہ کرے گا۔ اور یہ سفر اس کے لئے مفید رہیں گے۔ اس کی زندگی آرام اور خوش بختی کے ساتھ گزرے گی۔ اسے ایسے سفروں میں نفع زیادہ ہوگا۔ اگر اس کے مال کا خانہ سرطان ہو تو اسے ایک طرف سے نقصان ہوگا۔ تو دوسری طرف سے نفع ملے گا۔ کئی ایک پیغمبروں کی اسے زیارت خواب کی حالت میں نصیب ہوگی۔ ماں باپ سے اسے بہت نفع حاصل ہوگا۔ لیکن اسے اپنے والدین کو خوش رکھنا چاہئے۔ دو نیک خصلت بیویاں اس کی قسمت میں لکھی ہیں۔ مگر اولاد صرف ایک سے ہوگی۔

**۴۔ سرطان:** اس برج کا ستارہ حضرت ادریس سے متعلق ہے۔ اس برج والا آدمی باعزت، دولت مند اور دنیاداری میں تجربہ کار ہوگا۔ اس کی بھی دو صورتیں ہیں۔ ایک آدمی سفید چہرے والا ہوگا۔ جو کہ خوش خلق ہوگا۔ اچھی بات کرنے والے پر جان تک فدا کردے گا۔ ایسا آدمی ہر ایک کی بات پر یقین کرلیتا ہے۔ وہ دوسرا آدمی اس برج والا سیاہ چہرے والا ہوگا۔ وہ لمبے قد کا۔ صاحب دبدبہ۔ ہوشیار اور دانا ہوگا ہر ایک کی بات پر وہ یقین نہیں کرتا۔ اس برج والا آدمی ان دونوں صورتوں میں سے جو بھی ہو۔ اگر وہ بڑوں کی صحبت میں بیٹھے تو وہ اس کا بیٹھنا پسند کریں گے۔ اس کی قسمت میں سفر بہت لکھے ہوئے ہیں۔ اور ان سفروں میں اسے نفع حاصل ہوگا۔ ایک سفر میں اسے بہت بڑے بڑے نقصان پہنچنے کا خوف ہے۔ مگر اس کا نقصان جلدی پورا ہو جائے گا۔ سفر ختم ہونے کے قریبی موقعہ پر ایک شخص اس کی دستگیری کرے گا اس کی قسمت میں بارہ اولادیں لکھی ہیں۔ مگر ان میں زیادہ تر لڑکیاں ہوں گی۔ ان کی روزی فراخ ہوگی، اولاد کے ماں باپ کو ان سے نفع حاصل ہوگا۔ اس اولاد میں سے ایک سے بہت صدمہ اٹھائے گا۔ لیکن اس کا انجام درست ہوگا۔ اس برج والے آدمی کے لئے زراعت اور تجارت درمیانہ درجے کی نفع مند ہوگی۔ سواری اور دودھ دینے والے جانور اس کے گھر کے لئے مبارک ہوں گے اسے پانی اور آگ سے ایک بہت بڑا صدمہ پہنچے گا۔ مگر اس کا انجام بخیریت ہوگا۔ اس کی بیماری سر اور کمر کے درد کے باعث ہوگی۔ یہ درد کو دور کرنے والی دوائیاں شہد میں معجون بنا کر وہ کھایا کرے۔ تاکہ اس کے یہ عارضے دور ہو جائیں۔ نیلی آنکھوں والے آدمی سے وہ محتاط رہے۔ تاکہ کسی مصیبت میں نہ پھنس جائے۔ لباس سوتی اور نیلے رنگ کا زیب تن کرے۔ انگوٹھی میں نگینے فیروزہ، سوتی اور یاقوت کے اس کو راس آئیں گے۔ زندگی کا خطرہ آٹھ سال کی عمر تک تھا اس کے گزرنے کے بعد وہ عمر طبعی کو پہنچے گا۔ شرف قمر کا کوئی بھی نقش اس برج کا آدمی اپنے پاس رکھے، تاکہ بلاؤں سے امان میں رہے۔

**۵۔ اسد:** داناؤں نے کہا ہے کہ اسد آفتاب کا برج ہے۔ اور یہ حضرت ایوب علیہ السلام کا ستارہ ہے۔ اور جس آدمی کا یہ برج ہوگا۔ وہ اونچے قد کا خوبصورت اور اچھی آواز والا ہوگا۔ چہرے کی دائیں جانب کوئی نشان یا تل رکھتا ہے۔ جو کہ بخت و اقبال کی علامت ہے۔ حرام اس کو زیب نہیں دیتا۔ ایک روپیہ حرام سے حاصل کیا ہوا اس کے حلال کے دس دیناروں کو لے ڈوبے گا۔ دشمن اس پر بھی غالب نہیں آسکتا بڑے آدمیوں کے سامنے گفتگو کرنے کا سلیقہ جانتا ہے۔ اچھی بات کرنے والے پر جان فدا کرسکتا ہے۔ ناممکن بات پر اعتقاد نہیں

رکھتا۔ اپنے عقیدہ میں پختہ اور راسخ ہوتا ہے۔ حاکم کی طرف سے اسے کچھ نقصان ہوگا۔ لیکن اس کے بدلے میں اس کی عزت افزائی کی جائے گی۔ کبھی کبھی وہ غصہ میں آگ بگولہ ہو جاتا ہے۔ لیکن جلدی اس کا غصہ ختم ہو جاتا ہے۔ کھیل کود کو بہت دوست رکھتا ہے لیکن اس کے بعد وہ اس شغل سے پشیمان بھی ہو جاتا ہے۔ کسی کاروبار میں دوسرے آدمی کے ساتھ حصہ داری اسے راس نہیں آتی۔ حصہ دار اسے ذلیل کرتا ہے۔ اور اس کا اسے بہت دکھ ہوتا ہے۔ لیکن انجام بخیر ہوتا ہے۔ جھوٹ بولنے والے کو دشمن سمجھتا ہے۔ کیونکہ خود اسے جھوٹ سے رغبت نہیں ہے۔ اس کے ماں باپ اس کی زندگی میں مر جائیں گے۔ اور ان سے کوئی فائدہ حاصل نہیں کر سکے گا۔ لیکن اسے چاہئے کہ ان کی زندگی میں ان کو ناراض نہ کرے۔ بلکہ احسان کرے۔ تاکہ دنیا و آخرت میں سرخرو ہو۔ دو آدمیوں سے اسے فائدہ پہنچے گا۔ اس کی عمر کا آخری حصہ آرام اور چین سے گزرے گا۔ اس کے برج کے مطابق اسے دو بیویاں لکھی ہیں۔ اگر اس کی اولاد کو کوئی صدمہ یا تکلیف پہنچے تو یہ ہمزاد کی وجہ سے ہوگا لیکن وہ انہیں مہلک تکلیف نہیں پہنچا سکے گا۔ لیکن اسے چاہئے کہ دعا لے اور صدقہ بھی اتارے۔ تاکہ کسی مصیبت میں مبتلا نہ ہو۔ ایک عرصہ سے وہ اپنے کاروبار کے معاملے میں فکر مند ہے۔ امید ہے جلدی ٹھیک ہو جائیگا۔ جب مہینے کا نیا چاند دیکھے۔ تو فوراً چاند دیکھنے کے بعد قرآن پر نظر ڈالے۔ انگوٹھی میں نگینہ اس کے لئے عقیق سازگار رہے گا۔ لباس شرع کے مطابق ابریشمی اور سبز رنگت کا برج کے لحاظ سے اسے درست رہے گا۔ نقش شرف شمس اپنے پاس رکھے۔ تاکہ مصیبت میں مبتلا نہ ہو۔

**۶۔ سنبلہ :** جس شخص کا برج ہے تو اس کا ستارہ حضرت امام حسین کا ستارہ ہے۔ اس کا قد میانہ بھنویں کھچی ہوئی۔ وہ خوش خلق اور خوش گفتار ہوگا اچھی بات پر فدا ہوگا۔ جھوٹ اور حرام اس کے ساتھ مناسبت نہیں رکھتا۔ اپنے بدن کے کسی حصہ پر کوئی نشان یا تل رکھتا ہے۔ اور یہ بخت و اقبال کی علامت ہے اپنے دشمن سے خوف رکھے اپنے دل کا راز کسی سے نہ کہے۔ اس کے دشمن اور بدخواہ بہت ہیں۔ اگر وہ کوئی چیز کسی کو دیتا ہے تو دیتے وقت خوش ہوتا ہے۔ اور جب واپس لیتا ہے تو اس کا دل اداس ہو جاتا ہے وہ قبلہ کی جانب سفر کرے گا۔ اور یہ سفر اس کے لئے مبارک ہوگا۔ اس کی بیماری بدن میں درد، دل کی کمزوری کی وجہ سے اس پر پریوں کا سایہ ہے۔ اس لئے اسے چاہئے کہ ابودجانہ کا حرز اپنے پاس رکھے۔ تاکہ بلاؤں سے محفوظ رہے۔ سچائی اختیار کرنے میں اسے نفع حاصل ہوگا۔ کسی آدمی سے کاروباری کی شرکت اس کو راس نہیں آئے گی۔ چار پایہ جانور مثل گھوڑا۔ گائے، بھیڑ، بکری کا پالنا اس کے لئے مبارک ثابت ہوگا۔ اس برج کی نسبت اس کی اولاد بکثرت ہوگی۔ اگر باقی نہ رہے تو یہ ہمزاد کا اثر تصور کرے۔ ایک مدت سے اس کے برج میں نحس ستارہ داخل ہو چکا ہے۔ دعا حرز دجانہ لے کر اپنے پاس رکھے تاکہ نحوست کا اثر اس سے دور ہو۔ پانچ سال کی عمر تک زندگی کو خطرہ تھا۔ جب یہ مدت گزر جائے تو وہ عمر طبعی تک پہنچے گا۔ جب نیا چاند دیکھے تو سبزہ پر نظر ڈالے۔ اس کو لباس سبز اور رنگین۔ دن اتوار کا راس آئے گا۔ صدقہ دینے میں کوتاہی نہ کرے۔ تاکہ تمام بلاؤں سے محفوظ رہے۔

**۷۔ میزان :** جس شخص کا یہ برج ہو۔ اور اس برج کے معنی ترازو کے ہیں۔ لہٰذا اس کا ستارہ حضرت آدم کا ستارہ ہے۔ اس برج والا آدمی چھوٹے قد اور موٹے جسم کا ہوگا۔ جس کے ابرو کھچے ہوئے ہوں گے۔ اور وہ بہت ہی عاقل، ہوشیار، تجربہ کار، قابل اور خوش گفتار ہوگا۔ جھوٹ بولنے والے آدمی کو وہ دشمن سمجھے گا۔ اچھی بات پر جان فدا کریگا۔ اپنے کام میں وہ عقل مند اور ہوشیار ہوگا۔ حرام اور کسی کے ساتھ کاروبار میں شرکت اسے سازگار نہیں ہوں گی۔ جس کے ساتھ وہ شرکت کرے گا۔ اس کے ساتھ نباہ نہیں ہو سکے گا۔ حرام اس کے لئے زیبا نہیں اگر دس پیسے حرام کے حاصل کرے گا، سو پیسے حلال کے ضائع کر بیٹھے گا۔ وہ کسی پر اپنا خواب ظاہر نہ کرے۔ کیونکہ خواب میں شاید وہ انبیاء اور ائمہ معصومین علیہ السلام کو دیکھتا ہو۔ اس کی زندگی خیر و خوبی سے گزرے گی۔ اسے چاہئے کہ اس مہربانی کے لئے اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا کرے۔ اسے نماز کی ادائیگی میں ہرگز سستی نہیں کرنی چاہئے۔ اس کے دشمن اور بدگو زیادہ ہیں۔ اس لئے اسے ان سے خوف کرنا چاہئے۔ خدا کے معاملے میں وہ اپنے دل کو صاف رکھے۔ اس کے ماں باپ اس کی موجودگی میں مر جائیں گے۔ اور وہ ان سے فائدہ حاصل نہیں کر سکے گا۔ اسے بہن بھائیوں سے کوئی وفا نہیں مل سکے گی۔ کیونکہ وہ

اس سے موافقت نہیں کریں گے اس برج والا آدمی جب نیا چاند دیکھے تو سورہ مبارک محمد پر نظر ڈالے۔ مہینوں میں سے ماہ رمضان ۔ انگوٹھی فیروزہ اور یاقوت کی اسے راس آئے گی۔ دن جمعرات کا اور لباس سبز اس کے برج کی مناسبت سے سازگار ہیں۔ جب نیا چاند دیکھے تو پانی پر نظر ڈالے۔ تاکہ وہ مہینہ اس کے لئے مبارک ثابت ہو۔ اگر وہ چاہے کہ لوگوں کی نظر بد اور بلاؤں سے محفوظ رہے تو اسے اپنے پاس دعائے جوشن کبیر رکھنی چاہئے۔

۸۔ **عقرب** : جس شخص کا یہ برج ہے۔ وہ بلند قد غصیلے مزاج والا اور تند خو ہوگا۔ اور چونکہ یہ یعقوب علیہ السلام کے ستارہ سے متعلق ہے۔ اس برج والے آدمی کا بھی یہی ستارہ ہوگا۔ اور ایسا آدمی جھوٹے شخص کا دشمن ہوگا۔ جھوٹ اس کو بالکل ناپسند ہوگا۔ اور جس شخص سے وہ وفا کرے گا۔ وہی اس سے جفا کرے گا۔ حکام اور بزرگوں کے سامنے گفتگو کرنے کا سلیقہ جانتا ہوگا۔ اور وہ تمام اس کی بات کو قبول کریں گے۔ زراعت کاری اس کے لئے مفید رہے گی۔ اگر وہ مٹی پر ہاتھ مارے گا تو مٹی سونا بن جائے گی۔ اس برج والے آدمی کو چرے ہوئے سم والے جانور اس کے لئے بہت ہی برکت کا باعث ہوں گے۔ بیویوں اور اولاد سے درمیانہ سلوک حاصل کرے گا۔ ان میں سے دو آدمی فائدہ اٹھائیں گے۔ اس کے مال کا خانہ سنبلہ ہے۔ مال کثیر مقدار میں اسے دستیاب ہوگا۔ لیکن تلف ہوجائے گا۔ اور پھر جلدی ہی اسے واپس مل جاوے گا۔ اس کی بیماری کی زیادہ تر ہاتھ دل اور پیٹ کے درد کے سبب سے ہوگی۔ قولنج اور نفخ کا عارضہ اسے کبھی کبھی لاحق ہوگا۔ نحس ستارہ اس کے برج میں وارد ہو چکا ہے۔ جب نحس ستارہ اس کے برج سے خارج ہوگا۔ اس کے بگڑے کام بھی سنور جائیں گے۔ اس برج والا آدمی جس کام کو شروع کرتا ہے۔ اس کو پورا کرلیتا ہے ۔لیکن وہ ہمیشہ اس فکر میں رہتا ہے کہ کل کیا ہوگا۔ اسے خدا کے معاملے میں اپنے دل کو صاف کرنا چاہئے۔ وہ خدا پر بھروسہ رکھے اور آئمہ طاہرینؑ پر توکل کرے۔ اس برج والے آدمی کے لئے نئے چاند کو دیکھنے کے بعد سبزہ کو دیکھنا سازگار رہے گا۔ انگوٹھی کا نگینہ عقیق یمنی کا اسے راس آئے گا۔ چونکہ اس نے ابتدائی عمر میں سختی اور صدمے دیکھے ہیں۔ لہٰذا اسکی باقی عمر خوشی اور راحتوں میں گزرے گی۔ اس کی اولاد کا خانہ ثور میں ہے۔ اور ان کی روزی فراخ ہوگی، حیوان کے سم سے اسے کچھ صدمہ پہنچا ہے۔ مگر اس کا انجام بخیریت ہوگا۔ زندگی کا خوف تیس سال کی عمر تک ہے، جب اس مدت سے بخیر گذر جائے گا۔ تو عمر طبعی کو پہنچے گا۔ اس برج والے آدمی کو زیارتوں کے کئی ایک سفر نصیب ہوں گے۔ اگر اس کی اولاد کو کوئی صدمہ پہنچے۔ تو ان کے لئے حرز ابودجانہ لے ۔تاکہ بلاؤں سے وہ امان میں رہیں۔

۹۔ **قوس** : جس آدمی کا یہ طالع ہوگا۔ اس کا ستارہ حضرت یوسفؑ کے مطابق ہوگا۔ یہ برج آتشی اور خانہ مشتری ہے۔ اس طالع والا آدمی خوبصورت اچھے قد قامت والا ہوگا بھنویں اس کی کھچی ہوئی ہوں گی۔ اس کے چہرے پر دائیں جانب کوئی نشانی یا تل ہوگا۔ جو کہ بخت واقبال کی علامت ہے۔ اس کی ابتدائی عمر بہت آسائش میں گذری ہے لہٰذا اس کو اس اللہ کی نعمت کا شکریہ ادا کرنا چاہئے۔ تاکہ وہ زوال میں نہ پھنس جائے۔ یہ ان لوگوں میں سے ہے جنہیں دوستوں سے راحت نصیب ہوتی ہے وہ اپنے ماں باپ سے کم نفع پہنچتا ہے۔ اس کے دوستوں میں سے ایک اس پر بے حد مشفق ومہربان ہے۔ اور بھائیوں اور رشتہ داروں سے بھی زیادہ شفقت کرتا ہے۔ اس کی بیماری کی زیادہ وجہ ہمزاد کے اثر سے ہے۔ اگر اس کی یہ تکلیف دور نہ ہو تو کسی بزرگ اور ولی سے دعا کرائے۔ سمندر کے راستے اس کا سفر بہتر رہے گا۔ دوران سفر میں ایک شخص سے اسے تکلیف پہنچے گی مگر اس کا انجام بخیریت ہوگا۔ اس کو سچائی کا پیشہ اختیار کرنا چاہئے۔ وہ اپنے کاروباری معاملات اور امور تجارت میں بے حد واقفیت رکھتا ہے۔ لیکن اسے چاہئے کہ حلال اور حرام میں فرق کرے۔ کیونکہ حرام کا ایک روپیہ اس کے ہاتھ آیا ہوا حلال کے سو روپے کو لے ڈوبے گا۔ نیند میں اسے ایک نبی کی زیارت ہوگی ۔ جس کے بعد اس کے کاروبار میں ساعت بساعت ۔دن بدن، ہفتہ بہ ہفتہ اور ماہ بہ ماہ ترقی ہوتی جائے گی۔ اور آخرکار وہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوجائے گا۔ وہ جس شخص کے ساتھ وفا کرتا ہے اسے جواب میں جفا ہی حاصل ہوتی ہے۔ دو بیویاں اس کے برج کی نسبت سے اس کی قسمت میں لکھی ہیں۔ ان دونوں میں سے ایک سے اسے نفع ملے گا اور اولاد سے بہرہ مند ہوگا۔ بشرطیکہ ان کے حقوق شرعیہ کو نظر انداز نہ کرے۔ جب اس برج والا آدمی نیا چاند

دیکھے تو عقیق پر نظر ڈالے۔ تا کہ وہ مہینہ اس کے لئے مبارک ثابت ہو۔ اس برج والا آدمی اگر چاہے کہ آفتوں اور بلاؤں سے بچا رہے تو بصدق دل حضرت آدم وحوا کا نقش اپنے پاس رکھے۔ تا کہ آفتوں محفوظ رہے۔ اس برج والے آدمی کو مہینہ رمضان، لباس رنگدار اور سبز رنگ کا۔ انگوٹھی فیروزہ کی راس آئیگی۔ جب نیا چاند دیکھے تو قرآن پر نظر ڈالے تا کہ وہ مہینہ اس کے لئے مبارک ثابت ہو۔

۱۰۔ جدی : یہ برج خانہ مریخ ہے۔ ستارہ حضرت امام حسنؓ کا ہے۔ جس شخص کا برج جدی ہوگا وہ بہت ہی خوش خلق اچھی طینت والا، نیک دل اور سخی ہوگا۔ اچھی بات کرنے پر جان فدا کرے گا۔ ہر نیکی کے کام میں کوشش کرنے والا ہوگا۔ لیکن جھوٹ اور حرام کی اس کے ساتھ کوئی مناسبت نہیں۔ اگر ایک روپیہ حرام کا اس کے ہاتھ لگے گا۔ تو حلال کا سو روپیہ اس کے ہاتھ سے چلے جائیں گے۔ مال و دولت کی کمائی کے لئے بہت کوشش کرے گا۔ لیکن جو کچھ خداوند تعالیٰ نے اس کی قسمت میں لکھ دیا ہے وہی کچھ اسے ملے گا۔ جس طرح وہ لوگوں پر جان فدا کرتا ہے اس کی اتنی قدردانی نہیں کی جاتی۔ اس کے بدن کے اعضا پر کہیں کوئی نشان یا تل ہوگا۔ اور یہی بخت واقبال کی علامت ہے۔ بے شمار دولت اس کے ہاتھ آتی ہے۔ مگر جلدی تلف ہو جاتی ہے۔ مگر جلدی اسے دوبارہ مل بھی جاتی ہے برے چال چلن والے اور حرامی آدمی سے اسے محتاط رہنا چاہئے۔ کیونکہ اس برج والا آدمی خود بہت راستباز ہے۔ حاکم سے اسے نفع حاصل ہوگا۔ قبلہ کے رخ سفر کرنا اس کے لئے نفع مند رہے گا۔ اس کی قسمت میں اولاد بہت لکھی ہے اگر وہ زندہ نہ رہتے ہوں تو یہ ماں باپ دونوں کی کسی بیماری یا تکلیف کی وجہ سے ایسا ہوتا ہے۔ اس لئے وہ دعا جوشن کبیر اور صغیر دونوں اپنے پاس رکھے۔ اس برج والے آدمی کی عمر لمبی ہوگی۔ اور نہایت آرام اور خوشی سے گذرے گی۔ اس کے لئے کسی کو قرض دینا برا ہے۔ کیونکہ اس سے قرض لیتے وقت مقروض خوش اور واپس کرتے وقت بد دماغ ہو جاتا ہے۔ ایک نیلی آنکھوں اور بلند قد والا آدمی اس کے ہر کام میں بلا وجہ مداخلت کرتا ہے۔ اس سے اس کا مقصد محض اس کی ذات سے دشمنی ہے لہٰذا اسے اس سے محتاط رہنا چاہئے تا کہ کسی مصیبت میں نہ پڑ جائے۔ اس برج والا کس قدر غصے والا ہے اسے غصہ جلدی آکر ختم بھی ہو جاتا ہے۔ یہ آدمی اپنی زندگی خوشی کے ساتھ بسر کرے گا۔ اس کی بیماری کا زیادہ تر باعث درد کمر ہوتا ہے۔ اس لئے اسے چاہئے کہ رنج شکن ادویات کا شہد کے ساتھ معجون بنا کر کھاتا رہے تا کہ اس کی یہ تکلیف دور ہو جائے اس برج والے آدمی کے لئے مہینہ شعبان کا انگوٹھی یاقوت کی راس آئے گی۔ جب نیا چاند دیکھے، تو جاری پانی کو دیکھے، تا کہ وہ مہینہ اس کے لئے مبارک ثابت ہو۔ اس کی زندگی کو خطرہ نو سال کی عمر تک ہے۔ جب اس عمر سے بخیریت گذر جائیگا تو نوے سال تک زندہ رہے گا۔ نظر بد کی دعا اپنے پاس رکھے تا کہ وہ ہر قسم کی بلاؤں سے محفوظ رہے۔

۱۱۔ دلو : یہ حضرت یحیٰ علیہ السلام کا برج ہے۔ ستارہ بادی خاکی جنوبی ہے۔ جس آدمی کا یہ برج ہوگا وہ نیک رحم دل، مہربان ہوگا۔ وہ کسی کو بھی دکھ دینے میں راضی نہ ہوگا جس شخص کے ساتھ نیکی کرے گا اس سے جفا پائے گا۔ اس کے لئے کسی کو قرض دینا یا کسی کا ضامن ہونا نقصان کا باعث ہوگا جس شخص کی بھی اعانت کرتا ہے تو بعد میں اس کو اپنی نیکی پر پشیمانی ہوتی ہے۔ اپنے کاروبار کے سلسلے میں وہ ہمیشہ حیران اور سرگردان رہتا ہے۔ اس کو چاہئے کہ اپنے دل کو خدا کے معاملے میں صاف کرلے۔ زندگی کا خوف چار سال عمر تک تھا۔ چونکہ وہ معیاد اب گذر چکی ہے۔ اور یہ خیریت بوجہ صدقہ دینے کے اسے حاصل ہوئی۔ اب وہ عمر طبعی کو سلامتی کے ساتھ پہنچے گا۔ اور زندگی خوشی کے ساتھ گذرے گی۔ ایک مدت تک وہ اپنی بیوی سے جدا رہے گا۔ اور اس کا سفر طول پکڑے گا۔ ایک ناموافق ساتھی کی سفر میں اس کو رفاقت حاصل ہوگی۔ وہ اس سے پیچھا چھڑانے کی کوشش کرے گا۔ مگر وہ خود ایسا نہیں کر سکے گا۔ بلکہ خداوند تعالیٰ کی مہربانی اور آئمہ علیہم السلام کے وسیلے سے اسے اپنے ساتھی سے نجات حاصل ہوگی اور انجام بھی بخیر ہوگا۔ اس کی اولاد کا خانہ سنبلہ ہے۔ وہ اولاد سے وہ بہرہ مند ہوگا وہ اس وقت تک دنیا سے نہیں اٹھے گا۔ جب تک اس کی اللہ تعالیٰ کی طرف سے بخشش نہیں ہو جائے گی۔ اس برج والے کو مہینہ شوال کا، انگوٹھی۔ زبرجد، فیروزہ اور یاقوت کی راس آئے گی۔ اگر اس برج والا آدمی چاہے کہ بلاؤں سے محفوظ رہے اور اس کے کاروبار میں اصلاح واقع ہو۔ تو شرف زحل کا نقش اپنے پاس رکھے

۱۲۔ حوت : یہ برج حضرت ابراہیم کا ہے، جس آدمی کا یہ برج

ہوگا، وہ بہت دانا، رحم دل، سخی، ہوشیار اور بہادر ہوگا، ایک مدت سے اس کے کاروبار میں رکاوٹ پڑ چکی ہے۔ خداوند تعالیٰ اس کے کام کو صحیح کر دیگا۔ وہ اپنے دل کو خدا کے معاملے میں صاف رکھے اور اس پر بھروسہ کرے۔ بد فعل اور بد کردار عورت سے محتاط رہے۔ اس لئے کیونکہ مدت ہوئی وہ اس سے دوستی رکھتا ہے۔ اب وہ اس کی دشمن بن چکی ہے۔ وہ اپنی بیوی اور اولاد سے بہرہ مند ہوگا۔ کسی کا ضامن بننا یا کسی کو قرض دینا اس کے لئے نقصان دہ ہوگا۔ کیونکہ بہت سے آدمی اس سے قرض لینا چاہتے ہیں۔ مگر وہ ان سے وصولی پر قادر نہیں ہو سکے گا۔ دوستوں میں سے ایک آدمی اس پر بے حد مشفق و مہربان ہے۔ وہ دوسرے دوستوں سے فائدہ نہیں اٹھائے گا۔ بلکہ وہ اس کے درپے آزار ہو جائیں گے۔ حرام کے مال سے وہ فائدہ حاصل نہیں کر سکے گا۔ لوگوں کی نظروں میں وہ مکرم اور باوقار رہے گا۔ وہ دشمن و دوست کا فرق نہیں جانتا وہ اپنے کاروبار میں صاحب تدبیر اور دانا ہے۔ جب کسی سفر کا ارادہ کرے۔ تو اسے چاہئے کہ پہلے اپنے دل کو خدا کے معاملے میں صاف کرلے۔ خداوند تعالیٰ پر بھروسہ رکھے تا کہ اس سفر سے فائدہ حاصل کر کے واپس لوٹے سم چیرے ہوئے جانوروں کا گھر میں رکھنا اس کے لئے مبارک ہوگا۔ کسی درندہ سے اسے کوئی تکلیف پہنچی مگر اس کا انجام بخیریت رہا۔ اس برج والے کے لئے مہینہ شعبان کا، انگوٹھی موتی اور یاقوت کے نگینے کی، لباس سبز پشمینے کا اسے سازگار ہوگا۔ جب نیا چاند دیکھے تو قرآن شریف پر نظر ڈالے، تا کہ وہ مہینہ اس کے لئے مبارک ثابت ہو، اگر اس برج والا آدمی چاہتا ہے کہ وہ نقصانات سے محفوظ رہے تو وہ شرف مشتری اپنے پاس رکھے۔ تا کہ وہ بلاؤں سے امان میں رہے۔ اور اس کے کام میں درستگی پیدا ہو۔

## عورتوں کے بروج اور ان کی تفصیلات

۱۔ حمل النسا: جس عورت کا یہ برج ہوگا وہ درمیانہ قد گھنی ہوئی بھوؤں والی دانا اور عاقل ہوگی۔ یہ ستارہ جناب خدیجۃ الکبریٰ کا ہے۔ اس برج والی عورت جس گھر میں قدم رکھے گی، دولت اور اقبال کی اس گھر میں کثرت ہوگی۔ برج کی نسبت سے اس کی اولاد میں طاق اعداد ہوں گی۔ اپنی تمام اولاد میں سے صرف تین بچوں سے بہرہ مند ہوگی۔ اپنے شوہر کی صحیح رفیق اور مہربان ہوگی۔ گھر کے کام کاج میں حد درجہ کوشاں ہوگی غصہ اسے جلدی آئے گا اور جلدی ختم ہو جائیگا۔ اس کی ایک ہمسایہ عورت اس سے دشمنی رکھتی ہے۔ اس کی پہچان یہ ہے کہ وہ چھوٹے قدم، نیلی آنکھوں اور سفید چہرے والی ہے۔ بظاہر وہ اس کی دوست بنتی ہے مگر پس پشت اس سے اس حد تک عداوت رکھتی ہے، جس کا انجام موت بھی ہو سکتا ہے۔ اس لئے اس سے ہر وقت محتاط رہے، اور اپنے آپ کو خدا کے سپرد کردے۔ اس برج والی عورت اپنے خانگی امور کی ادائیگی میں بہت ہوشیار عاقل اور دانا ہوتی ہے۔ اور زندگی کے معاملہ میں خاصی سمجھدار ہوتی ہے۔ اسے چاہئے کہ خدا کے معاملے میں اپنے دل کو صاف رکھے اور ہرگز اس کی ناشکری نہ کرے۔ تا کہ جس کام میں وہ ہاتھ ڈالے وہ صحیح اور درست طریقے سے سرانجام ہوتا جائے اس کے رشتہ داروں میں سے ایک آدمی اسے ہر وقت پند و نصیحت کرتا رہتا ہے۔ اور یہ اس کی اس نصیحت کو دشمنی پر محمول کرتی ہے۔ حالاں کہ ایسا نہیں ہے، بلکہ اسے چاہئے کہ اس کی نصیحت پر عمل کرے۔ تا کہ کسی آنے والی مصیبت سے محفوظ رہے۔ اور ہرگز کسی کا محتاج نہ ہو۔ اس برج والی عورت دین اور آخرت کے معاملے میں ثابت قدم ہوتی ہے۔ اس لئے اسے نماز کی ادائیگی میں سستی نہیں کرنی چاہئے۔ ایسی عورت گھر کے کام کاج اور اپنے شوہر کی خدمت کے لئے ہر وقت مستعد رہتی ہے، نامحرم لوگوں سے اسے رابطہ نہیں رکھنا چاہئے اگر اس نے کسی وقت ایسا کرلیا تو کسی نہ کسی وقت کسی مقام پر وہ دنیا اور آخرت کے عذاب میں مبتلا ہو جائے گی۔ جب اسے یہ مایوسی ہو، کہ اس کے اولاد نہیں ہوتی تو وہ کسی بزرگ ہادی سے دعا کرائے۔ تو یقیناً اس کی یہ خواہش پوری ہو جائے گی۔ جو منت اس نے کبھی مانی ہوئی ہو اسے جلدی ادا کرے اس برج والی عورت کے لئے لباس سبز اور دن جمعرات کا سازگار رہے گا۔ دعا جوشن کبیر اور صغیر اپنے پاس رکھے تا کہ وہ دنیا کی بلاؤں سے محفوظ رہے۔

۲۔ **ثور النسا** : جس عورت کا یہ طالع ہو۔ وہ عورت خوش خلق، خوش رفتار، خوب صورت عقل مند، دانا، اور ہوشیار ہوتی ہے۔ اس کے سینے پر کوئی نشان یا تل ہوگا، جو بخت اور اقبال کی علامت ہے۔ ایسی عورت کا شکوہ کرنے والے اور دشمن بہت ہوتے ہیں۔ لیکن اس کو

نقصان پہنچانے پر کوئی قادر نہیں ہوگا۔ کیونکہ وہ خدا پر توکل رکھتی ہے اگر وہ اپنی نیک ذات کی وجہ سے لوگوں پر جان تک فدا کردے تو اس کے اس جذبہ کی کوئی قدر نہیں کریگا۔ اور اس کے حق نمک کا کسی کو پاس نہیں ہوگا۔ اس کا ستارہ جناب ہاجرہ کا ستارہ ہے، اچھی بات پر جان تک نثار کرنے والی ہے۔ جتنی اس کی عمر بڑھتی جائے گی اس کے کاروبار میں ترقی ہوتی جائے گی کچھ عرصے سے وہ اپنے کام کے معاملے میں حیران اور پریشان ہے جو کہ اس کے بدخواہوں کی نظر بد اور مخالفت کے سبب سے ہو رہا ہے۔ اس لئے اسے چاہئے کہ دعائے نظر بد اپنے پاس رکھے اپنا صدقہ اتار کر اپنے غریب رشتہ داروں میں اس طرح تقسیم کرے کہ ان کو اس کا احساس تک نہ ہو۔ ساتھ یہ بھی ضروری ہے کہ ایسے ہر کام اپنے شوہر کی اجازت سے کرے، تاکہ اس کے سب کام اصلاح پذیر ہوں اس برج والی عورت اپنے شوہر کی مشفق اور مہربان ہوگی کسی کو بھی تکلیف دینے پر راضی نہیں ہوگی۔ ہر نیک کام کے لئے بے حد کوشش کرے گی اور اس قسم کی صفات کسی فرد کی خوش بختی اور سعادت کی علامت ہوتی ہیں۔ برج کی نسبت سے اس کی آٹھ اولادیں ہوں گی۔ ان میں دو اولادیں فوت ہو جائیں گی۔ جو بھی قرض یا اور کوئی چیز اس سے لے گا۔ نہایت پابندی سے اسے واپس کردے گا۔ وہ جب کوئی چیز کسی کو دیتی ہے تو اسے راحت محسوس ہوتی ہے۔ اور اس کی واپسی پر اداس سی ہو جاتی ہے۔ ایک اس کی جان پہچان والی عورت اس کے خلاف دشمنی رکھتی ہے اور اس کو زیادہ سے زیادہ نقصان پہنچانے کی کوشش کرتی ہے، یہاں تک کہ بالمشافہ بھی نقصان پہنچانے سے نہیں چوکتی۔ مگر بفضلہٖ وہ اپنے اس بد ارادے میں ہرگز کامیاب نہیں ہو سکے گی۔ اس برج والی عورت کو چاہئے کہ خدا کے معاملہ میں وہ اپنے دل کو صاف اور صحیح رکھے تاکہ اللہ کی ذات پاک اس کے کاموں میں اصلاح فرماتی رہے، جب کبھی اس کی اولاد میں سے کسی کو کوئی تکلیف پیش آئے تو وہ سادات رضوی سے دعا کرائے تاکہ بچے کی تکلیف دور ہو جائے۔ اس برج والی عورت اکثر سر اور کمر کے درد سے دوچار رہتی ہے۔ اور اس کی یہ تکلیف نفخ اور قولنج کے سبب سے ہے۔ اس لئے اسے اپنی بیماری کا علاج کرانا چاہئے۔ بدکار اور حرام خور عورت کی صحبت سے پرہیز کرے۔ تاکہ کسی مصیبت میں نہ پھنس جائے۔ جس وقت ہر مہینے کے نئے چاند کو دیکھے تو بہتے ہوئے پانی مثلاً نہر وغیرہ پر نظر کرے۔ اس کی گذری ہوئی عمر کے کسی حصہ میں اسے روحانی یا بدنی یا مالی تکلیف پہنچی تھی لیکن انجام اس کا بخیر ہوا تھا۔ اب اس کو جس احتیاط کی ضرورت ہے وہ یہ ہے کہ وہ کسی کو بھی اپنے بالوں میں پھیرنے والی کنگھی نہ دیا کرے۔ تاکہ کسی مصیبت میں نہ پھنس جائے۔ اور اس کے کاروبار میں زوال اور تنگی آ جائے۔ جب وہ کوئی خواب دیکھے تو وہ کسی پر بھی اپنا خواب ظاہر نہ کرے اس کی زندگی کو چھ سال کی عمر تک خطرہ تھا چونکہ اب وہ میعاد گزر چکی ہے۔ اس لئے وہ عمر طبعی تک پہنچے گی اگر وہ چاہتی ہے کہ اپنی زندگی کے دوران میں آفتوں اور بلاؤں سے محفوظ رہے۔ تو وہ حرز ابو دجانہ اپنے پاس رکھے۔ اس برج والی عورت کو دن جمعہ کا لباس سبز اور انگوٹھی نگینہ یاقوت کی راس آئے گی۔ اور ان ہی چیزوں کے سبب سے وہ ہر دل عزیز اور لائق احترام رہے گی۔ مکرر تاکید کی جا رہی ہے۔ وہ اپنا خواب کسی سے بھی بیان نہ کرے کیونکہ سب لوگ تعبیر خواب بتانے کے اہل نہیں ہوتے۔

۳۔ جوزا النسا: حکماء کے نزدیک یہ برج بادی ہے۔ اور حضرت سارہ خاتون کے ستارے سے متعلق ہے۔ اس برج والی عورت بلند قد ہوگی۔ اس کے سینے پر کوئی نشان یا تل ہوگا۔ جو کہ بخت وکمال کی علامت ہے، یہ عورت چرب زبان، رحم دل، اور مہربان طبیعت کی مالکہ ہوگی۔ اس کے ہاں بہت اولادیں ہوں گی۔ اگر وہ نہ بچیں تو اسے ہمزاد کا اثر سمجھنا چاہئے کہ اس لئے اسے چاہئے کہ کسی بزرگ سے دعا کرائے۔ وہ ہمیشہ اپنے کاموں کے سلسلے میں حیران اور سرگردان رہتی ہے۔ اس لئے اسے اپنے ان خیالات کو چھوڑ دینا چاہئے۔ اور خداوند تعالیٰ پر بھروسہ رکھے تاکہ کسی مصیبت میں نہ پھنس جائے۔ کسی وقت بھی اپنا دلی راز دوسروں پر ظاہر نہ کرے۔ کیونکہ بہت سے لوگ اس سے دشمنی رکھتے ہیں۔ اپنا لباس یا سر میں پھیرنے والی کنگھی کسی کو نہ دے۔ کیونکہ اس برج والی عورت پر جادو جلدی اثر کرتا ہے۔ نیز نیند میں جو بھی خواب دیکھے کسی سے بیان نہ کرے۔ اپنی عمر کے ابتدائی حصے میں اس نے بہت رنج و مصیبت جھیلی ہوگی۔ لیکن عمر کے آخری حصے میں اس کے بخت و اقبال کی یہ منزل ہوگی کہ سب اس کے محتاج ہوں گے۔ اگر اس کے گھر میں سم شگافتہ جانور موجود ہوں گے تو وہ محض اس کے اقبال کی وجہ سے ہوں گے لیکن اس کا کیا فائدہ کہ

کسی کو اس کے اس اقبال کی قدر نہ ہوگی، گو اسکا خاوند اس کے ہر کام میں اس پر بہت مشفق اور مہربان بھی ہے۔ اس کی زندگی تلف ہونے کا خطرہ سات سال کی عمر تک تھا۔ چونکہ یہ معیاد گذر گئی ہے لہٰذا وہ عمر طبعی کو پہنچے گی۔ ایک سفر اسے اپنے بیٹے کی ہمراہی میں نصیب ہوگا۔ اپنی زبان کی وجہ سے ہمیشہ عذاب میں رہے گی، اس لئے چاہئے کہ وہ اپنے ان عیوب کی اصلاح کرے۔ کبھی کبھی شدید غصہ بھی اسے آتا ہے مگر جلدی ختم ہو جاتا ہے۔ وہ اپنے ہمسایوں کے ساتھ محبت اور مہربانی کے ساتھ پیش آتی ہے۔ دعائے ام الصبیان اپنے پاس رکھے۔ تا کہ وہ خود اور اس کی اولاد حفظ وامان میں رہیں۔ مدت ہوئی کہ وہ کسی کام کے سرانجام دینے کا ارادہ رکھتی ہے گو وہ کارِ خیر ہے لیکن اس کی ادائیگی سے خوف کھا رہی ہے، اسے چاہئے کہ اس معاملہ میں خدا پر بھروسہ کرے۔ انشاء اللہ اس کا انجام بخیر ہوگا۔ زندگی کے کاموں میں خوبی اور اصلاح پیدا کرنے کی گو بہت کوشش کرتی ہے، مگر اس سے کیا فائدہ کہ جب وہ تندخوئی کی عادت رکھتی ہے اور اس طرح اپنی تکلیف کو خود دعوت دیتی ہے۔ اس برج والی عورت کو مہینہ شعبان کا۔ لباس سفید اور رنگین اور انگوٹھی یاقوت اور حدید کے نگینہ کی راس آئے گی۔ اور اس طرح وہ جادو اور جنات کی تکلیف سے امان میں رہے گی۔ اسے چاہئے کہ وہ برے کاموں اور گلہ گوئی سے پرہیز کرے تا کہ کسی مصیبت میں نہ پھنس جائے۔ اس کی ایک ہمسایہ عورت اس سے دشمنی رکھتی ہے۔ وہ نہایت چرب زبان ہے۔ ظاہری اچھے سلوک اور خوش خلقی کے پردے میں اسے نقصان پہنچانے کی تاک میں رہتی ہے۔ اس لئے اس کو ایسی عورت سے بچ کر رہنا چاہے۔ نیا چاند اس پر اچھا گذرے گا۔ ہفتہ اور بدھ کے دونوں میں نہ تو اپنے سر کے بال کھولے اور نہ نہائے۔ تا کہ ہمیشہ خوش اور مسرور رہے۔

**۴۔ سرطان النساء** : داناؤں کا فرمان ہے۔ کہ جس عورت کا برج سرطان ہوگا۔ وہ درمیانہ قد۔ سفید چہرہ۔ بھنویں کھچی ہوئی اور خوش رفتار والی، اس کے بدن کے کسی عضو پر کوئی نشان یا تل ہوگا۔ جو بخت واقبال کی علامت۔ اس برج والی عورت کا ستارہ وہی ہے جو آسیہ خاتون کا تھا۔ جونہی اس کی عمر بڑھتی جائے گی۔ اس کے کاروبار میں ترقی ہوتی جائے گی۔ اس کا شوہر اس پر مہربان ہوگا۔ جس کا سبب اس کا حسن کارکردگی ہوگا۔ اس برج والی عورت کو کبھی کبھی غصہ بھی آتا ہے۔ مگر جلدی ختم ہو جاتا ہے۔ وہ اپنے خانگی امور کی ادائیگی میں نہایت ہوشیار ہوگی۔ ہمسایوں کے حق میں وہ حد درجہ مہربان ہوتی ہے۔ لیکن اس کے اس نیک جذبہ کی کوئی قدر نہیں کی جاتی۔ اس کی بڑی وجہ یہ ہے کہ اس کے دشمن بہت ہیں۔ اور گلہ گوئی کرنے والے کافی ہیں۔ اس پر جو تہمت لگائی گئی ہے۔ جو بوجہ عداوت کے تھی۔ اسے نعوذ باللہ کچھ لوگ صحیح سمجھتے ہیں اس کے مال یا اولاد کو جب بھی کوئی نقصان پہنچے۔ تو اسے کسی کی نظر بد یا ہمزاد کا اثر سمجھنا چاہئے۔ کیونکہ اس کے بدخواہ اس کے خلاف الٹی سیدھی باتیں کرتے رہتے ہیں کہ وہ ایسی وہ ویسی ہے وہ جھوٹے آدمی کو دشمن سمجھتی ہے۔ کیونکہ وہ خود سچ بولنے کی عادی ہے۔ اپنے گھر میں حرام اس کے لئے زیبا نہیں۔ لہٰذا اسے اس سے پرہیز کرنا چاہئے۔ تا کہ وہ خوشی اور آرام سے زندگی بسر کر سکے۔ وہ جس کے ساتھ بھی نیکی کرے۔ اس کا بدلہ اسے بدی میں ملتا ہے۔ کسی کو قرض دینا اس کے لئے اچھا نہیں ہے اگر اس کی اولاد کو کوئی تکلیف یا بیماری ہو جائے تو وہ کسی کی نظر بد کی وجہ سے ہوگا۔ یا اس کے ہمزاد کا اثر ہوگا۔ نیز ان پر جنوں اور پریوں کا سایہ پڑا ہوگا۔ اس لئے اسے پنجتن کے نقش کو اپنے پاس رکھنا چاہئے۔ تا کہ ان بلاؤں کے شر اور اثر سے وہ اور اس کی اولاد حفظ وامان میں رہے، مہینوں میں سے ذی الحجہ کا مہینہ اور لباس سفید اور سبز رنگ کا اس کی راس کے مطابق اسے سازگار رہیگا۔ جب نیا چاند دیکھے۔ تو سورہ یٰسین پر نظر رہے۔ تا کہ وہ مہینہ اس کے لئے مبارک ثابت ہو۔ اس کی بیماری کا سبب دل اور کمر کا درد ہے۔ اس لئے علاج کی طرف توجہ کرے تا کہ وہ ان تکلیفوں سے نجات حاصل کر سکے۔ ایک بلند قد اور سیاہ آنکھوں والا آدمی اس کے اور اس کے شوہر کے درمیان شرارت پیدا کرنا چاہتا ہے۔ تا کہ وہ دونوں میں جدائی ہو جائے اس لئے اس آدمی سے محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ تا کہ اس کی شرارت کی وجہ سے اس برج والی عورت کسی مصیبت میں مبتلا نہ ہو جائے۔ نماز پڑھنے اور دینی مسائل کے جاننے میں اسے کوتاہی نہیں کرنی چاہئے تا کہ امان میں رہے۔

**۵۔ اسد النساء** : جس عورت کا یہ برج ہوگا۔ وہ عورت بلند قد۔ نحیف جسم۔ سیاہ آنکھیں اور ابر کشیدہ ہوگی۔ داناؤں نے کہا ہے کہ اس برج آتشی اور خاکی ہے۔ اس برج والی عورت کے چہرے پر

دائیں طرف سیاہ تل ہوگا۔ جو بخت واقبال کی علامت ہے۔ جتنی اس کی عمر بڑھتی جائے گی۔ اس کے کام سنورتے جائیں گے۔ اور اس کی زندگی کامیابی اور خوشی میں گذرے گی۔ اس نے عمر کے ابتدائی حصہ میں بہت دکھ جھیلے ہوں گے۔ اس لئے عمر کے درمیانی اور آخری حصہ میں اس کو سکھ اور چین نصیب ہوگا۔ اس کی عمر لمبی ہوگی۔ اور اولاد بہرہ مند ہوگی۔ ماں باپ سے درمیانہ درجہ کا فائدہ حاصل کرے گی۔ بہن بھائیوں سے اسے کوئی خوشی نہیں ملے گی۔ اپنی زندگی کے معاملے میں بہت سمجھدار ہوگی۔ حرام اور گلہ کوئی اسے زیب نہیں دیتی۔ اگر حرام کا ایک سو روپیہ اس کے ہاتھ آئے تو اس کے حلال کا ایک ہزار روپیہ ضائع ہو جائے گا۔ اگر وہ کسی کا گلہ کرے گی تو وہ اسپر تہمتیں دھرینگے۔ اس کے ہمسایوں میں سے ایک شخص اس پر بہت مہربان ہوگا۔ اسے چاہئے کہ اس کی نصیحت کے خلاف نہ کرے۔ اور وہ جو خیر خواہی اس کے ساتھ کرتا ہے۔ اس میں کوئی اس کی ذاتی غرض یا مقصد نہیں ہے۔ اس لئے اس کی نیکی پر وہ خوشی کا اظہار کرے۔ ایک عورت جس کے بال سرخ اور آنکھیں گول ہیں اس سے بے حد دشمنی رکھتی ہے۔ لہٰذا اس سے محتاط رہے اور اس پر دل کی بات ہرگز ظاہر نہ کرے۔ کیونکہ اس طرح اس کی دشمنی سے جان تک کا خوف ہو سکتا ہے۔ اپنے سر کے بالوں کی کنگھی کسی کو بھی نہ دے۔ کیونکہ اس کا نتیجہ برا ہوگا۔ اور سحر وجادو کے اثر کا خطرہ لاحق ہو سکتا ہے سوائے نقصان کے اس بے احتیاطی کا کوئی فائدہ نہ ہوگا۔ نماز کی ادائیگی میں ہرگز کاہلی نہیں کرنی چاہئے۔ پاکیزگی اور نجاست میں اسے تمیز کرنی چاہئے۔ تاکہ اس کے مال ومتاع میں برکت ہو۔ اگر اس کی اولاد پیدا ہو کر مرجاتی ہو۔ تو دعائے امّ زادو وفت ایکل اپنے پاس رکھے۔ تاکہ بلاؤں سے محفوظ رہے۔ ایک عرصہ سے اس کے کام میں بندش پیدا ہوگئی ہے۔ وہ بندش بہت قلیل عرصے میں دور ہو سکتی ہے۔ بشرطیکہ جو نذر اس نے کبھی مانی تھی اور ابھی تک ادا نہیں کی اسے فوراً ادا کرے۔ اس برج والی عورت کے لئے مہینہ شوال کا۔ لباس سبز اور سفید۔ انگوٹھی فیروزہ کے نگینے کی موافق رہے گی۔ جب نیا چاند دیکھے تو اسے سبزہ پر نظر ڈالنی چاہئے۔ اسے چاہئے کہ اپنے شوہر کے ساتھ زبان درازی نہ کرے۔ تاکہ اس کی زندگی بخیر وخوشی گذرتی رہے۔

۶۔ **سنبلۃ النسا**: داناؤں نے کہا ہے۔ جو عورت اس برج سے تعلق رکھتی ہے۔ اس کا قد اونچا۔ رنگ سرخ وسفید ہوتا ہے۔ سنبلہ ستارہ عطارد کا خانہ ہے۔ یہ برج آتشی ہے۔ اور ستارہ حضرت فاطمہ زہراؓ سے متعلق ہے۔ اس برج والی مومنہ۔ اور خدا سے ڈرنے والی ہوتی ہے۔ اس میں بہت سی اچھی صفات موجود ہونگی۔ جونہی اس کی عمر بڑھتی جائے گی۔ اس کے کام سنورتے جائیں گے۔ اپنی عمر کے ابتدائی حصے میں اس نے کافی تکلیف اٹھائی ہے۔ اس کی عمر کا درمیانی اور آخری حصہ نہایت آرام اور استراحت سے بسر ہوگا اسے چاہئے کہ وہ اپنے دل کا راز کسی پر ظاہر نہ کرے۔ تاکہ کسی مصیبت میں نہ پھنس جائے۔ لوگوں کی ہر بات پر اسے یقین نہیں کرنا چاہئے۔ نیز اسے دوست اور دشمن کی تمیز ہونی چاہئے۔ اپنے شوہر کے ساتھ زبان درازی نہ کرے تاکہ اس کی زندگی خوشی سے گذر جائے۔ وہ اپنے عزیزوں اور رشتہ داروں سے الگ تھلگ ہو جائے گی۔ اور اپنے ماں باپ سے بہرہ مند نہ ہوگی۔ وہ اپنی عصمت اور پاکدامنی کو کسی وقت میں بھی ترک نہ کرے گی۔ ایک عرصہ سے اس کے کام میں رکاوٹ پیدا ہوگئی ہے۔ لیکن انجام اس کا درست رہے گا۔ بہ نسبت برج اس کی اولاد طاق اعداد میں ہوگی۔ اگر اس کے ہاں اولاد نہ ہو یا ہو کر مر جائے۔ تو کسی بزرگ سے دعا کرائے۔ اور ساتھ ہی اپنا روحانی علاج بھی کرائے۔ ایک سیاہ چہرہ اور توسدار ابرو اور اونچے قد والا آدمی اس کے ساتھ عداوت رکھتا ہے۔ حالانکہ بظاہر اس کے ساتھ دوستی کا اظہار کرتا ہے اس لئے اس آدمی سے اسے محتاط رہنا چاہئے۔ چار دن ہوئے کہ وہ اس کے شوہر کو گھر میں ملنے آیا تھا۔ اس کے بچے کو پری سے تکلیف پہنچی ہے اس لئے دعا ام الصبیان اور چہل کلید لے کر اپنے پاس رکھے۔ تاکہ بلاؤں سے محفوظ رہے۔ نماز کی ادائیگی میں اسے سستی نہیں کرنی چاہئے۔ نجاست حرام اور گلہ گوئی سے پرہیز کرتی رہے جب نیا چاند دیکھے تو قرآن شریف اور سبزہ پر نظر ڈالے۔ یا بہتے ہوئے پانی کو دیکھے۔ اور صدقہ بھی دے۔ اولاد کا خانہ جدی ہے۔ اس کی اولاد بخت واقبال والی ہو۔ دانا اور فراغ روزی کی مالک ہوگی۔ دعائے محبت، زبان بند اور باطل السحر لے کر اپنے پاس رکھے تاکہ محترم رہے اس برج والی عورت کو مہینہ صفر کا۔ دن اتوار کا اور لباس سرخ۔ رنگدار اور سفید رنگ اسے راس آئے گا۔

**۷۔ میزان النسا :** داناؤں نے کہا ہے۔ جس عورت کا یہ برج میزان بمعنی ترازو ہوگا۔ وہ سچ بولنے والی نیک چلن نیک رفتار ہوگی۔ جھوٹ بولنے والیوں کو دشمن سمجھے گی۔ ایسی عورت کے لئے چاہئے کہ وہ نماز کی ادائیگی میں کاہلی نہ کرے۔ اسے پاکیزگی اور نجاست میں فرق رکھنا چاہئے۔ گلہ تہمت اور بہتان طرازی سے اسے پرہیز کرنا چاہئے تاکہ وہ کسی مصیبت میں نہ پھنس جائے۔ جتنی اس کی عمر بڑھتی جائے گی اس کے کاروبار میں ترقی ہوتی جائیگی۔ بلکہ وہ قابل رشک اور قابل فخر بن جائے گی۔ اس کی زندگی عیش اور آرام سے گزرے گی۔ لوگ اس کا احترام کریں گے۔ اپنے امور زندگی میں عقل مند، ہوشیار اور دانا ہوگی۔ اس کا شوہر اس پر بہت مشفق اور مہربان ہوگا۔ ماں باپ سے کچھ فائدہ حاصل نہ کر سکے گی۔ اور اسی طرح بہن بھائیوں سے بھی بہرہ مند نہ ہوگی۔ اس نے اپنی عمر کے پہلے حصے میں بہت رنج اور دکھ جھیلے ہوں گے۔ اس کی عمر کا درمیانی اور آخری حصہ بہت خوشی اور آرام سے گزرے گا۔ اس برج والی عورت تند مزاج۔ باعزت اور باہمت ہوگی۔ کبھی کبھی اسے غصہ بھی آجائے گا لیکن ٹھنڈا بھی جلدی ہو جائے گا۔ حرام اسے راس نہ ہوگا۔ اگر مال حرام کا ایک روپیہ اس کے ہاتھ آئے گا تو سو روپیہ حلال کا بھی ضائع کر بیٹھے گی۔ اس کی بیماری کا سبب صفرا اور بلغم ہے۔ چونکہ بیماری کے باعث طبیعت میں تلخی پیدا ہو جائے گی۔ تو اس کے دل کو اختلاج کا عارضہ ہوگا۔ اس لئے اسے چاہئے کہ دوا اور دعا دونوں کو ملحوظ رکھے تاکہ وہ اندیشوں سے محفوظ رہے۔ اس برج والی عورت نے دو نذریں مانی تھیں۔ جنہیں ادا کرنا وہ بھول چکی ہے۔ لہٰذا اسے ادا کر دینی چاہئیں۔ تاکہ اس مطلب کو جو وہ دل میں رکھتی ہے۔ پورا ہو جائے اس کی زندگی کو تین سال کی عمر تک خطرہ تھا۔ چونکہ یہ معیاد گذر چکی ہے۔ اب وہ نوے سال تک زندہ رہے گی۔ بشرطیکہ نامحرموں سے اپنی حفاظت کرتی رہی۔ اس برج والی عورت کو مہینہ ذوقعدہ کا، دن سوموار کا راس رہے گا۔ اس لئے جب نیا لباس پہنے ۔ یا کسی کام کی ابتداء کرنی ہو یا کہیں اندر باہر جانا ہو تو اس مہینہ اور اس روز کو مقدم رکھے۔ دعا حرز ہائے آئمہ طاہرینؑ اپنے پاس لے کر رکھے تاکہ لوگوں میں ہر دلعزیز اور واجب الاحترام ہو جائے اور خداوند تعالیٰ اسے بلاؤں سے اپنی امان میں رکھے۔

**۸۔ عقرب النسا :** جس عورت کا یہ برج ہوگا۔ اس عورت کا قد اونچا ہوگا وہ خوش رفتار نیک کردار اور پرہیزگار ہوگی۔ طبیعت کی خلیق اور مہربان ہوگی۔ راست گفتار اور صاحب حیا ہوگی۔ جھوٹ بولنے والی کو دشمن سمجھے گی۔ سینہ اور بدن کے کسی عضو پر اسے کوئی نشان یا تل ہوگا جو کہ بخت و اقبال کی علامت ہے۔ وہ عمر میں جتنی بڑھتی جائے گی۔ اس کا کاروبر ترقی کرتا جائے گا۔ عمر کے ابتدائی حصے میں اس نے کافی دکھ جھیلے ہوا ہوں گے۔ اب بھی کوئی اس کی قدر نہیں کی جاتی۔ اس کے خلاف تہمت لگائی جاتی ہے۔ اس کا گلہ کیا جاتا ہے۔ لیکن اس کے باوجود اس کے مخالف اسے کوئی تکلیف نہ پہنچا سکیں گے۔ اور کبھی اس پر فتح یاب نہ ہوں گے۔ ایک میانہ قد کا آدمی اسے کبھی کبھی نصیحت کرتا ہے۔ اسے چاہئے کہ وہ اس کی نصیحت پر عمل کرے اس برج والی عورت کے ماں باپ اس کی زندگی میں فوت ہو جائیں گے۔ اپنے بہن بھائیوں سے بھی فائدہ نہ اٹھائے گی رشتہ داروں کا بھی سلوک اس کے ساتھ درمیانہ ہوگا۔ ایک مدت سے اس کے کاروبار میں رکاوٹ پیدا ہوگئی ہے۔ جس کے سبب وہ حیران اور سرگردان رہتی ہے۔ لیکن بالآخر اسے کامیابی حاصل ہوگی۔ اللہ تعالیٰ پر توکل کرنا ترک نہ کرے کیونکہ بہت جلد وہ اپنی مراد کو پہنچ جائے گی۔ کبھی کبھی غصہ میں بھڑک اٹھتی ہے۔ لیکن جلدی اس کا غصہ سرد پڑ جاتا ہے۔ اور اس کا سبب بری سوچ اور شیطانی خیالات ہیں۔ اسے چاہئے کہ وہ اپنے آپ کو نامحرموں سے چھپائے۔ تاکہ اللہ تعالیٰ کے غضب میں گرفتار نہ ہو۔ اور اپنے شوہر کی اجازت کے بغیر کوئی کام نہ کرے، تاکہ اس کا شوہر اس سے ناراض نہ ہو جائے اور اس طرح اپنے آپ کو دنیا و آخرت میں روسیاہ نہ کرلے۔ اس برج والی عورت گرم مزاج ہوتی ہے۔ اور کبھی کبھی کفر بھی بک جاتی ہے۔ اسے چاہئے کہ صبر سے کام لے۔ اور حرام کو چھوڑ دے۔ کیونکہ حرام کاری اسے راس نہیں آئیگی۔ اگر ایک سو روپیہ حرام کا اس کے ہاتھ لگے گا تو ایک ہزار روپیہ حلال کا ضائع کر دے گی۔ اس برج والی عورت ہمیشہ حیران اور سرگردان رہتی ہے۔ اس کی حالت انشاء اللہ چند دنوں میں بہتر ہو جائیگی۔ اور اس کی مراد پوری ہوگی۔ اس کی زندگی کو خطرہ دو سال کی عمر تک تھا۔ چونکہ وہ میعاد گذر چکی ہے۔ اب وہ عمر طبعی کو پہنچے گی۔ اس برج والی عورت کو مہینہ شوال کا۔ دن سوموار کا لباس سبز اور سفید اور انگوٹھی عقیق کے نگینے کی

راس آئے گی۔ دعا جوشن کبیر لے کر اپنے پاس رکھے۔ تا کہ بلاؤں سے محفوظ رہے۔

**۹۔ قوس النسا**: داناؤں کا فرمان ہے۔ جس عورت کا برج قوس ہوگا۔ وہ خوش خلق، نیک دل، خوش گفتار، دیانت دار، سچ بولنے والی ہوگی۔ جھوٹ بولنے والی کو دشمن سمجھے گی۔ خاوند کے ساتھ مہربان ہوگی۔ اچھی بات پر جان فدا کرے گی۔ اپنے کام کاج میں تجربہ کار اور دانا ہوگی۔ ہمسایوں کے ساتھ اچھا سلوک کرے گی۔ غریبوں کی دوست اور ان کے حال مہربان ہوگی۔ جس گھر میں بیاہی جائے گی۔ وہاں دولت کی ریل پیل ہو جائے گی۔ خدا کے معاملے میں اپنا عقیدہ وہ صاف رکھے۔ وہ اپنے وعدے کی پکی اور بات کی سچی ہوگی۔ اس کے دشمن اور برا کہنے والے بہت ہوں گے۔ ہر ایک کے ساتھ نیکی کرے گی۔ نیکی کے بدلے میں اسے بدی ملے گی۔ خاوند اس پر مشفق و مہربان ہوگا۔ زندگی کے کاموں میں نہایت سمجھ دار ہوگی۔ حرام اسے راس نہیں آئے گا۔ حرام میں اپنے آپ کو ضائع نہیں کرے گی۔ اگر اس کے گھر میں کوئی خیانت کرے گا۔ تو اس کا نقصان بھی اس کو پہنچے گا۔ وہ نماز کی ادائیگی میں سستی نہیں کرے گی۔ اگر اس کی ایک رکعت بھی قضا ہوگی تو اسے اس کا بہت افسوس ہوگا۔ وہ جب بھی کسی کام کی نیت کرے گی اس کی تکمیل کے لئے بے حد فکر مند رہے گی جب اس کا کام اس کی آرزو کے مطابق ہو جائے گا تو وہ خوشی اور خوبی سے اپنی مراد حاصل کرے گی۔ جو بھی مال اس کے ہاتھ آئے گا وہ سب خرچ ہو جائے گا۔ اسے ماں باپ سے نفع کم حاصل ہوگا۔ البتہ بہن بھائیوں سے بہرہ مند ہوگی۔ جب وہ کسی کام کا ارادہ کرے گی۔ تو اس کام کی کامیابی کے اسباب بھی جلدی پیدا ہوں گے۔ ایک مدت سے وہ ایک آرزو دل میں رکھتی ہے۔ اس کے بر آنے کے لئے ضروری ہے۔ کہ وہ خدا کے معاملے میں اپنے عقیدہ کو صاف کرے اور آئمہ طاہرین کا وسیلہ طلب کرے۔ انشاء اللہ بہت جلد اپنے دل کی مراد پالے گی۔ اولاد سے بہرہ مند ہوگی۔ اس کی اولادوں کا عدد طاق ہے۔ اس کے برج کی نسبت سے جب اسے کوئی تکلیف پہنچے گی۔ تو اس کا سبب نظر بد ہوگا۔ اس لئے حرز حضرت امیر المومنینؑ اپنے پاس رکھے۔ تا کہ تمام بلاؤں سے محفوظ رہے اور اس کے بند شدہ کاموں کی اصلاح ہو جائے۔ گیارہ اولادیں برج کی نسبت سے اس کی قسمت میں لکھی ہیں۔ اگر وہ پیدا ہوتے ہی مر جاتی ہوں۔ تو اٹھرا کے علاج کا تدارک کرے۔ تا کہ وہ زندہ رہ سکیں۔ اس کی بیماری کی زیادہ وجہ علت صفرا ہے۔ جلاب لے کر خالص شہد کے ساتھ ناشتہ کرے۔ تا کہ یہ شکایت دور ہو جائے۔ دعا نظر بد اولاد کے لے کر ان کے گلے میں باندھے۔ تا کہ وہ تمام بلاؤں سے محفوظ رہیں۔ اس کی زندگی کو خطرہ چار سال کی عمر تک لاحق ہوگا۔ اس میعاد کے بخیریت گذر جانے پر عمر طبعی کو پہنچے گی برج کی نسبت سے اسے مہینہ شعبان کا۔ لباس رنگدار راس آئے گا۔ جب نیا چاند دیکھے تو سبزہ پر نظر ڈالے۔ تا کہ وہ مہینہ اس کے لئے مبارک ثابت ہو۔ وہ دعاء گنج العرش اور یٰسین مغربی اپنے پاس رکھے۔ تا کہ بلاؤں سے محفوظ رہے۔

**۱۰۔ جدی النسا** : یہ برج خانہ مشتری ہے۔ اور بادی ہے۔ اور ستارہ حضرت حواؑ کا ہے۔ جس عورت کا یہ برج ہوگا وہ عورت اونچے قد کی صاحب مروت۔ سخی طبع۔ کام کو جاننے اور سمجھنے والی، محبت کرنے والی، عزت والی فراخ روزی والی، نیک رفتار ہوگی۔ امور خانہ داری میں بہت عقل مند۔ دانا اور ہوشیار ہوگی۔ بچپنے میں اسے کوئی آزار پہنچا ہوگا۔ جس کا انجام بخیریت ہوا ہوگا۔ اس برج والی عورت کو چاہئے کہ وہ کسی پر دل کا راز ظاہر نہ کرے چونکہ اس کے دشمن اور مخالف بہت ہیں، اس لیے خوف ہے کہ کسی مصیبت میں نہ پھنس جائے۔ اور مدت سے وہ ایک مراد دل میں رکھتی ہے نہ تو اس کا خیال چھوڑ سکتی ہے اور نہ وہ مراد پوری ہوتی ہے۔ اس کے پورے نہ ہونے کی یہی وجہ ہے کہ جو نذر اس نے مانی ہوئی ہے اور اب تک ادا نہیں کر سکی۔ اس سے جلدی ادا کرے تا کہ اس کو اس کی مراد حاصل ہو جس کے فکر میں وہ ہر وقت رہتی ہے۔ کہ اس مراد کا آخر کیا بنے گا۔ انشاء اللہ نذر ادا کرنے کے بعد اس کی مراد پوری ہو جائیگی۔ برج کی نسبت سے اس کی قسمت میں نو اولادیں لکھی ہیں۔ اگر نہ ہوں تو چلہ کاٹے۔ اور دعا ام الصبیان اپنے پاس رکھے تا کہ اس کی اولاد زندہ رہے۔ وہ اپنے ماں باپ سے بہرہ مند نہیں ہوگی۔ بہن بھائیوں سے درمیانہ درجے کا فائدہ اسے حاصل ہوگا۔ جب نیا چاند دیکھے تو سبزہ یا جاری پانی پر نظر ڈالے۔ برج کی نسبت سے مہینہ اسے ذی الحجہ کا، لباس سفید اور سبز راس آئے گا۔ اپنے بالوں میں پھیرنے والی کنگھی کسی کو نہ دے۔ حرز ابو دجانہ اپنے

پاس رکھے۔ تاکہ تمام آفتوں اور بلاؤں سے محفوظ رہے۔ اس کی عمر کا آخری حصہ اس کے لئے نہایت ہی نصیب والا ہوگا

۱۱۔ **دلو النسا** : یہ ستارہ بلقیس کا ہے۔ جس عورت کا یہ برج ہوگا۔ وہ خوش خلق، خوبصورت، کام میں تجربہ کار۔ صاحب مروت، سمجھ دار اور عقلمند ہوگی۔ اسے بہت غصہ آئے گا۔ اس پر تہمتیں بھی بہت دھری جائیں گی۔ اس کے بدن کے کسی حصہ پر کوئی نشان یا تل ہوگا۔ جو کہ بخت واقبال کی علامت ہے کسی وقت اس کے کام کے سلسلے میں رکاوٹ پیدا ہوجائے گی۔ مگر یہ رکاوٹ جلدی دور ہوجائے گی۔ اور انجام اچھا ہوگا۔ یہ عورت اپنے ہر کام میں بہت کوشش کرنے والی ہوگی۔ مدت ہوئی کہ اس نے ایک مراد مانگی تھی وہ ہمیشہ اب اس انتظار میں ہی رہے گی۔ کہ اس کی یہ مراد پوری ہوجائے۔ اپنے ماں باپ سے اسے کوئی فائدہ نہیں ہوگا۔ کبھی کبھی اس پر اداسی چھاجاتی ہے۔ اس کی یہ وجہ ہے کہ کسی نے اس پر سحر اور جادو کیا ہے۔ جس کا اثر ابھی باقی ہے۔ اس لئے دعا باطل السحر لے تاکہ اس کا اثر دور ہوجائے۔ اور اس کے کام اس کی دلی مراد کے مطابق درست ہوجائیں۔ اس کے بدن میں جو عارضہ لاحق ہے۔ وہ پریوں کی سایہ کی وجہ سے ہے۔ کیونکہ بچپنے میں اس نے کسی پری کے بچہ کو تکلیف دی تھی۔ اسی وجہ سے اسے تکلیف پہنچائی جاتی ہے۔ اس دعا کی برکت سے نہ صرف یہ تکلیف دور ہوجائیگی۔ بلکہ وہ لوگوں میں عزیز اور واجب الاحترام ہوجائے گی۔ نماز کی ادائیگی میں اسے ہرگز سستی نہیں کرنی چاہئے۔ اپنے سر کی کنگھی بھی کسی کو نہ دے۔ برج کی نسبت سے اسے مہینہ رجب کا۔ لباس سبز اور سفید راس آئے گا۔ اپنے دل کا راز اسے کسی پر ظاہر نہ کرنا چاہئے۔ کیونکہ اس کے دشمن اور مخالف بہت زیادہ ہیں۔ وہ لوگوں کا بہت دکھ کھائے گی۔ اس کی زندگی بخوشی گذرے گی نامحرموں کے ملنے جلنے سے پرہیز کرے۔ جمعرات اور جمعہ کے دن سر کے بال نہ کھولے اور نہ انہیں دھوئے۔ برج کی نسبت سے اس کی زندگی کو چار سال کی عمر تک خطرہ تھا۔ چونکہ وہ میعاد اب بخیریت گذر چکی ہے۔ تو بڑھاپے تک زندہ رہے گی۔ دعائے باطل السحر۔ انگوٹھی عقیق کے رنگ کی اور دعا جوشن کبیر اپنے پاس رکھے۔ تاکہ تمام بلاؤں سے محفوظ رہے۔

۱۲۔ **حوت النسا** : جس عورت کا یہ برج ہوگا۔ جو کہ بادی اور آبی ہے۔ جیسا کہ داناؤں کا فرمان ہے۔ وہ عورت درمیانہ قد۔ خوش خلق، صاحب عقل، دوراندیش اور شوہر کی دوست ہوگی۔ اچھی بات اور اچھی صحبت پر جان فدا کرنے والی ہوگی۔ لیکن نیکی کے بدلے میں اسے برائی ملے گی۔ وہ ہر ایک کے ساتھ سچائی سے پیش آئے گی۔ مگر اس کا بدلہ اسے اس کے برعکس ملے گا۔ جس کے ساتھ بھی دوستی کرے گی۔ وہ اس سے دشمنی رکھے گا۔ وہ کسی کے ساتھ دشمنی اور عداوت نہیں رکھے گی۔ اس کی روزی فراخ ہوگی۔ جس گھر میں وہ بیاہی جائے گی۔ اس گھر میں دولت کی فراوانی ہوجائیگی۔ اس برج والی عورت کو چاہئے کہ وہ نامحرموں کے میل جول سے پرہیز کرے تاکہ دنیا اور آخرت کی مصیبتوں میں مبتلاء نہ ہوجائے۔ جب گھر سے اسے باہر جانا ہو بہتر ہے کہ اپنے شوہر کے ساتھ جائے اور پہلے اس کے ساتھ مشورہ بھی کر لے۔ عبادت اور بندگی کے معاملے میں اسے کوشش کرنی چاہئے۔ تاکہ عاقبت میں تجارت حاصل کرسکے۔ وہ ہرگز پریشاں حال نہ ہوگی۔ اور جلدی اپنی امیدوں اور آرزوؤں کو حاصل کرلے گی اور لوگوں میں ہر دل عزیز اور محترم ہوگی۔ اپنے دوست و دشمن اور واقف و ناواقف لوگوں میں اسے امتیاز کرنا چاہئے اور اس معاملہ میں اسے بے حد محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ کیونکہ اس کے دشمن اور بدخواہ بہت ہیں۔ وہ ہر ایک سے ہمیشہ نیکی ہی کرے گی۔ مگر اس کا بدلہ اسے بدی میں ملے گا۔ گو اس کی قسمت اتنی تیز نہیں مگر کسی کی محتاج نہ ہوگی۔ بلکہ دوسرے اس کے محتاج رہیں گے۔ قرض دینا اسے راس نہیں آئے گا۔ کیونکہ جب وہ کسی کو قرض دے گی تو اس کی واپسی وہ دیکھ نہیں سکے گی۔ جو منت اس نے مانی ہوئی ہے۔ اسے جلدی ادا کرے۔ اپنے شوہر کے گھر میں اپنے والدین کے گھر سے زیادہ آسودگی پائے گی۔ برج کی نسبت سے اس کی قسمت میں طاق اولادیں لکھی ہیں۔ اس کی اولاد کا خانہ سنبلہ ہے۔ اس کی سب اولادیں فراخ روزی والی ہوں گی۔ اگر لوگوں کی نظر بد کے اثر سے وہ زندہ نہ رہیں تو دعائے جوشن کبیر اور صغیر وہ اپنے پاس رکھے۔ تاکہ بلاؤں اور آفتوں سے محفوظ رہے۔ برج کی نسبت سے مہینہ ذی قعد کا۔ دن جمعرات اور سوموار اور لباس سفید ساز گار رہیں گے۔ ہفتہ اور بدھ کے دن اپنے سر کے بال نہ کھولے اور اپنے سر کی کنگھی بھی کسی کو نہ دے۔ ورنہ سحر کا اندیشہ ہے۔

# علم الاعداد

## خفیہ نمبر

علم الاعداد میں شخصیت کا نمبر اور قسمت کے نمبر کے ساتھ ساتھ ایک نمبر خفیہ بھی ہوتا ہے۔ جو خاص طور پر انسان کی مخفی قوتوں کی نشاندہی کرتا ہے اور مستقبل کے روشن امکانات اور خطرات کے بارے میں آگاہی عطا کرتا ہے۔ زمانہ قدیم میں مصر اور یونان کے باشندے ان خفیہ نمبروں کی مدد سے ایک دوسرے کی حقیقت اور آنے والے زمانہ میں ایک دوسرے کے حالات جاننے کی کوشش کیا کرتے تھے۔ خفیہ نمبر مکمل نام مختصر نام اور سن پیدائش سے برآمد ہوتا ہے۔ مثال کے طور پر کسی کا نام عرفان احمد ہے اور وہ ۱۹۸۸ء میں پیدا ہوا ہے۔ تو عرفان کا مفرد عدد احمد کا مفرد عدد مختصر نام سے مراد عرفان کا پہلا حرف اور احمد کا پہلا حرف ہے۔ گویا کہ عرفان احمد کا نام ع، الف مانا جائے گا۔ کل ٹوٹل کو اگر وہ ۴۵ سے زائد نہ ہو تو دو سے ضرب دی جائے گی۔ اگر ۴۵ سے زائد ہو تو جوں کا توں چھوڑ دیا جائیگا۔ اب صورت یہ بنے گی۔

عرفان احمد   ع،ا   ۱۹۸۸   ٹوٹل

۲۹ کا مطلب ہوا کہ عرفان احمد کی خواہشات اور عزائم پایہ تکمیل کو اسی وقت پہنچ سکتی ہیں۔ جب کسی ایسے دوست کا تعاون حاصل ہو۔ جو بڑی طاقت کا مالک ہو۔ تعاون کے بغیر عرفان احمد کے لئے کام کی شروعات فائدہ مند ثابت نہیں ہوگی۔ ہر شخص اس طرح اپنا خفیہ نمبر حاصل کر کے اپنے بارے میں مناسب معلومات حاصل کرسکتا ہے۔

یہ بات یاد رکھئے کہ کسی بھی علم کے ذریعہ جو اندازے قائم کئے جاتے ہیں ان پر صد فیصد بھروسہ کرنا شرعاً جائز نہیں ہے۔ ان کی حیثیت فال نکالنے کی سی ہے۔ اور بزرگوں نے فرمایا ہے کہ فال نکال کر سمجھئے فال کو سو فیصد درست نہیں سمجھنا چاہیے۔ البتہ اس طرح کے اندازے بالکل بے بنیاد بھی نہیں ہوتے۔ ان اندازوں کو قائم کر کے احتیاطی اقدامات کرنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ البتہ ہر معاملے میں اور ہر صورت میں یہ یقین رکھنا چاہئے کہ اس دنیا میں ہوتا وہی ہے جو اللہ تعالیٰ چاہتے ہیں۔ ان کی مرضی کے بغیر کسی درخت کا کوئی ایک پتہ بھی نہیں ہل سکتا۔ اور غیب کا علم اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کو حاصل نہیں ہے۔ علمی قیاس سے جو معلومات حاصل ہوتی ہیں ان پر غیب کا اطلاق نہیں ہوتا۔ اور ان کو سو فیصد سچ بھی نہیں مانا جاسکتا۔

اپنے عقیدے کی سلامتی کے ساتھ اپنا خفیہ نمبر نکالئے اور خفیہ نمبروں کے دیئے خانوں میں دیکھئے کہ آپ کا خفیہ نمبر آپ کے بارے میں کس بات کی نشاندہی کررہا ہے۔



## خفیہ نمبروں کا چارٹ

(۹) اللہ نے آپ کو یہ صلاحیت عطا کی ہے کہ آپ بزور قوت کسی بھی خواہش کو پوری کرسکتے ہیں اور اقتدار حاصل کر سکتے ہیں لیکن آپکو زندگی کے ہر ہر مرحلے میں اس بات کو پیش نظر رکھنا چاہئے کہ آپ کے اقدامات سے کسی دوسرے کو کوئی نقصان نہ ہو۔ آپ دماغ سے سوچئے جب آپ دل سے سوچنے لگیں گے تو آپ کو نقصان پہنچے گا۔

(۱۰) آپ جو کچھ چاہتے ہیں وہ آپ کو مل کررہے گا۔ اور ایک دن آپ اپنی جدوجہد اور فضل خداوندی کی وجہ سے بام عروج تک پہنچیں گے۔ لیکن آپ دوسروں سے مشورہ کرنے کے چکر میں نہ رہیں۔ اور اگر کسی سے مشورہ کریں تو اسی سے مشورہ کریں۔ جس کے نام کا مفرد ۹ رہو۔

(۱۰) آپ جو چاہتے ہیں وہ آپ کو مل سکتا ہے۔ لیکن کسی بھی ایک چیز کے پڑے رہنا اور عمر بھی ایک ہی لکیر کو پیٹتے رہنا آپ کے لئے ضرر رساں ثابت ہوگا۔ خواہشات کو بے لگام چھوڑ دینا بھی آپ کے لئے قطعاً مفید ثابت نہ ہوگا۔ بلکہ ممکن ہے کہ آپ خواہشات کی

آزادی اور بے لگامی کی وجہ سے کسی الجھن کا شکار ہو جائیں۔

(۱۱) آپ کو زندگی میں کئی کشمکشوں سے دوچار ہونا پڑے گا۔ آپ کو اپنی آرزو کی تکمیل کے لئے بہت جدوجہد کرنی پڑے گی۔ اور مختلف مرحلوں سے گزرنا پڑے گا۔ آپ دوسروں کی سنی ہوئی باتوں پر دھیان نہ دیں۔ جدوجہد جاری رکھیں انشاء اللہ فتح و کامرانی ایک دن آپ کے قدم چومے گی۔

(۱۲) وقتی رنج والم اور پر آشوب لمحات سے بہت زیادہ متاثر نہ ہوں۔ یہ انسان کو کندن بنانے میں اہم رول ادا کرتے ہیں۔ اگر خانہ زندگی میں رنج والم کا رنگ نہ ہو تو خانہ زندگی بے کیف ہو کر رہ جائے۔ آپ کی زندگی میں اچھے دن بھی آئیں گے۔ آج رات ہے تو کل صبح بھی ہوگی۔

(۱۳) آپ کی خواہشات ضرور پوری ہوں گی۔ آپ جدوجہد جاری رکھیں۔ اور فضل خداوندی کا انتظار کریں۔

(۱۴) آپ کی آرزو جلد پوری ہو جائے گی۔ لیکن اس کے بعد آپ کو کچھ نئے نئے غموں سے سابقہ پڑے گا۔ ان غموں کے لئے خود کو تیار رکھئے۔

(۱۵) زیادہ دن نہیں گزریں گے کہ آپ کسی مصیبت کا شکار ہو جائیں گے۔ یہ مصیبت آپ کے کسی غلط فیصلے کی وجہ سے آپ پر مسلط ہوگی۔ آپ ایسے عالم میں جب آپ کا دامن زندگی مصیبت کی خاردار جھاڑیوں میں الجھ جائے۔ اپنے مخلص دوستوں سے مشورہ کیجئے۔ اس وقت رشتے داروں سے رائے نہ لیں تو بہتر ہے۔ آپ نے تمام رازوں کی حفاظت کیجئے۔ اور زبان چلانے سے زیادہ ہاتھ پیر چلایئے۔ اسی میں آپ کے لئے بھلائی ہے۔

(۱۶) آپ ایک دیانت دار انسان ہیں۔ لیکن حالات ایسے بھی بنیں گے کہ آپ کی دیانت لڑکھڑانے لگے گی۔ مگر بہتر ہوگا کہ آپ دیانت کو نظر انداز نہ کریں۔ بے ایمانی بری چیز ہے۔ اور ہر ایک کے لئے بری ہے۔ لیکن بے ایمانی آپ کو خاص طور پر نقصان پہنچائے گی۔ دیانت داری کے راستوں ہی میں آپ کے لئے فلاح ہے۔ ایک وقت وہ بھی آئے گا جب آپ کی شہرت سارے عالم میں ہوگی۔ انشاء اللہ۔

(۱۷) آپ کے راستوں میں ایسی مشکلات بھی آئیں گی جن سے نمٹ لینا آپ کے لئے آسان نہ ہوگا۔ یہ مشکلات آپ کو چاروں طرف سے گھیر لیں گی۔ آپ کو ایسی الجھنوں سے بھی سابقہ پڑے گا جن کا بظاہر کوئی حل نہ ہوگا۔ آپ کے اپنے بھی آپ کے مخالف ہو جائیں گے۔ ایسے مایوس کن حالات میں بھی آپ ڈٹے رہیں اور اپنے ارادوں میں تزلزل پیدا نہ ہونے دیں۔ زیادہ وقت نہیں گزرے گا کہ مصائب کی گھنگھور گھٹائیں چھٹ جائیں گی۔ اور آپ کے آسمان تقدیر کا مطلع صاف ہو جائے گا۔

(۱۸) آپ کو اپنے رشتے داروں یا احباب کی طرف سے ایک بڑا غم برداشت کرنا پڑے گا۔ لیکن آپ کے حسن کردار کا اعتراف آپ کے دشمن بھی کریں گے۔ برا وقت آپ کو افسردگی جال میں پھنسا دیگا لیکن رفتہ رفتہ آپ کے حالات سدھر جائیں گے۔

(۱۹) آپ کو کسی انسان کی بے وفائی یا امیدوں پر پانی پھر جانے کی وجہ سے کچھ دنوں تک اداس رہنا پڑے گا۔ اپنوں اور غیروں کی زبانی طرح طرح کی باتیں آپ کو سننی پڑیں گی۔ آپ دل شکستہ بھی ہوں گے۔ لیکن ان حالات کے بعد آپ کو غیر متوقع خوشیاں اور راحتیں نصیب ہوں گی۔

(۱۰) آپ بری صحبتوں سے خود کو بچائیں۔ بری صحبتیں آپ کے لئے جنجال بن جائیں گی۔ آپ پر ایک برا وقت آنے والا ہے۔ اس وقت آپ کے ارادوں کا محل چکنا چور ہو جائیگا۔ اور آپ کے پاؤں ڈگمگانے لگیں گے۔ اگر آپ نے جسمانی بھاگ دوڑ کے ساتھ ساتھ اپنی ذہنی، فکر اور روحانی قوتوں کو سمیٹ کر کام کیا تو آپ نمایاں طور پر کامیاب ہوں گے۔ اور آپ کی پسپائی پھر کامیابی ساری دنیا کے لئے ایک مثال بنے گی۔

# انسانوں پر بارہ برجوں کے اثرات

افلاک میں لاتعداد اجرام فلکی متحرک ہیں ان کا شمار صحرائے اعظم کے ریگ زاروں اور انسان کے سر کے بالوں سے بہت زیادہ ہے۔

وسعت افلاک میں کچھ اجرام فلکی آلات رصدیہ کی مدد کے بغیر نظر آجاتے ہیں اور اکثر ایسے ہیں جن کو آلات رصدیہ کی مدد سے دیکھا جاسکتا ہے۔ ان کے سوا کثیر اجرام فلکیہ ایسے ہیں جن کے متعلق صرف قیاس آرائی ہوسکتی ہے یہ اجرام آلات رصدیہ کی مدد کے بغیر اور آلات رصدیہ کی مدد سے نظر آنے والے اجرام کی شمار سے بہت زیادہ تعداد میں ہیں۔

انسانی دل ودماغ پر چمکتے ستاروں کی روشنی ہمہ وقت اثر انداز ہوتی ہے۔

مدرسہ الٰہیات کے بانی سامی النسل کے فرزند جلیل سیدنا ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام نے سورج چاند ستاروں کی روشنی اور ان کے فیض کی تابانی سے حجت قائم کی اور خدا کی وحدانیت پر دلیل قائم کر کے مقام خلت پر فائز ہوئے آپ کی قوم بنو آسود ہی علم نجوم کے بانی تھے کیونکہ ارض نینوا کے اطراف میں ہی عرفات وہ مقام ہے جہاں حضرت آدم اور حوا علیہ السلام کی دنیا پر اترنے کے بعد ملاقات ہوئی نینوا میں آتش نمرود حضرت ابراہیم علیہ السلام پر گلزار ہوئی اور اسی سرزمین میں توحید کے علمبردار انبیاء علیہ السلام کی کثرت سے آمد ہوئی اور اسی سرزمین پر اسلام کے علم بردار ایک لاکھ چوبیس ہزار انبیاء کرام ومرسلین کی کشتی شہدی اعظم سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے دست حق پرست سے کنارے لگی اسلام کو سربلندی حاصل ہوگئی اسی جگہ ابلیس کے چیلوں نے جیسے ابراہیم علیہ السلام کے لئے آگ روشن کی تھی ویسے ہی اس کے چیلوں یزید۔ ابن زیاد۔ شمر عمرو بن سعد ملعونین کے کفر والحاد کی آتش اسلام سوز کو روشن کیا اور امام حسین نے اپنے جد اعلیٰ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی سنت کو جاری رکھتے ہوئے میدان کربلا میں اسلام کا گلزار اپنے احباب واہل بیت کے خون سے سینچا اور سنت ابراہیمی کو زندہ کردیا۔ یہ گلشن ابد تک یوں ہی لہلہاتا رہے گا۔

اس ارض نینوا یا کالدیہ کے مفکرین نے علم نجوم کے اصول سے پہلے وضع کئے افلاک کی وسعتوں میں چمکنے والے اجرام کو مختلف اقسام میں تقسیم کیا اور ان کے درمیانی قرب وبعد سے آسمان پر پیدا ہونے والی اشکال کو مختلف ناموں سے موسوم کیا مگر یہ نام دور دراز کے ممالک میں پہنچ کر اپنے لفظی حیثیت قائم نہ رکھ سکے مگر ان کی معنوی حیثیت آج بھی ہر زبان ملک میں ایک جیسی موجود ہے جیسا کہ مندجہ ذیل کے نقشہ سے ظاہر ہے۔

**عربی:۔**

حمل۔ ثور۔ جوزا۔ سرطان۔ اسد۔ سنبلہ۔ میزان۔ عقرب۔ قوس۔ جدی۔ دلو۔ حوت۔

**سنسکرت:۔**

میکھ۔ برکھ۔ متھن۔ کرک۔ سنگھ۔ کنیا۔ تلا۔ برچھک۔ دھن۔ مکر۔ کنبھ۔ مین۔

**معنی:۔**

مینڈھا۔ بیل۔ جڑوان۔ کیکڑا۔ شیر۔ کنواری۔ ترازو۔ بچھو۔ کمان۔ سمندری بکری۔ جھجر۔ مچھلیاں۔

نظام شمسی ان تمام اشکال کو محیط ہے۔ جن کو عربی میں بروج سنسکرت میں راشیاں۔ لاطینی میں سائنز کہتے ہیں۔ ان سب کے معانی یک ہی ہیں۔ یہ اشکال اجرام فلکیہ کے جھرمٹ میں بطور نشانات ہیں۔ جن کو برائے تفہیم حسابات علم نجوم افلاک میں قائم کیا گیا ہے۔ تو ان حاوی ومحیط بروج کے اثرات نظام شمسی کے تمام موجودات پر ہمہ گیر ہوتے ہیں۔ لہٰذا نسل آدم نظام شمسی کے ایک جز ضعیف

کرہ ارض پر آباد ہے اس پر بھی بروج کے اثرات اور طلسمی کیفیات ان ساکنان ارض پر بھی طاری ہوتے ہیں ان کی تفصیل مندرجہ ذیل ہے۔

## ۱۔ برج حمل

سورج برج حمل میں سنہ عیسوی کے مطابق ۲۱ رمارچ سے ۲۰ر اپریل تک گردش کرتا ہے تو اس برج کے زیر اثر پیدا ہونے والے افراد باکمال اداکار۔ بہترین قسم کے موقع کار۔ معمار، ماہرین علوم فنون لطیفہ، کامیاب سیاسی، فنی مہارت سے فطری اصولوں کے مطابق امراض جسمانی کا علاج کرتے ہیں، خود سیاح اور سیاحوں کے گائڈ دین کے فرائض بہت خوش اسلوبی سے سرانجام دیتے ہیں۔ یہ بہترین بیمہ ایجنٹ بن جاتے ہیں۔ اور آزاد جرنلزم میں بھی کامیاب رہتے ہیں۔ ناول نویس بھی ہو سکتے ہیں اس برج میں پیدا ہونے والے قوت ارادی کے حامل ہوتے ہیں۔

## ۲۔ برج ثور

شمس برج ثور میں ۲۱ راپریل سے ۲۳ رمئی تک گردش کرتا ہے۔

**حلیہ:**

مائل بہ فرازی درمیانہ قد۔ جسم بھاری بھرکم مقوی الاعضاء پیشانی کشادہ۔ فراخ دہن۔ باریک ہونٹ۔ پرگوشت رخسار۔ جبڑے مضبوط۔ آنکھ بڑی پرکشش بال سیاہ گھنے۔ ناک لمبی چونچ دار۔ بال اگر سیاہی کیساتھ گھنگھریالے ہیں تو ناک اونچی اور بڑی ہوگی۔

**مزاج:**

برج ثور میں پیدا ہونے والا مستقل مزاج باعمل ہوگا۔ ہر کام خود اعتمادی سے کرے گا کام کو مکمل کر کے چھوڑے گا۔ ان کی قوت ارادی قوی ہوتی ہے۔ یہ ہوشیاری کے ساتھ انتہائی محتاط بھی ہوتے ہیں۔ زندگی کے اہم معاملات میں وقت کثیر اپنی پوزیشن مستحکم کرنے میں گزارتے ہیں۔ اور اپنے مخالفوں کو دبا کر رکھتے ہیں ان میں ایک کمزوری ہے یہ ان لوگوں سے لڑ جاتے ہیں جو اینٹ کا جواب پتھر سے دیتے ہیں۔ یہ اپنے دشمن کے متعلق غلط اندازے لگاتے ہیں۔ اسکو حقیر سمجھتے ہیں برج ثور والے کو شکست دینے کے لئے پہلے دوست بن کر ان کی تعمیر میں ان کی قوت مدافعت کو ختم کرتے رہو تا کہ وہ تم پر جھپٹ نہ سکے اور اس کی سادگی سے بھی محتاط رہو ورنہ دھوکا کھا جاؤ گے۔

**صحت:**

اس برج کے دوران پیدا ہونے والوں کا جسم قوی مضبوط ہوگا مگر گردن حلقوم نازک ہوں گے انہی کے امراض میں گرفتار ہوں گے اکثر گلے کی خرابی کا شکار ہوں گے خناق۔ کنپیڑا۔ خنازیر جیسے امراض برج ثور سے منسوب ہیں۔ ان کو اختلاج قلب۔ ذیابطیس۔ درد گردہ بھی ہو سکتے ہیں۔ سستی اور گندگی ان کو موت کے مرادف ہے کام کاج کرتے رہنے میں ان کی صحت کا راز ہے ان کو کام کاج دوا کی شکل ہے۔

اس برج والے مستقل مزاج ہوتے ہیں یہ خزانچی۔ مالی گماشتوں۔ محاسبوں محصول اکٹھا کرنے کا کام خوش اسلوبی سے کرتے ہیں۔

اپنی مستقل مزاجی۔ صحت جسمانی کی وجہ سے کارخانوں میں مشین مینی۔ کاغذ سازی۔ کھانڈ سازی۔ یا سفید رنگ کے کیمیاوی مفردات کے تیار کرنے والی صنعتوں میں یہ بڑے کامیاب رہتے ہیں۔

## ۳۔ برج جوزا

سورج ہر سال اس برج میں ۲۲ رمئی ۲۲ رجون تک گردش کرتا ہے۔

**حلیہ:**

قدم لمبا۔ جسم دبلا پتلا۔ چہرہ لمبا۔ عموماً رنگ گندمی۔ اگر رنگ زیادہ سیاہی مائل ہوگا تو آنکھیں انتہائی خوبصورت ہوں گی۔ اگر پیدائش برج جوزا کے اول عشرہ میں ہوگی تو بال بھورے ہوں گے ورنہ سیاہ ہوں گے۔ ہاں بازو لمبے ہوں گے۔ یہ گفتار اور حرکات و سکنات میں انتہائی پھرتیلا ہوگا۔

**مزاج:**

اس برج کے دوران پیدا ہونے والے دورخی پالیسی رکھتے ہیں انتہائی ذہین چست و چالاک نکتہ دان عقل رسا اور گرمجوش ہوں گے خوش مزاج دل پسند عادات کے حامل ہوتے ہیں۔ فطرت متضاد ہوتی ہے۔ کبھی انکو سر دھیریا سادہ لوح سمجھنے پر لوگ مجبور ہونے لگتے ہیں۔

اس برج میں پیدا ہونے والے انتہائی چال باز ہوتے ہیں کہ ان کے اقدامات کو سمجھنا مشکل ترین ہوتا ہے ان کے مدمقابل ان کی ظاہری

حرکات سے دھوکہ کھاجاتے ہیں مگر ہوشیار کے سامنے ان کی چالیں بے کار ہو جاتی ہیں۔ تو ان کو اپنے ہوشیار مد مقابل کے سامنے انتہائی سادگی سے بڑھ کر سادہ ہونا پڑتا ہے ان کی شکست اکثر جنگ وجدال میں اپنے غلط انداز فکر کی وجہ سے ہوتی ہے اپنے دشمن کی طاقت کا صحیح اندازہ نہیں کر سکتے۔ اس برج میں پیدا ہونے والے کو اگر شکست دینی ہے تو اس کو نفسیاتی طور پر شکست دو اور اس کی خفیہ حرکات پر نظر رکھو اس کا اعتماد کسی وقت بھی نہ کرو۔ اس کے خلاف بسرعت انتہائی شدید کاروائی کرو ان کی چالوں کا اگر آپ نے صحیح سد باب کر دیا تو ہمیشہ کے لئے نیست و نابود ہو جائیں گے۔

**صحت:**

اس برج میں پیدا ہونے والوں کے اعصاب کمزور ہوتے ہیں۔ صحت بہت اچھی نہیں ہوتی۔ یہ لوگ ذہنی کوفت میں جلد مبتلا ہو جاتے ہیں، کام کی کثرت یا صدمہ سے فوراً متاثر ہو جاتے ہیں۔ یک لخت صحت کا شیرازہ بکھر جاتا ہے۔ جسم انسانی کے تمام اعصابی امراض کا تعلق اس برج سے منسوب ہے۔

**کاروبار:**

دلالی۔ نیلام۔ رپورٹر۔ جرنلسٹ۔ بیرسٹر۔ کتب فروش۔ کلرک۔ کاتب۔ ان کے سوا تحریر و تقریر کے فن میں بہترین کامیابی حاصل کر سکتے ہیں۔

## ۴۔ برج سرطان

سورج برج سرطان میں ۲۳ جون سے ۲۲ جولائی تک گردش کرتا ہے۔

**حلیہ:**

قد درمیانہ مائل بہ پستی۔ جسم پر گوشت اور گداز۔ جسم کے اوپر کا حصہ زیریں حصہ سے بڑا۔ چہرہ گول۔ پیشانی کشادہ۔ رنگ زیتونی۔ آنکھیں شربتی۔ بال بھورے۔ ناک اکثر چھوٹی ہوگی۔

**مزاج:**

جذباتی۔ تخیل کی دنیا میں رہنے والے۔ انتہائی۔ حساس۔ فطرتاً رومان پسند عاشق مزاج۔ متلون مزاج تخیل بوقلمونی مضطرب۔ یہ

انتہائی خطرناک دشمن ثابت ہوتے ہیں۔ عجیب وغریب دماغ کے مالک ہوتے ہیں۔ مطالعہ ان کا تمام مسائل کے اصول فروغ کو حاوی ہوتا ہے۔ یہ لوگ کام آہستہ کرتے ہیں مگر مداومت سے کرتے ہیں یہ بظاہر مطمئن ہوں گے مگر جنگ میں مقابلہ کرتے وقت ہر پہلوان پر مکمل نظر رکھتے ہیں۔ دشمن کی کمزوری کو نظر انداز نہیں کرتے۔ انکا طریقہ جنگ با اصول باترتیب میکانکی ہوتا ہے۔ شطرنج کے ماہر ہوتے ہیں ان کے شکست کی وجہ خراب موڈ یا شرمیلا پن ہوتا ہے۔ ایسی کیفیت اس وقت ہوتی ہے کہ کھیل کے درمیان غیر متوقع چال کا سامنا ہو جائے۔ سرطان کے دور میں پیدا ہونے والوں کو شکست دینے کا طریقہ یہ ہے کہ ان سے غیر روایتی سلوک کرو ان میں خود اعتمادی اور فرضی حفاظت کا احساس پیدا کرو۔ ان کو اپنی قابلیت پر قصیدہ خوانی کی ترغیب دو پھر ان پر اس انداز سے حملہ کرو جس کی انہیں امید نہ ہو تو یہ فوراً چت ہو جائیں گے۔

**صحت:**

برج سرطان والوں کو سینہ؛ پھیپھڑوں۔ نمونیہ۔ تپ دق۔ ضیق النفس۔ جیسے امراض لاحق ہوتے ہیں۔ نفخ۔ امراض معدہ قبض وغیرہ بھی ہو سکتے ہیں۔

**کاروبار:**

ان کے لئے سب سے بہترین کام بحری ملازمت ہے عورتوں کے لئے ہوٹل۔ ریسٹورنٹ کا کام انتہائی بہتر ہے۔ ان کو سیاہ چیزوں کا کام انتہائی منافع بخش رہتا ہے کپڑے کی دھلائی لانڈری کا بزنس بھی مفید ہے سیکنڈ ہینڈ چیزوں کی خرید و فروخت بھی فائدہ مند ہے۔

## ۵۔ برج اسد

سورج اس برج میں ۲۳ جولائی سے ۲۲ اگست تک گردش کرتا ہے۔

**حلیہ:**

لمبائی قد۔ جثہ عظیم۔ جسم گٹھیلا بچپن میں کمزور و بلا پتلا۔ نازک

چھریرا۔ کمر پتلی۔ بال بھورے گھونگھریالے۔ رنگ گندمی مائل بسفیدی ۔چہرہ گول چوڑا۔ آنکھ شربتی۔ نظر تیز۔ ناک اونچی۔ برج اسد والوں کی اصل شناخت اونچی رعب دار ناک ہی ہے۔

**مزاج:**

متکبر گرمجوش ان کے ذہن بڑی بڑی تمنا کی آماجگاہ ہوتے ہیں اپنے معاملات کی اصلاح پر قادر اور عزت کے خواہش مند ہوتے ہیں۔ بڑی قوت کا مقابلہ جواں مردی سے کرتے ہیں۔ پیچھے ہٹنے یا فرار کا ارادہ کبھی بھی نہیں کرتے۔ انکا دل بادشاہوں جیسا ہوتا ہے اگرچہ وہ بادشاہ نہ بھی ہوں غنی دل کے مالک ہوتے ہیں۔ انتہائی وفادار ہوتے ہیں کبھی وعدہ خلافی نہیں کرتے وہ آنکھیں بند کر کے اعتبار کے قابل با اعتماد ہوتے ہیں۔ اس برج میں پیدا ہونے والے کمال چابک دستی سے قابو کر لیتے ہیں انتہائی خود اعتماد ہوتے ہیں۔ یہ لوگ اپنی زندگی کے ادوار میں کامیابی کے حصول کے لئے دیانتداری اور فراخدلی کا مظاہرہ کرتے ہیں یہ انتہائی مقابلہ کرنے والے زبردست حریف خود اعتماد اور بے حد فراخ دل ہوتے ہیں ان کی ناکامی اپنے متعلق خوش فہمی اور مبالغہ میں مضمر ہے۔ ان کے دشمن بے دست و پا اور غیر محفوظ و مجبور اتفاقاً ہی کر سکتے ہیں۔ ان کو کبھی کمتر یا کمزور نہیں سمجھنا چاہئے۔ یہ انتہائی خطرناک اور ہوشیار رہوتے ہیں اگر ان کو اپنے کسی غلط فیصلے سے نقصان اٹھانا پڑ جائے تو یہ اس نقصان کو جلد پورا کر لیتے ہیں۔

**صحت:**

اس برج کا تعلق انسان کے دل اور کمر سے ہے۔ کسی جھگڑے میں ناکامی یا افراط کی صورت میں ان کے لئے سم قاتل ہے۔ اس سے ان کے دل کو شدید صدمہ ہوتا ہے جو ناقابل تلافی ہوتا ہے۔ ان کو اختلاج قلب۔ پسلیوں کا درد۔ ذات الجنب نمونیہ۔ بخار۔ اینٹھن۔ صدمہ وغیرہ جیسے امراض لاحق ہو سکتے ہیں۔

**کاروبار:**

بڑے بڑے اداروں کے منتظم فلم کمپنیوں کے پروڈکشن منیجر۔ باکمال اداکار۔ فنون لطیفہ کے ہر شعبہ میں کمال حاصل کر سکتے ہیں۔

## ۶۔ برج سنبلہ

سورج اس برج میں ۲۴ راگست سے ۲۲ رستمبر کے درمیان گردش کرتا ہے۔

**حلیہ:**

قد درمیانہ۔ جسم چھریرا۔ گندمی رنگ۔ بال سیاہی مائل۔ سیاہ آنکھ۔ چہرہ بیضوی۔

پیشانی مدور گول۔ ناک عجیب الخلقت، نتھنے چوڑے پھولے ہوئے۔

**مزاج:**

انتہائی معاملہ فہم باریک بین ہیں۔ کاروباری خاموشی سے کام کرنے والے۔ بظاہر گرم جوش حقیقت میں سرد مہر۔ زندگی کے ہر پہلو میں انانیت پسند انفرادیت نما ہر بڑے چھوٹے کام میں یکساں طور پر خطرناک کسی میدان میں اترنے سے پہلے اس کے ہر پہلو کا بغور مطالعہ کر کے اس پر عمل کرتے ہیں۔ ان کی ہر چال بہت گہری ہوتی ہے۔ جس کے پیچھے ذہن اور دماغ سرگرم عمل ہوتا ہے۔ اس برج میں پیدا ہونے والوں کے اندر ایک کمزوری وخامی یہ ہوتی ہے کہ بہت زیادہ شرمیلے ہوتے ہیں یہ بعض موقع پر اپنی ذہانت اور افتاد طبع سے خود ہی ڈرنے لگتے ہیں اور اپنی کامیابی کو ناکامی میں بدل لیتے ہیں ایسا اس وقت ہوتا ہے جب ان کے مقابلہ کوئی ذہین فطین دشمن ہو اور وہ دشمن ان پر وار کر رہا ہے تو وہ بوکھلا جاتے ہیں اور فرار کی راہ تلاش کرتے ہیں مقابلہ سے گریز کرتے ہیں۔ انفرادی صلاحیت کا برسر عام مظاہرہ نہیں کر سکتے۔ بلکہ اس موقع سے فرار ہو جاتے ہیں ان کو شکست دینے کے لئے ایسا طریقہ اختیار کرو کہ وہ شک وشبہ میں مبتلا رہیں کبھی ان کو جتادو اس حد تک کہ وہ اپنی جیت پر فخر کرنے لگیں تو ان پر حملہ کرو فتح ونصرت وکامیابی آپ کی ہوگی۔ اور وہ بری طرح ناکام ہوں گے۔

**صحت:**

اس برج سے جسم کے ان اعضاء کا تعلق ہے فم معدہ۔ آنتیں۔ جگر۔ تلی۔ انہیں اعضا کے امراض ان کو لاحق ہوتے ہیں جیسے استسقائی

کا بڑھ جانا۔ (ورم طحال) پیچش۔ جگر کے امراض۔ بدہضمی۔ آنتوں کی دق یہ امراض برج سنبلہ سے منسوب ہیں ان لوگوں کو کھانے پینے میں بہت احتیاط کرنی چاہئے۔ اسی میں صحت کی ضمانت ہے ان کو ذہنی کوفت بہت جلد متاثر کرتی ہے ان کو الکحل ملے ہوئے مشروبات شراب وغیرہ جو دل۔ دماغ۔ جگر پر اثر انداز ہوتے ہیں وہ ان کے لئے زہر قاتل ہے ان اشیاء سے پرہیز صحت کا ضامن ہے۔

**کاروبار:**

ان کے واسطے بہترین کام غلہ کا ہے یا ادویات (کیمسٹ) کا یہ بہترین حکیم ڈاکٹر بن سکتے ہیں یا مدیر۔ نقاد۔ مؤلف۔ وغیرہ بھی ہو سکتے ہیں۔

## ۷۔ برج میزان

سورج اس برج میں ۲۲ رستمبر سے ۲۳ راکتوبر کے درمیان گردش کرتا ہے۔

**حلیہ:**

قد لمبا دبلا نازک بدن چہرہ گول۔ رنگ سرخ وسفید۔ بال چمکدار لمبے نرم سیاہ مطلع کے نصف دوم میں نصف اول میں بھورے ہوں گے۔ آنکھ کبود رنگ مگر کبھی آنکھ شربتی رنگ ہوگی۔ مگر آنکھ سے جذبات امنڈتے نظر آتے ہیں۔

**مزاج:**

اس برج میں پیدا ہونے والے پاکیزہ صفات ان کے ہر فعل سے نفاست کا اظہار ہوتا ہے۔ جذباتی بہت جلد جذبات سے مغلوب ہو جاتے ہیں آرام پسند۔ حسن اور نزاکت اور باقاعدہ زندگی سے دلی لگاؤ رکھتے ہیں ان کا دل متوازن ہوتا ہے۔ ہر چیز کو تنقید کی نظر سے دیکھتے ہیں اور اپنی رائے کا اظہار کرتے ہیں اپنے حکم میں کسی کی رورعایت نہیں کرتے۔ خوش اخلاق متوازن۔ دقیقہ شناس ہونے کے ساتھ ساتھ حالات کے ساتھ مکمل ہم آہنگ رہتے ہیں انکا ہر قدم نپا تلا اٹھتا ہے ان کی ہر تحریک مکمل طور پر کامیاب ہوتی ہے۔ یہ اپنے دشمن کے متوقع حملوں کا صحیح اندازہ بروقت کر لیتے ہیں اور اس کا مناسب توڑ کرنے میں خطرناک انداز اختیار کرتے ہیں اور ان پر غالب ہوتے ہیں مگر اس برج میں پیدا ہونے والے اکثر اوقات غیر جانب دار رہتے ہیں تو ان کے مخالف بھی بہت کم ہوتے ہیں یہ رفیق اور دوست بھی اعلیٰ درجہ کے ثابت ہوتے ہیں معاملہ فہم مفاہمت پسند اور اشتراک کو ترجیح واولیت دیتے ہیں۔ یہ لوگ مغلوب الغضب نہیں ہوتے سنجیدہ معاملہ فہم ہوتے ہیں مگر کسی کو تسخیر کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں۔

اس برج میں پیدا ہونے والوں پر کامیابی حاصل کرنے کے لئے ان کی اسکیموں کو جلد از جلد توڑ ذرا سی مہلت بھی مل گئی تو ایسی چال چلیں گے کہ مخالفوں کو ابھی انکا ہم خیال ہونا پڑے گا۔ اس کی مثال ترکی کے اتاترک مصطفیٰ کمال کے حالات زندگی پڑھ کر ملتے ہیں انکا برج بھی میزان تھا ترکیہ کا برج بھی میزان ہے ان کی اسی خوبی نے اتحادیوں کو گھٹنے ٹیکنے پر مجبور کر دیا تھا۔

**صحت:**

برج میزان سے انسانی جسم کا زیر ناف حصہ عضو تناسل ہے۔ کھانے پینے کی کثرت وافراط سے معدہ پر بوجھ پڑتا ہے۔ اور اس کا اثر عضو مخصوص۔ گردہ وتبخیر معدہ۔ دائمی قبض۔ دورِ قولنج۔ ہرنیا وغیرہ پر کثرت سے ہوتا ہے۔ اس کا بہترین علاج شیخ الرئیس بوعلی سینا نے سکون اور خوشگوار ماحول تجویز کیا ہے۔

**کاروبار:**

ان کے لئے سب سے بہتر پیشہ وکالت ہے موسیقی اور فنون لطیفہ میں بھی کامیاب ہو سکتے ہیں۔ یہ بہترین منتظم سکریٹری بھی بن سکتے ہیں۔ عطر سازی۔ کپڑے کی مل اسٹیشنری بھی فائدہ مند ہے۔

## ۸۔ برج عقرب

سورج اس برج میں ۲۳ راکتوبر سے ۲۲ نومبر کے درمیان گردش کرتا ہے۔

**حلیہ:**

قد میانہ۔ جسم مضبوط موٹا مائل بہ فرازی۔ بال گھنے سخت

اکتوبر بارہویں عطارد حالت طرح میں ہوگا، بیرون ملک مقیم افراد کو ڈاکومنٹس کی وجہ سے واپس آنا پڑسکتا ہے، امیگریشن یا اپیل وغیرہ بھی خارج ہوسکتی ہے۔

۱۱؍اکتوبر کو زہرہ کا ہبوط اس سلسلہ کو مزید خراب کردے گا، دوستوں سے اختلافات پیدا ہوسکتے ہیں۔ ۱۲؍اکتوبر کو بارہویں شمس کا ہبوط جہاں آپ کے خفیہ دشمنوں پر بھاری پڑے گا وہیں آپ کے کیریئر روزگار پر بھی منفی اثرات مرتب کررہا ہے، نئے کاروبار یا تبدیلی سے گریز کریں۔ ۲۰؍اکتوبر طالع میں عطارد کا اوج آپ کی شخصیت میں نکھار پیدا کردے گا، شراکتی کاروبار اور وراثتی معاملات آپ کے حق میں بہتر ہوجائیں گے۔ ۶؍نومبر تا ۱۱؍جنوری خانہ مال میں عطارد کی منفی پوزیشن آپ کو فضول خرچی پر مائل کررہی ہے، شراکتی مالی معاملات میں خدانخواستہ نقصان کا اندیشہ ہوگا۔ ۷؍نومبر تا یکم دسمبر زہرہ کی طالع میں وبال زدہ کیفیت آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کو شدید نقصان پہنچاسکتی ہے، آپ الزامات کی زد میں ہوں گے۔ ۲۲؍نومبر تا ۲۱؍دسمبر شمس کی خانہ مال میں موجودگی مالی معاملات کو سنبھالنے میں مددگار ہوگی، امسال ہونے والے شمسی گرہن آپ کے کیریئر روزگار اور بچوں جیسے اہم معاملات کو متاثر کرسکتے ہیں، ان کی اہمیت کے پیش نظر ان ایام میں صدقہ اور نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں، پروردگار آپ کا حامی وناصر ہو۔

**صدقہ** : ہر منگل کو ۹۰۰ گرام دال مسور اور ہر ہفتہ ۸۰۰ گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈال دیں۔

**ورد خاص**: روزانہ ہر نماز کے بعد ۹ مرتبہ دعائے ردنحوست سیارگان ورد کریں۔

## اگر آپ کا برج قوس ہو

سال کا آغاز خانہ مال میں ۹؍جنوری کو شمس کے حضیض سے شروع ہورہا ہے۔ بیرون ملک کے حوالے سے یا سسرالی عزیزوں کی وجہ سے مالی نقصان ہوسکتا ہے۔ ۳۰؍جنوری کو چوتھے زہرہ کا شرف خانگی معاملات میں بہتری لارہا ہے۔ آپ کو بہتر جاب کی آفر مل سکتی ہے جو کہ آپ کے کیریئر کو چار چاند لگادے گی، اپنا کاروبار کرنے والے افراد کے لئے نئے راستے کھل رہے ہیں۔ ۵؍مارچ کو چوتھے عطارد کا ہبوط آپ کے خانگی معاملات کو متاثر کررہا ہے، والدہ سے اختلاف پیدا ہوسکتے ہیں۔ ان ایام میں آپ کو شراکتی کاروباری کے علاوہ ازدواجی تعلقات بنائے رکھنا بھی مشکل ہوگا۔ محتاط رہیں ورنہ مابین علیحدگی ہوسکتی ہے۔ ۱۰؍مارچ تا ۲۱؍اپریل چھٹے مریخ کی موجودگی آپ کی صحت اور جاب کے لئے خطرناک ثابت ہوسکتی ہے۔ بچوں اور امیگریشن سے منسوبہ مسائل پریشانی میں اضافہ کا باعث ہوں گے۔ ۶ تا ۲۴؍اپریل بوجہ عطارد آپ کی جاب جاسکتی ہے۔ آپ کی صحت بوجہ سحر ونظر بد خراب ہوسکتی ہے۔ ۱۷؍اپریل کو پانچویں شمس کا شرف اولاد کے حوالے سے خوشخبری لارہا ہے۔ آپ کا کوئی بڑا انعام نکل سکتا ہے۔ بیرون ملک اعلیٰ تعلیم اور زیارات مقدسہ کی راہ ہموار ہورہی ہے۔ ۲۰؍مئی چھٹے عطارد کا حضیض ہونے سے آپ کی جاب کسی تحریری یا تقریری غلطی کی وجہ سے جاسکتی ہے۔ آپ کی صحت ایک بار پھر داؤ پر ہوگی۔ ۲۰؍مئی تا ۲۱؍جون آپ کے ازدواجی تعلقات متاثر ہوسکتے ہیں۔ آپ کی سسرالی عزیز انتہائی منفی کردار ادا کررہے ہیں۔ ۲۴؍جون تا ۲۰؍جولائی کے درمیان آٹھویں مریخ ہبوطی کیفیت میں رہے گا اور ۱۴؍جولائی کو عین ہبوطی درجات سے گذرے گا۔ ان ایام میں اپنا خاص خیال رکھیں۔ خدانخواستہ کوئی حادثہ پیش آسکتا ہے۔ اس کے علاوہ آپ کو بچوں پر بھی خاص توجہ دینا ہوگی (بالخصوص حاملہ خواتین کو) بیرون ملک مقیم افراد کو واپسی کی راہ دیکھنا پڑسکتی ہے۔ ۶؍جون تا ۵؍جولائی زہرہ کے اپنے ہی گھر آجانے سے جاب اور صحت سے متعلقہ معاملات کا خاتمہ ممکن ہوگا۔ ۷؍تا ۲۱؍جون عطارد ساتویں بار رہتے ہوئے شراکتی ازدواجی معاملات سدھارنے کا موقع فراہم کررہا ہے۔ آپ کی شادی یا نکاح متوقع ہے۔ ۱۱؍جولائی کو آٹھویں شمس کا اوج اشتراکی معاملات میں مالی منافع کے مواقع بڑھادے گا۔ سسرالی عزیزوں سے تعلقات بہتر ہورہے ہیں۔ آپ ایک بار پھر بیرون ملک سفر کی تیاری کررہے ہیں۔ حج وعمرہ کا موقع مل سکے گا۔ ۲۴؍جولائی کو ساتویں زہرہ کا اوج آپ کی شراکتی ازدواجی زندگی پر انتہائی خوشگوار اثرات مرتب کررہا ہے۔ دوستوں کے تعاون سے بہتر جاب کا حصول ممکن ہوگا۔ ۱۷؍اگست نویں تاریخ کا اوج آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار کر

رہا ہے خواہ وہ بحوالہ تعلیم ہوں یا زیارات مقدسہ، بچوں کے حوالے سے کوئی خوشخبری مل سکتی ہے۔ امیگریشن اپلائی کرنے کے لئے یہ بہترین وقت ہے۔ ۵ تا ۲۲؍اکتوبر مریخ کیریئر کے گھر بحالت فرح رہتے ہوئے آپ کے کیریئر روزگار میں بہتری کا باعث ہوگا۔ اکثر قوس افراد اس حوالے سے بیرون ملک نظریں جمائے بیٹھے ہیں۔ کاروباری معاملات میں بچوں کا بھرپور تعاون میسر رہے گا۔ ۲۱؍ستمبر کیریئر کے گھر عطارد کا شرف آپ کے کیریئر روزگار کو بہتری کی جانب گامزن کردے گا۔

آپ کو نئی شراکت داریوں کی آفر مل رہی ہے۔ ایک بار پھر آپ کے نکاح کے امکانات روشن ہو رہے ہیں۔ ۳۰؍ستمبر تا ۱۷؍اکتوبر عطارد گیارہویں حالت طرح میں رہے گا۔ کاروباری توقعات پوری نہ ہونے سے آپ مایوسی کا شکار ہو رہے ہیں، شراکتی ازدواجی تعلقات بھی اختلافات کی نظر ہو رہے ہیں۔ ۱۱؍اکتوبر کیریئر کے گھر زہرہ کا ہبوط آپ کی جاب اور کیریئروں پر مضر اثرات مرتب کر رہا ہے۔ محتاط رہیں اور کیریئر روزگار کے حوالے سے کسی بھی بڑے فیصلے سے گریز کریں۔ آپ کی جاب ختم ہوسکتی ہے۔ ۱۳؍اکتوبر کو گیارہویں شمس کا ہبوط آپ کی خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ پیدا کردے گا۔ سسرالی عزیزوں اور دوستوں سے معاملات کشیدہ ہوسکتے ہیں۔ ۱۲؍اکتوبر کو بارہویں عطارد کا اوج امیگریشن یا کسی بھی حوالے سے بیرون ملک قیام میں معاون ہوگا۔ پہلے سے مقیم افراد کو بہتر جاب کی آفر مل سکتی ہے۔ آپ کو شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے مگر محتاط رہیں یہ آپ کے خلاف کوئی خفیہ سازش بھی ہوسکتی ہے۔ ۶؍نومبر تا آخر سال عطارد طالع میں وبال زدہ رہنے سے آپ ذہنی انتشار کا شکار رہیں گے۔ شراکت اور ازدواجی معاملات کے حوالے سے الزامات کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ کاروباری یا کیریئر کے حوالے سے کسی بھی فیصلہ سے گریز بہتر ہوگا۔ ۷؍نومبر تا یکم دسمبر بارہویں زہرہ کی وبال زدہ نشست آپ کی جاب اور امیدوں کے حوالے سے خاصہ نقصان دہ ہوگا۔ آپ کے ظاہری و باطنی دونوں طرح کے دشمن پریشان رہیں گے۔ امیگریشن سے منسوبہ مسائل کا سامنا رہے گا۔ ۲۲؍نومبر تا ۲۱؍دسمبر طالع میں شمس کی موجودگی آپ کا اعتماد بحال کر رہی ہے۔ آپ کی توجہ مذہبی معاملات پر بڑھ رہی ہے۔ ۱۸؍دسمبر کو طالع میں زہرہ کا حضیض دوستوں سے اختلاف پیدا کر رہا ہے۔ آپ کی جاب ایک بار پھر خطرات سے دوچار ہوسکتی ہے محتاط رہیں اسسال ہونے والے گرہن آپ کی ذہنی دباؤ میں اضافے کا باعث ہوں گے۔ آپ کے بیرون ملک سفر اور اعلیٰ تعلیم کے علاوہ خانگی معاملات کو متاثر کر سکتے ہیں۔ صدقہ اور نماز کسوف و خسوف ضرور ادا کریں۔

**صدقہ** : ہر ہفتہ ۸۰۰؍گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈال دیں۔

**ورد خاص** : روزانہ ایک تسبیح ورد کریں **ہو اللہ الرحمن الرحیم المالک القدوس**

## اگر آپ کا برج جدی ہے تو

آپ ساڑھ ستی یعنی زحل کے اثرات کے سخت ترین ساڑھے سات سالہ دور سے گذر رہے ہیں۔ اور ابھی تقریباً سال ڈیڑھ سال کا عرصہ گذرا ہے چھ سال کا عرصہ ابھی باقی ہے اس سال آپ کو ان اثرات کا گزشتہ سے زیادہ احساس ہوگا اس حوالہ سے اپنا روحانی تدارک ضرور کریں۔ ورگرنہ نقصان ناقابل تلافی ہوگا۔ ۲۰۱۷ کا آغاز کچھ بہتر نہیں ہے۔ ۹؍جنوری کو طالع میں شمس کا حضیض وراثتی اور شخصی وقار کے حوالہ سے نقصان دہ ثابت ہوگا۔ ۳۰؍جنوری کو بیت الاقرباء میں زہرہ کا شرف۔ بہن بھائیوں اور قریبی عزیزوں سے تعلقات بہتر بنادے گا۔ آپ سماجی تقریبات میں بھرپور شرکت کر رہے ہیں۔ بچوں کے حوالہ سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ آپ کی منگنی نسبت طے پاجانے کے قوی امکانات ہوں گے۔ ۱۰؍مارچ تا ۲۱؍اپریل پانچویں مریخ کی موجودگی آپ کے بچوں مریخ کی موجودگی آپ کے بچوں میں غصہ بڑھا دے گی۔ حاملہ خواتین کو اس دوران خاص احتیاط کی ضرورت ہوگی۔ ۶ تا ۱۴؍اپریل عین اسی جگہ عطارد کی منفی پوزیشن آپ کے اور بچوں کے مابین فاصلے بڑھا سکتی ہے، بچے نافرمانی پر اترے ہوئے ہیں۔ ۱۷؍اپریل کو چوتھے شمس کا شرف خانگی ماحول کو بہتر بنادے گا۔ پراپرٹی کی خرید و فروخت کے حوالہ سے یہ بہترین وقت ہے۔ شراکتی مالی اور وراثتی معاملات آپ کے حق میں ہوں گے وراثتی حوالہ سے کوئی پراپرٹی مل سکتی ہے۔ ۲۱؍مئی کو عطارد عین حضیض کے درجات پر ہوگا

آپ کی منگنی غلط فہمیوں کی نذر ہو کے ٹوٹ سکتی ہے۔ بڑے بچوں سے تکرار سے گریز کریں۔ ۲۱ رمئی تا ۲۱ رجون چھٹے شمس کی حالت طرح میں موجودگی آپ کی جاب اور صحت دونوں کو متاثر کر سکتی ہے۔ ۱۴ رجون کو مریخ بیت الزوج میں آجائے گا۔ اور ۱۷ رجولائی کو عین ہبوط کے درجات سے گزرے گا آپ کے ازدواجی تعلقات انتہائی حد تک خراب ہو سکتے ہیں آپ خاندان کے افراد اس حوالہ سے منفی رول پلے کر رہے ہیں محتاط رہیں اسی طرح آپ کے شراکتی معاملات بھی آپ کے علیحدگی ہو سکتی ہے۔ ۶ رجون تا ۵ رجولائی زہرہ کی پانچویں موجودگی بچوں کے حوالہ سے جاری مسائل کا خاتمہ ممکن ہوگا۔ ایک بار پھر آپ کی نسبت طے پا جانے کے قوی امکانات ہوں گے۔ کیریئر روزگار کے حوالہ سے بھی بہتر متوقع ہے۔ ۷ رتا ۲۱ رجون چھٹے عطارد کی موجودگی سے آپ کے لئے بہتر جاب کا حصول ممکن ہوگا۔ اکثر جدی افراد اس حوالہ سے بیرون ملک نظریں جمائے بیٹھے ہیں۔ ۱۱ رجولائی ساتویں شمس کا اوج آپ کے نکاح شادی کی راہ ہموار ہو رہی ہے۔ گزشتہ مسائل کا بھی خاتمہ ممکن ہوگا آپ کو نئی شراکت دار کی آفر مل سکتی ہے۔ ۲۲ رجولائی تا ۲۳ راگست شمس کی اپنے ہی گھر موجودگی شراکتی مالی اور وراثتی معاملات کا پیش خیمہ ہے اسی دوران ۲۰ رجولائی تا ۵ رستمبر مریخ بھی عین اسی جگہ پذیر رہے گا۔ یہ مریخ کا اوجی گھر ہے وراثتی حوالہ سے پراپرائی کا حصول ممکن ہوگا۔ یہ وقت آپ کی خواہشات کی تکمیل کا وقت ہے دوستوں کا بھرپور تعاون میسر رہے گا۔ ۲۳ رجولائی کو چھٹے زہرہ کا اوج آپ کے لئے نئی جاب کا حصول ممکن ہوگا۔ امیگریشن اپلائی کرنے کے لئے بہترین وقت ہے۔ ۲۶ راگست تا ۲۰ رستمبر زہرہ آٹھویں قیام کرے گا۔ شراکتی مالی اور کاروباری حوالہ سے بہتری متوقع ہے۔ بچوں کے حوالہ سے آسودگی متوقع ہے۔ ۵ رستمبر تا ۲۲ راکتوبر نویں مریخ خاندان کے افراد کے تعاون سے بیرون ملک سفر یا امیگریشن کے حصول کو ممکن بنا دے گا۔ سسرالی عزیزوں سے تعلقات بہتر ہو رہے ہیں۔ ۲۱ رستمبر کا نویں عطارد کا شرف حصول ہے۔ ۳۰ رستمبر تا ۱۷ راکتوبر عطارد کی کیئریئر کے گھر حالت طرح میں موجودگی کاروباری حوالہ سے غلط فیصلے کروا سکتی ہے۔ جاب چھوڑنے یا تبدیل کرنے کی غلطی ہرگز نہ کریں۔ ۱۱ راکتوبر کا نویں زہرہ کا ہبوط سسرالی عزیزوں سے تعلقات کشیدہ کر سکتا ہے آپ کے بیرون ملک سفر کی راہیں مسدود ہو رہی ہیں۔ ۱۲ راکتوبر کو دسویں شمس کا ہبوط آپ کے کیریئر روزگار کو بری طرح متاثر کر سکتا ہے۔ آپ شدید ذہنی دباؤ کا شکار ہو رہے ہیں۔ ۲۰ راکتوبر کو گیارہویں عطارد کو اوج ہونے سے دوستوں تعلقات بہتر ہو رہے ہیں۔ حسب خواہش بہتر جاب کا حصول ممکن ہوگا۔ آپ کے ایک بار پھر بیرون ملک سفر کی راہ ہموار ہو رہی ہے۔ ۶ رنومبر تا آخر سال بارہویں عطارد کی نشست آپ کی امیگریشن یا اپیلوں کے فیصلے کے خلاف کرا سکتا ہے۔ آپ کو واپسی کی راہ دیکھنا پڑ سکتی ہے۔ ۷ رنومبر تا یکم دسمبر گیارہویں زہرہ کی وبالی کیفیت آپ کے بچوں اور کیریئر روزگار پر منفی اثرات مرتب کر رہی ہے۔ اب معاملات آپ کی گرفت سے نکل رہے ہیں۔ ۲۲ رنومبر تا ۲۱ ردسمبر شمس بارہوں رہتے ہوئے بیرون ملک مقیم افراد کو قانونی گرفت میں جکڑ سکتا ہے۔ آپ شدید ذہنی دباؤ کا شکار ہیں۔ ۱۸ ردسمبر کو زہرہ کے اسی جگہ آجانے سے رہی سہی کسر بھی نکل جائے گی آپ کو از حد احتیاط اور مشاورت کی ضرورت ہوگی۔ امسال ہونے والے قمری گرہن آپ کے شراکتی ازدواجی اور مالی، وراثتی معاملات کو جبکہ شمسی گرہن وراثتی شراکتی مالی کے ساتھ ساتھ سماجی تعلقات کو بھی متاثر کر سکتے ہیں۔ احتیاط کریں اور ان ایام میں صدقہ اور نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں۔

**صدقہ**: ہفتہ ۸۰۰ گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں۔

**ورد خاص**: روزانہ ہر نماز کے بعد ۹ رمرتبہ دعائے ردنحوست سیارگان کا ورد کریں۔

## اگر آپ کا برج دلو ہو تو

۲۰۱۷ء آپ کے لئے ایک ملا جلا مگر مجموعی طور پر ایک بہتر سال ہے۔ آغاز سال میں ۹ رجنوری کو بارہویں شمس کا حضیض آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کو متاثر کر رہا ہے۔ بیرون ملک مقیم دلو افراد کو وطن واپس آنا پڑ سکتا ہے۔ بالخصوص وہ افراد جنھوں نے شادی کو مستقل قیام کی وجہ بنایا ہوا ہے۔ امیگرین سے منسوبہ معاملات بھی پریشانی کا باعث ہوں گے۔ ۲۰ رجنوری کو خانہ مال میں زہرہ کا شرف آپ کی مالی

پوزیشن مستحکم کر رہا ہے۔ اس حوالے سے خاندان کے افراد بھرپور تعاون کر رہے ہیں۔ آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار ہو رہی ہے۔ ۵ مارچ کو خانہ مال میں عطارد کا ہبوط ہوگا۔ ان ایام میں کسی بھی قسم کے مالی زبانی یا تحریری معاہدے یا چیک وغیرہ دینے سے گریز کریں۔ وراثتی اور شراکتی مالی امور پریشانی میں اضافہ کا باعث ہوں گے۔ ۱۰ مارچ تا ۲۱ اپریل خانگی ماحول خراب ہو رہا ہے۔ گھر کی تبدیلی یا پراپرٹی کا لین دین سے گریز کریں۔ ۱۷ اپریل تیسرے شمس کا شرف شراکتی ازدواجی تعلقات میں بہتری لا رہا ہے۔ آپ سماجی تقریبات میں بھرپور شرکت کر رہے ہیں۔ حسب خواہش سواری کا حصول ممکن ہوگا۔ ۲۰ مئی چوتھے عطارد کا حضیض خانگی معاملات کو متاثر کر رہا ہے۔ آپ گھر تبدیل کرنے کا سوچ رہے ہیں جو کہ بہتر نہ ہوگا۔ بچوں کی وجہ سے گھر کا ماحول خراب ہو رہا ہے۔ ۲۱ مئی تا ۲۱ جون پانچویں شمس کی حالت طرح موجودگی بچوں سے اختلافات پیدا کردے گی۔ آپ کے اختلافات کی ایک بڑی وجہ آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات ہو سکتے ہیں۔ ۳ جون تا ۲۰ جولائی مریخ کی چھٹے موجودگی آپ کی صحت اور جاب دونوں کو متاثر کر رہی ہے۔ بالخصوص ۱۷ جولائی کو آپ کی جاب ختم ہو سکتی ہے۔ ان ایام میں کیریئر روزگار کے حوالے سے کسی بھی نئے فیصلے سے گریز کریں، بہن بھائیوں سے اختلافات بڑھ سکتے ہیں۔ ۶ جون تا ۵ جولائی زہرہ چوتھے اپنے ہی گھر میں رہتے ہوئے خانگی معاملات کو بہتر بنا رہا ہے۔ آپ گھر کی تزئین و آرائش میں مصروف ہیں۔ بیرون ملک سفر کی راہ ہموار ہو رہی ہے۔ ۷ تا ۲۱ جون بچوں کے ساتھ جاری کشیدگی کا خاتمہ عطارد کے پانچویں آجانے سے ممکن ہوگا۔ ۱۱ جولائی کو چھٹے شمس کا اوج ہونے سے آپ کے لئے جاب کے حوالے سے جاری مسائل کا حل لے کر آرہا ہے۔ نئی اور بہتر جاب کا حصول ممکن ہوگا۔ ۲۲ تا ۲۳ اگست شمس کے ساتویں اپنے ہی گھر آجانے سے شراکتی ازدواجی تعلقات بہتری کی جانب گامزن ہو جائیں گے۔ آپ کی شادی کی راہیں کھل رہی ہیں۔ ۲۶ اگست تا ۲۰ ستمبر زہرہ کی ساتویں موجودگی آپ کو ازدواجی تعلقات بھرپور طریقہ سے انجوائے کرنے کا موقع فراہم کر رہی ہے۔ خاندان کے کسی فرد کی جانب سے شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے۔ ۲۱ ستمبر کو آٹھویں عطارد کا شرف شراکتی معاملات میں بہتر منافع اور وراثتی معاملات کا فیصلہ آپ کے حق میں ہونے کی نوید ہے۔ ۳۰ ستمبر تا ۱۷ اکتوبر ۹ویں حالت طرح میں ہوگا۔ آپ پڑھائی پر توجہ نہیں دے پائیں گے۔ ان ایام میں بیرون ملک سفر کے حوالے سے رکاوٹ آسکتی ہے۔ اس حوالے سے کسی بھی طرح کے جعلی ڈاکومینٹس کا استعمال نہ کریں۔ ۱۱ اکتوبر کو آٹھویں زہرہ کا ہبوط شراکتی مالی اور وراثتی معاملات میں خرابی کا باعث ہوگا۔ خاندان، پراپرٹی اور سسرالی عزیزوں سے منسوبہ مسائل سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ ۱۴ اکتوبر تا ۷ نومبر زہرہ کے ۹ویں آجانے سے بیرون ملک سفر کی راہیں کھل جائیں گی۔ اس حوالے سے خاندان کا کوئی فرد معاون ہوگا۔ عزیزوں سے تعلقات میں بہتری متوقع ہے۔ ۱۲ اکتوبر کو ساتویں کا حاکم ہبوط میں ہونے سے آپ کے شراکاتی ازدواجی تعلقات سسرالی عزیزوں سے اختلافات کا باعث بن رہے ہیں۔ ۲۰ اکتوبر کو کیریئر کے گھر عطارد کا اوج نئے کاروباری معاہدوں کی راہیں کھول دے گا۔ کیریئر کے حوالے سے کوئی بہتر آفر مل سکتی ہے۔ آپ کی منگنی طے پاجانے کے قوی امکانات ہوں گے۔ ۶ نومبر تا آخر سال عطارد کی گیارہویں موجودگی اور رجعت دوستوں سے تعلقات کشیدہ کر رہی ہے۔ بچوں کے ازدواجی تعلقات آپ کی پریشانیوں میں اضافہ کر رہے ہیں۔ آپ کی خواہشات کے برخلاف آپ کی منگنی ختم ہونے کے امکانات موجود ہیں محتاط رہیں۔ ۷ نومبر تا یکم دسمبر کیریئر کے گھر زہرہ کی وبال زدہ موجودگی آپ کے کیریئر کو متاثر کر سکتی ہے۔ اس حوالے سے بالخصوص وہ افراد متاثر ہوں گے جو خاندانی مشترکہ کاروبار سے منسلک ہیں۔ ان ایام میں کاروباری حوالے سے بیرون ملک یا طویل سفر فائدہ مند ہوگا۔ ۲۲ نومبر تا ۲۱ دسمبر گیارہویں شمس کی موجودگی آپ کے شراکتی ازدواجی مسائل کو حل کرنے میں مددگار ہوگی مگر آپ کی خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ پیدا کردے گی۔ خانگی معاملات ایک بار پھر سر ابھار رہے ہیں اور سسرالی عزیزوں اور بیرون ملک سفر ویزہ سے متعلقہ معاملات پریشانی میں اضافہ کر سکتے ہیں۔ اس سال ہونے والے قمری گرہن بالخصوص آپ کی صحت اور جاب کے علاوہ آپ کے ازدواجی تعلقات کو متاثر کر سکتے ہیں۔ اسی طرح شمسی گرہن آپ کے ازدواجی کے ساتھ ساتھ معاملات

کو بھی متاثر کرتے نظر آرہے ہیں۔ یہ تمام معاملات آپ کی زندگی کے اہم ترین امور ہیں اس لئے ان پر خاص توجہ دیں، گرہن کے ایام میں صدقہ اور نماز کسوف و خسوف ضرور ادا کریں تا کہ امان میں رہیں۔ امید ہے کہ ان تمام معلومات کی روشنی میں آپ اپنا یہ سال بہتر گزار سکیں گے۔

**صدقہ** : ہر منگل ۹۰۰ گرام دال مسور کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈال دیں۔

**ورد خاص** : روزانہ بعد نماز فجر سورہ شوریٰ آیت نمبر ۱۹ ایک تسبیح ورد کریں بمعہ اول وآخر ۱۱-۱۱ مرتبہ درود شریف۔

## اگر آپ کا برج حوت ہو تو

۲۰۱۷ کے لئے ایک ملا جلا سال ہے، اس سال کی سب سے اہم بات آپ کا کیریئر روزگار ہے، اس پر خاص توجہ دیں اور حد درجہ احتیاط سے اپنے کاروباری معاملات کو چلائیں ورنہ شدید نقصان کا اندیشہ ہوگا، آپ کو چاہئے کہ اس حوالے سے روحانی تدارک اور صدقات پر توجہ دیں، مشتری کی آٹھویں موجودگی جہاں آپ کو ذہنی دباؤ کا شکار رکھے گی وہیں شراکتی مالی نقصان کا بھی اندیشہ موجود ہے۔ سال کی ابتدا گیارہویں شمس کے ہبوط سے ہو رہی ہے جو کہ آپ کی جاب اور صحت پر منفی اثرات مرتب کرے گا، دوستوں سے اختلافات ہو سکتے ہیں، امیدیں شکستہ ہونے سے مایوسی بڑھ جائے گی۔ ۳۰ جنوری کو طالع میں زہرہ کا شرف آپ کی بہتر شہرت میں اضافہ کر رہا ہے، آپ سماجی تقریبات میں بھرپور شرکت کر رہے ہیں اور ذاتی معاملات بھی حسب منشا حل ہو رہے ہیں۔ ۵ مارچ کو طالع میں عطارد کا ہبوط آپ کی قوت فیصلہ اور لوگوں میں عمومی شہرت کو متاثر کر رہا ہے۔ شراکتی ازدواجی تعلقات انتہائی خراب ہو رہے ہیں، گفتگو میں احتیاط برتیں، جلد بازی میں کئے گئے فیصلے پچھتاوے کا باعث بن سکتے ہیں، والد اور خاندانی افراد کی جانب سے مخالفت کا سامنا ہو سکتا ہے۔ ۱۰ مارچ تا ۲۱ اپریل تیسرے مریخ کی موجودگی بہن بھائیوں اور قریبی عزیزوں سے تعلقات کشیدہ کر رہی ہے، اپنے خفیہ دشمنوں پر نظر رکھنا ضروری ہوگا۔ ۲۱ تا ۱۴ اپریل ایک بار پھر عزیز واقارب سے کشیدگی بڑھ جائے گا، اس بار خاندان بالخصوص والدہ آپ کی حمایت میں کھڑی ہوں گی۔ ۱۷ اپریل کو شرف شمس جہاں آپ کی صحت اور ملازمت پر مثبت اثرات مرتب کرے گا وہیں آپ کی مالی پوزیشن بھی مستحکم ہو رہی ہے۔ آپ کی ظاہری مخالفتوں میں اضافہ ہو جائے گا۔ ۲۰ مئی عطارد کا حضیض ہونے سے عزیزوں سے جاری کشیدگی میں اضافہ ہو جائے گا۔ آپ کے شراکتی تعلقات ختم ہو سکتے ہیں۔ ۲۱ مئی تا ۲۱ جون آپ کی صحت توجہ کی طالب ہوگی، ملازمت کی تبدیلی بہتر نہ ہوگی، نزدیکی سفروں سے گریز کرنا بہتر ہوگا۔ ۴ جون تا ۲۰ جولائی پانچویں مریخ ہبوط کے گھر ہوگا اور ۱۷ جولائی کو عین ہبوطی درجات سے گزرے گا۔ اس دورانیہ کو خاص طور پر نوٹ فرما لیں، آپ کو بچوں کی جانب سے پریشانیوں کا سامنا رہے گا، بچوں میں ضد کا عنصر بڑھ جائے گا، مالی معاملات آپ کے کنٹرول سے باہر ہو رہے ہیں، اس وقت کے لئے پہلے سے پلاننگ کر لینا بہتر ہوگا۔ سسرالی عزیزوں کے ساتھ بھی تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں، محتاط رہیں۔ بیرون ملک سفر یا ویزا اپلائی کرنے کے لئے یہ وقت قطعی مناسب نہ ہوگا۔ ۶ جون تا ۵ جولائی کو زہرہ کے تیسرے گھر آجانے سے عزیزوں سے جاری کشیدگی میں بہتری متوقع ہے۔ ۷ تا ۲۱ جون عطارد کے چوتھے اپنے ہی گھر قیام سے خانگی معاملات میں بہتری آئے گی۔ ۱۱ جولائی کو پانچویں شمس کا اوج بچوں کے حوالے سے خوشی و آسودگی لا رہا ہے، اولاد کے حوالے سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ اس دوران آپ کو بہتر جاب کی آفر مل سکتی ہے۔ آپ ایک سے زائد ذرائع آمدنی پر غور کر رہے ہیں۔

۲۰ جولائی تا ۵ ستمبر مریخ کی چھٹے اوج یافتہ نشست آپ کے لئے ایک بار پھر بہتر جاب کی نوید ہے، خواہش مند افراد کو بیرون ملک جاب آفر ہو سکتی ہے۔ حج وعمرہ یا زیارات مقدسہ کی راہ ہموار ہو رہی ہے، آپ کی مالی پوزیشن خاصی مستحکم نظر آ رہی ہے۔ ۲۲ جولائی تا ۲۳ اگست شمس کی چھٹی موجودگی سے آپ کی ملازمت میں حسب خواہش ترقی متوقع ہے۔ ۲۳ جولائی کو چوتھے زہرہ کا اوج خانگی معاملات میں بہتری لا رہا ہے۔ آپ گھر کی تزئین وآرائش یا تبدیلی میں مشغول ہیں، شراکتی مالی معاملات میں بھی بہتری متوقع ہے۔ ۲۶ اگست تا ۲۰ ستمبر کسی عزیز کی وجہ سے بہتر ملازمت کا حصول ممکن

ہوگا۔ ۵ر ستمبر تا ۲۲ر اکتوبر مریخ کی ساتویں، بحالت فرح موجودگی آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات میں بہتری لا رہا ہے۔ آپ کے نکاح کی راہیں ہموار ہو رہی ہیں۔ کسی قریبی عزیز کی جانب سے شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے۔ ۲۱ر ستمبر کو ساتویں عطارد کا شرف خانگی ازدواجی تعلقات میں بہتری لا رہا ہے۔ ۱۱ر اکتوبر ساتویں زہرہ کا ہبوط آپ کے ازدواجی تعلقات منقطع کر سکتا ہے، آپ کے کسی قریبی عزیز کی وجہ سے آپ کے شراکتی معاملات بھی بگاڑ کا شکار ہو رہے ہیں۔ ۳۰ر ستمبر تا ۱۷ر اکتوبر عطارد کی آٹھویں شراکتی ازدواجی اور خانگی معاملات میں آپ کو ذہنی دباؤ کا شکار کر رہی ہے، محتاط رہیں ورنہ مابین علیحدگی ناگزیر ہوگی، اس حوالے سے قریبی عزیز خاصا منفی رول ادا کرتے نظر آ رہے ہیں۔ ۱۲ر اکتوبر کو آٹھویں شمس کا ہبوط آپ کی صحت پر انتہائی منفی اثرات مرتب کر رہا ہے، خاص احتیاط کریں ورنہ آپ کو ہسپتال کا منہ دیکھنا پڑ سکتا ہے۔ ۲۰ر اکتوبر نوی عطارد کا اوج آپ کی اعلیٰ تعلیم اور بیرون ملک سفر کے راستے کھول دے گا، پراپرٹی کے لین دین کے حوالے سے یہ بہترین وقت ہے۔ ۶ر نومبر تا آخر سال کیریئر روزگار کے گھر عطارد کا وبال آپ سے کاروباری یا کیریئر روزگار کے حوالے سے غلط فیصلے کروا سکتا ہے۔ آپ کے خانگی ازدواجی معاملات ایک بار پھر سر اٹھا رہے ہیں۔ ۷ر نومبر تا یکم دسمبر زہرہ کے نوی موجودگی سے آپ کے بیرون ملک سفر کی راہیں کسی قریبی عزیز کی وجہ سے مسدود ہو رہی ہیں۔ ۲۲ر نومبر تا ۲۱ر دسمبر شمس کی دسویں موجودگی کاروباری معاملات کو سنبھالنے میں مدد ہو سکتی ہوے۔ آپ کو کیریئر کے حوالے سے بہتر جاب مل سکتا ہے۔ امسال ہونے والے شمسی و قمری گرہن آپ کے زائچہ کے اہم ترین مقامات پر لگ رہے ہیں۔ ان تواریخ کو جنتری سے نوٹ فرما لیں اور صدقہ و نماز کسوف و خسوف کی ادائیگی کو یقینی بنائیں۔

**صدقہ** : ہر جمعرات کو تین پاؤ یا حسب توفیق بڑا گوشت اور ایک پاؤ ہلدی کسی مستحق کو دیں یا جانوروں کو ڈال دیں۔

**ورد خاص** : روزانہ ایک تسبیح سورۃ الاسراء آیت نمبر ۸۰ کی تلاوت کریں، بمعہ اول و آخر درود پاک۔

☆☆☆☆☆☆

## ابلیس کے دشمن بیس آدمی

ان میں سے پہلے آپ ﷺ ہیں، اے محمد ﷺ میں آپ ﷺ سے بغض رکھتا ہوں۔ ۲۔ وہ عالم جو اپنے عمل پر یقین کرتا ہو۔

نبی کریم ﷺ نے شیطان سے فرمایا کہ میری امت کے کتنے لوگ تیرے دشمن ہیں۔ اس لعین نے کہا بیس آدمی میرے دشمن ہیں۔

۱۔ ان میں سے پہلے آپ ﷺ ہیں، اے محمد ﷺ میں آپ ﷺ سے بغض رکھتا ہوں۔ ۲۔ وہ عالم جو اپنے عمل پر یقین کرتا ہو۔ ۳۔ وہ حامل قرآن جو عمل کرتا ہو ان احکامات پر جو اس میں ہیں۔ ۴۔ وہ اذان دینے والا جو پانچوں نمازوں میں اللہ کے لئے اذان دیتا ہو۔ ۵۔ فقیر اور یتیموں اور مسکینوں سے محبت رکھنے والا۔ ۶۔ نرم دل آدمی۔ ۷۔ حق کے آگے جھک جانے والا۔ ۸۔ وہ جوان جوانی میں اللہ کی اطاعت و عبادت کرتا ہو۔ ۹۔ حلال کھانے والا۔ ۱۰۔ وہ دو جوان جو اللہ کی رضا کے لئے آپس میں محبت رکھتے ہوں۔ ۱۱۔ باجماعت نمازوں پر حرص کرنے والا۔ ۱۲۔ وہ جوان جو رات کو نماز پڑھے اس حال میں کہ لوگ سو رہے ہوں۔ ۱۳۔ وہ آدمی جو اپنے نفس کو حرام سے روکے رکھے۔ ۱۴۔ وہ آدمی جو دوسرے بھائیوں کے لئے خیر خواہی کرے اور اس کے دل میں اس سے کچھ غرض نہ ہو۔ ۱۵۔ وہ آدمی جو ہمیشہ باوضو رہے۔ ۱۶۔ سخاوت کرنے والا۔ ۱۷۔ اچھے اخلاق والا۔ ۱۸۔ وہ آدمی جو اس ذمہ داری کی تصدیق کرتا ہو جو اس کے رب نے اس کے لئے اٹھائی ہے۔ ۲۰۔ بیواؤں کی خبر گیری کرنے والا۔ ۲۰۔ موت کے لئے ہر وقت تیار رہنے والا۔

☆☆　☆☆　☆☆　☆☆　☆☆

پانچ چیزیں تکلیف دہ ہیں (۱) جذام کا مرض (۲) برے کا قرض (۳) حاکم ستم گار (۴) بگڑا گنوار (۵) جاہل عہدہ دار اور ہم سایہ بدکار۔

پانچ باتیں بے وقوفی کی علامت ہیں۔ جاہلوں کو مونس و دمساز کرنا۔ عقل مندوں سے پرواز کرنا۔ عورت کو ہمراز کرنا۔ دوسروں کی کمائی پر ناز کرنا۔ اور بے تمیز کو ممتاز کرنا۔

# جنات اور جادو سے بچنے کی تدابیر

جادو اور جنات سے بچنے کی تدابیر یہ ہیں کہ لگاتار چار جمعراتوں تک بعد نماز عصر پڑھی ہوئی اجوائن کی دھونی دیں اور دھونی دینے سے پہلے سورۂ طارق، سورۂ قریش اور معوذتین ایک ایک مرتبہ پڑھ کر دم کر دیں اور اس اجوائن سے پورے گھر کو دھونی دیں۔ اسی رات کو بعد نماز عشاء گھر کی چاروں سمت کی طرف رخ کر کے اذان دیں۔ گویا کہ چار مرتبہ اذان دیں۔ اذان چاروں سمت میں دینے کے بعد تین مرتبہ تالی بجائیں۔ چوتھی جمعرات کو مکان کے چاروں کونوں میں ایک ایک کیل گاڑ دیں اور ہر ایک کیل پر ۲۱-۲۱ مرتبہ سورۂ طارق کی یہ آیات پڑھ کر دم کر دیں۔ اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا وَّ اَكِيْدُ كَيْدًا فَمَهِّلِ الْكَافِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا.

اور یہ نقش بنا کر اس کو مکان میں فریم کرا کر لگا دیں۔ انشاء اللہ مکان جادو اور جنات کے اثرات سے محفوظ رہے گا۔

نقش یہ ہے۔



میکائیل علیہ السلام — بسم اللہ الرحمٰن الرحیم — جبرائیل علیہ السلام

اعوذ بک من همزات الشیطین

لاحول ولا قوة إلاّ باللہ العلی العظیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۶۹۰۲ | ۲۳۶۹۰۵ | ۲۳۶۹۰۸ | ۲۳۶۸۹۴ |
| ۲۳۶۹۰۷ | ۲۳۶۸۹۵ | ۲۳۶۹۰۱ | ۲۳۶۹۰۶ |
| ۲۳۶۸۹۶ | ۲۳۶۹۱۰ | ۲۳۶۹۰۳ | ۲۳۶۹۰۰ |
| ۲۳۶۹۰۴ | ۲۳۶۸۹۹ | ۲۳۶۸۹۷ | ۲۳۶۹۰۹ |

لاحول ولا قوة إلاّ باللہ العلی العظیم

اعوذ بک من همزات الشیطین

# مشہور عام کہاوتیں

ان باتوں کا تعلق صرف انسانی تجربات سے ہے۔ شریعت اور عقیدے سے ان کا کوئی تعلق نہیں ہے۔ (ح،و)

کسی شخص کے پیروں کے پاس جھاڑوں دینے سے اس کی شادی خطرے میں پڑجاتی ہے۔

رات کے وقت جھاڑو دینے سے افلاس آتا ہے۔

اگر کوئی بچہ گھر میں جھاڑو دے تو مہمان کی آمد متوقع ہے۔

کالی بلی اگر گھر میں نظر آئے تو خوش نصیبی کی علامت ہے۔

کسی پُل سے گزرتے ہوئے اپنی خواہش کا تصور کرو تو انشاءاللہ خواہش پوری ہوگی۔

کالی بلی اگر راستہ کاٹ دے تو کام نہ ہونے کی نشانی ہے۔

بھوری بلی کے گھر میں آنے سے دولت ملتی ہے۔

غلطی سے الٹی قمیص پہننے سے نیا لباس نصیب ہوتا ہے۔

اچانک چھینک آئے تو کوئی یاد آتا ہے۔

بے وجہ ہچکیاں شروع ہوں تو سمجھ لیں کوئی یاد کر رہا ہے۔

گھر میں جھینگر کو بولنا اچھی علامت ہے۔

اگر انڈے کا خول آگ میں جلادیں تو گھر کی مرغیاں انڈے دینے بند کر دیتی ہیں۔

بارش میں بھیگنا اور چلنا انجان بیماریوں سے صحت عطا کرتا ہے۔

اگر دیوار پر لگا ہوا فریم گر کر ٹوٹ جائے تو کسی مصیبت کے آنے کی علامت ہے۔

خالی قینچی چلانے سے گھر میں جھگڑا پیدا ہونے کا اندیشہ ہے۔

پہنے ہوئے کپڑے کو سینا نحس ہے۔

سرہانے جوتے رکھ کر سونا نحس ہے۔

ناک میں کھجلی کسی بیماری کا پیش خیمہ ہوتی ہے۔

اگر جلتی ہوئی ماچس کی تیلی آخر تک یکساں طور پر جلے تو اس بات کی علامت ہے کہ بیوی محبت کرتی ہے۔

اگر کہیں جانے کے لئے گھر سے نکلیں، پھر واپس آجائیں تو سارا دن خراب گزرتا ہے۔

چاند کے گرد ہالہ بارش کی علامت ہے۔

آسمان پر قوس وقزح موسم کی تبدیلی کی طرف اشارہ کرتا ہے۔

کسی کام پر جاتے ہوئے گھر سے نکلتے ہی اگر کوئی نابالغ لڑکی نظر آجائے تو کامیابی کی نشانی ہے۔

گھر سے کسی کام پر جاتے ہوئے خود بخود دائیں پاؤں کا دروازے سے نکلنا مقصد میں کامیابی ملنے کی علامت ہے۔

دائیں کان میں کھجلی اس بات کی علامت ہے کہ غائبانہ کوئی آپ کی تعریف کر رہا ہے۔

ہاتھ رومال یاد ستانے کا گر جانا کسی کام کے خراب ہونے کو ظاہر کرتا ہے۔

ایک ہی برتن میں ایک ہی ساتھ دو آدمی اگر ہاتھ دھوئیں تو ان دونوں میں جھگڑا ہو جاتا ہے۔

سر کے بالوں کا کلپ اگر گر جائے تو کوئی یاد کرتا ہے۔

دائیں آنکھ کا پھڑکنا کسی خوشی کے ملنے کی علامت ہے۔

اگر جوتے پر جوتا چڑھ جائے تو سمجھ لیجئے کہ سفر درپیش ہے۔

# بہترین غذا

انسان اپنی صحت برقرار رکھنے کے لئے گرمی اور توانائی کی ضرورت ہوتی ہے۔ یہ گرمی اور توانائی کچھ مخصوص غذا سے حاصل ہوتی ہے۔ اس غذا میں پانچ قسم کے اجزاء شامل ہیں، پروٹین، کاربوہائیڈریٹ، چکنائی، چونا اور پانی وغیرہ۔ ان کے علاوہ دیگر اجزء میں حیاتین (وٹامن) معدنی نمکیات (منرل سالٹ) اور فولاد شامل ہیں۔

**۱۔ پروٹین (لحمیات)**

یہ کاربن، ہائیڈروجن، آکسیجن، نائٹروجن، گندھک اور فاسفورس سے مل کر بنتا ہے۔ یہ میوہ، چنے، انڈے دودھ، مٹر، خصوصاً کلیجی، بھیجہ اور مچھلی میں زیادہ پایا جاتا ہے۔ اس کے علاوہ گیہوں، باکلا اور مونگ پھلی میں پایا جاتا ہے۔ اس سے جسم کی نشوونما ہوتی ہے۔ جسم میں حرارت اور توانائی پیدا کرتا ہے۔ پٹھوں اور ہڈیوں کو بنانے میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔ اس سے سب سے بڑا فائدہ یہ ہے کہ جسم کا کوئی حصہ بے کار یا خراب ہوجائے تو یہ دوبارہ سے اس کو بنانے میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔

**۲۔ کاربوہائیڈریٹ (شکریات)**

یہ کاربن ہائیڈروجن اور آکسیجن سے مل کر بنتا ہے۔ یہ چاول، جو، مکا، باجرہ، آلو، چقندر، مالٹا، سنگترے، شہد، کھجور، خشک میوے، گنا، گڑ، شکر، شلجم اور دوسری مٹھاس والی ترکاریوں میں پایا جاتا ہے۔ اس قسم کی غذائیں محنتی لوگوں کے لئے بے حد ضروری ہے۔ یہ کھیلنے اور کام کرنے کی طاقت پیدا کرتا ہے۔ جسم کی قدرتی حرارت کو قائم رکھتا ہے۔

**۳۔ چکنائی (روغنیات)**

یہ بھی کاربوہائیڈریٹ، ہائیڈروجن اور آکسیجن سے مل کر بنتی ہے۔ زیادہ تر چکنائی والی چیزیں مثلاً دودھ، دہی، مکھن، مونگ پھلی کا تیل، انڈا اور بادام وغیرہ میں پائی جاتی ہے۔ یہ جسم میں چربی پیدا کرتی ہے۔ اس کے علاوہ گرمی اور توانائی بھی پیدا کرتی ہے۔ اگر چکنائی والی چیزوں کا استعمال کیا جائے تو اعضاء مضبوط اور سڈول ہوجاتے ہیں۔ جسم کی قوت مدافعت بڑھ جاتی ہے۔

**۴۔ چونا**: یہ اجزاء بھی ہمارے جسم کے لئے بے حد ضروری ہیں۔ یہ دودھ، دہی، پنیر، انڈے کی زردی، ہری ترکاریوں، مونگ پھلی، اخروٹ وغیرہ میں کافی تعداد میں پایا جاتا ہے۔

**۵۔ پانی**: پانی اللہ تعالیٰ کا بہت بڑا عطیہ ہے۔ پانی کے بغیر انسان زندہ نہیں رہ سکتا۔ ہمارے جسم میں پانی کی مقدار زیادہ ہے یہ خون میں ملا رہتا ہے۔ تربوز، سنگترہ، نارنگی، موسمی اور انار وغیرہ میں پانی کی مقدار زیادہ پائی جاتی ہے، جہاں تک ہوسکے پانی زیادہ پینا چاہئے، لیکن کھانے کے درمیان زیادہ پانی پینا ٹھیک نہیں ہے۔ پانی غلیظ اور بے کار مادوں کو ٹھیک کردیتا ہے۔ کھانا ہضم کرنے کرنے کے لئے پانی بے حد ضروری ہے۔ ہمیشہ صاف اور تازہ پانی استعمال کرنا چاہئے۔

**حیاتین، وٹامن**: حیاتین ہماری غذا کا اہم جزء ہے بقائے حیات جسمانی، صحت مند اور چاق وچوبند رہنے کے لئے حیاتین وٹامن بہت ضروری ہیں۔ انسان کی غذا میں وٹامن زیادہ سے زیادہ ہونے چاہئیں۔ کیونکہ وٹامن کی کمی سے صحت پر برا اثر پڑتا ہے۔ یہ زیادہ تر ہری ترکاریوں، پھلوں، دودھ، انڈے، مچھلی اور گوشت وغیرہ میں پائے جاتے ہیں۔ زیادہ دیر ابالنے یا پکانے سے یہ ختم ہوجاتے ہیں۔ ابھی تک "اے سے لے کر" کے" وٹامن کی کھوج ہوچکی ہے۔ جن کی تفصیل اس طرح ہے۔

**وٹامن اے**: یہ زیادہ تر ہری ترکاریوں۔ پالک، مولی، شلغم، چقندر، گاجر اور سلاد میں پایا جاتا ہے۔ اس کے علاوہ گھی، دودھ، انڈے کی زردی، مچھلی، دہی، گوشت اور کریم میں بھی یہ وٹامن زیادہ تعداد میں

پایا جاتا ہے۔ وٹامن اے انسان کی جسمانی نشوونما کے لئے بے حد ضروری ہے۔ یہ ہڈیوں کو مضبوط بناتا ہے۔ یہ جسم کو متعدد بیماریوں سے بچانے یا مقابلہ کرنے کی طاقت دیتا ہے۔ آنکھوں میں روشنی پیدا کرتا ہے۔ وٹامن اے کی کمی سے نزلہ، زکام، کھانسی اور نمونیہ جیسے مہلک امراض پیدا ہوتے ہیں۔ اس کے علاوہ سانس کی بیماری اور ٹی بی بھی اس کی کمی سے پیدا ہوتی ہے۔

**وٹامن بی** : اس کو وٹامن بی کمپلیکس (BComplex) بھی کہتے ہیں۔ اس میں کئی طرح کے وٹامن پائے جاتے ہیں۔ یہ نارنگی، ٹماٹر، گاجر، آلو، سیب، مٹر، دودھ، مکھن، پنیر اور گوشت میں پائے جاتے ہیں۔ یہ وٹامن جسم کو بڑھانے اور صحت مند رکھنے کے لئے بے حد ضروری ہے۔ یہ دل کی بیماری سے محفوظ رکھنے اور خون میں پیدا ہونے والے جراثیم کو ختم کرنے کی طاقت رکھتا ہے۔ ہاضمے کو ٹھیک رکھتا ہے۔ اس وٹامن کی کمی سے سوکھے کی بیماری ہو جاتی ہے۔ اس کے علاوہ بھوک کا ختم ہو جانا، چکر آنا، جسم کا دن بہ دن گھٹنا، نقاہت، پیچش اور اختلاج قلب جیسی بیماریاں اس کی کمی سے پیدا ہوتی ہیں۔

**وٹامن سی** : یہ پانی میں حل ہونے والا جزو ہے۔ یہ کھٹی چیزوں میں کثرت سے پایا جاتا ہے۔ سب سے زیادہ سی آنولہ میں ہوتا ہے۔ ساگ، تازہ پھل، سنگترہ، لیمو، ٹماٹر، کیلا، گوبھی، گاجر، سیب، امرود، ہری مرچ اور اناج کے دانوں میں بھی زیادہ تعداد میں پایا جاتا ہے۔ یہ وٹامن اڑ کر لگنے والے امراض سے محفوظ رکھتا ہے۔ خون کو صاف کرنے، دانتوں اور ہڈیوں کو مضبوط بنانے اور زخموں کو بھرنے میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔ اس کی کمی سے کمزوری، تکان اور جوڑوں میں درد رہتا ہے۔ مسوڑھے سوج جاتے ہیں۔ دماغ کمزور ہو جاتا ہے۔ بھوک کم لگتی ہے۔ چہرہ پیلا پڑ جاتا ہے اور دانتوں میں پائریا ہو جاتا ہے۔ ہوا سے متاثر ہو کر یہ وٹامن ختم ہو جاتے ہیں۔ وٹامن اے اور بی کے علاوہ اس میں حرارت کو برداشت کرنے کی طاقت زیادہ ہوتی ہے۔

**وٹامن ڈی** : یہ وٹامن، سورج کی کرنوں سے کافی تعداد میں حاصل ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ دودھ، دہی، مکھن، انڈے کی زردی، تیل، مچھلی اور ترکاریوں میں بھی پایا جاتا ہے۔ یہ ہڈیوں اور دانتوں کو مضبوط بناتا ہے۔ اس کی کمی سے دمہ، نمونیہ اور کھانسی کی بیماری پیدا ہوتی ہیں۔ اس کے علاوہ ریکٹس (Rickets) کی بیماری ہو جاتی ہے۔ اس بیماری میں کمر کی ہڈیاں ٹیڑھی ہو جاتی ہیں۔

**وٹامن ای** : یہ وٹامن گوشت ہڈی، انڈے کی زردی، گاجر، پیاز، پالک، شلغم، مولی، چقندر، چکنی چیزوں اور پھلوں میں پائے جاتے ہیں۔ اناج کے دانوں میں بھی یہ وٹامن پایا جاتا ہے۔ جو دانتوں اور ہڈیوں کو مضبوط کرتا ہے۔ اس کی کمی سے پھوڑے پھنسیاں زیادہ نکلتی ہیں۔

**وٹامن کے** : یہ وٹامن ۱۹۳۳ء کی دریافت ہے یہ عام طور سے سبزی، چقندر، پالک، شلغم میں پائے جاتے ہیں۔ اس کے علاوہ انڈے کی زردی اور گیہوں کے چوکر میں بھی پائے جاتے ہیں۔ یہ وٹامن خون کو جمانے میں مددگار ثابت ہوتے ہیں۔ اس کی کمی سے جسم میں زخم ہو جاتے ہیں جس سے خون بہتا رہتا ہے، خون کا رسنا بند نہیں ہوتا۔

**وٹامن کے** : یہ وٹامن اور آنکھوں کی تندرستی کے ضامن ہیں۔ انسانی جسم میں ان وٹامن کی کمی ہو جانے سے آنکھ کے مختلف امراض اور جلد کی مختلف بیماریاں پیدا ہو جاتی ہیں۔ یہ وٹامن جن قدرتی ذرائع سے حاصل ہوتے ہیں ان میں کلیجی، گردے، دودھ، ہری پتوں والی سبزیاں اور انار وغیرہ شامل ہیں۔

**وٹامن پی** : یہ وٹامن جلدی امراض، ذیابیطس، (شکر) انتشار الدم (خون کا دباؤ) بلڈ پریشر اور گٹھیا وغیرہ میں مفید ہیں یہ وٹامن جن قدرتی ذرائع سے حاصل ہوتے ہیں ان میں چقندر، گاجر، پالک، لیمو، خوبانی، انگور، سیب، خشک آلو بخارا، اخروٹ اور گریپ فروٹ وغیرہ ہیں۔

**وٹامن ایچ** : یہ وٹامن جسم کی نشوونما کے لئے بہت مفید ہیں ان کے استعمال سے بھوک زیادہ لگتی ہے اگر جسم میں ان وٹامن کی کمی واقع ہوتی ہے تو بدہضمی، خارش، حکی، اور سستی کی شکایت ہو جاتی ہے۔ انسان کے اندر پست ہمتی اور بددلی کے آثار نمایاں ہو جاتے ہیں۔ یہ وٹامن جن قدرتی ذرائع سے حاصل ہوتے ہیں ان میں بکرے کا گوشت، مچھلی، چقندر، پالک، گاجر، سنگترہ، سیب، مکی، گڑ، پیاز اور مونگ پھلی وغیرہ میں۔ غذا کے علاوہ بازار میں یلز، سیرپ اور کیپسول کی شکل میں مل جاتے ہیں جو کہ مصنوعی وٹامن کہلاتے ہیں۔

## روحانی تقویم جنوری ۲۰۱۷ء مطابق ربیع الثانی تا جمادی الاول ۱۴۳۸ھ پوہ تا ماگھ ۲۰۷۳ بکرمی برج جدی - دلو

جمادی الاول کا چاند دیکھ کر سورۂ فتح کی تلاوت کریں، اس ماہ اگر "یاباسط" کا ورد رکھیں تو روزی میں کشادگی پیدا ہوگی۔

| ایام | جنوری | ربیع الثانی / جمادی الاول | پوہ / ماگھ | [illegible] | دہلی طلوع آفتاب (گھنٹہ منٹ) | دہلی غروب آفتاب (گھنٹہ منٹ) | ممبئی طلوع آفتاب (گھنٹہ منٹ) | ممبئی غروب آفتاب (گھنٹہ منٹ) | داخلہ قمر فی البروج | اوقات منازل قمری | سعد نحس | چاند کے نشانات | تاریخی واقعات اور اہم دن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | ۱ | ۲ | ۱۸ | ۱۱ | ۷_۱۳ | ۵_۳۵ | ۷_۳۰ | ۵_۵۲ | | مقدم ۲۳-۳۰ | سعد | | دیو بند میں ادارہ خدمت خلق کا قیام ۱۹۸۰ء |
| پیر | ۲ | ۳ | ۱۹ | ۱۲ | ۷_۱۳ | ۵_۳۶ | ۷_۳۱ | ۵_۵۳ | حوت ۱۵-۷ | موخر ۲۳-۲۱ | نحس | | |
| منگل | ۳ | ۴ | ۲۰ | ۱۳ | ۷_۱۳ | ۵_۳۶ | ۷_۳۱ | ۵_۵۳ | | رشا ۲۲-۴۸ | سعد | | |
| بدھ | ۴ | ۵ | ۲۱ | ۱۴ | ۷_۱۴ | ۵_۳۷ | ۷_۳۱ | ۵_۵۴ | حمل ۲۱-۴۹ | شرطین ۲۱-۴۹ | نحس | | پیدائش ذوالفقار علی بھٹو ۱۹۲۸ء |
| جمعرات | ۵ | ۶ | ۲۲ | ۱۵ | ۷_۱۵ | ۵_۳۸ | ۷_۳۲ | ۵_۵۵ | | بطین ۲۰-۲۳ | سعد | | |
| جمعہ | ۶ | ۷ | ۲۳ | ۱۶ | ۷_۱۵ | ۵_۳۹ | ۷_۳۲ | ۵_۵۶ | [illegible] | ثریا ۱۸-۳۶ | سعد | ◒ | عروج ماہ کا دوسرا ہفتہ |
| ہفتہ | ۷ | ۸ | ۲۴ | ۱۷ | ۷_۱۵ | ۵_۴۰ | ۷_۳۲ | ۵_۵۷ | ثور ۱-۴۷ | دبران ۱۶-۱۳ | سعد | | شرف قمر ۵-۱۰ [illegible] |
| اتوار | ۸ | ۹ | ۲۵ | ۱۸ | ۷_۱۵ | ۵_۴۰ | ۷_۳۲ | ۵_۵۸ | | ہقعہ ۱۳-۳۲ | سعد | | افتتاح علی گڑھ مسلم یونیورسٹی ۱۸۷۷ء |
| پیر | ۹ | ۱۰ | ۲۶ | ۱۹ | ۷_۱۵ | ۵_۴۱ | ۷_۳۲ | ۵_۵۹ | جوزا ۳۱-۳۶ | ہنعہ ۱۰-۳۵ | نحس | | شمس و مشتری مقابلہ ۹-۱۳ |
| منگل | ۱۰ | ۱۱ | ۲۷ | ۲۰ | ۷_۱۵ | ۵_۴۱ | ۷_۳۲ | ۵_۵۹ | | ذراع ۶-۴۱ | سعد | | |
| بدھ | ۱۱ | ۱۲ | ۲۸ | ۲۱ | ۷_۱۵ | ۵_۴۲ | ۷_۳۲ | ۶_۰۰ | سرطان ۳۰-۸ | نثرہ ۳-۱۸ | نحس | | |
| جمعرات | ۱۲ | ۱۳ | ۲۹ | ۲۲ | ۷_۱۵ | ۵_۴۳ | ۷_۳۲ | ۶_۰۰ | | طرفہ ۱-۱۸<br>جبہ ۲۲-۴۸ | سعد | | شمس و مشتری تربیع ۱۰-۱۲ |
| جمعہ | ۱۳ | ۱۴ | ۳۰ | ۲۳ | ۷_۱۵ | ۵_۴۴ | ۷_۳۲ | ۶_۱ | اسد ۵-۴۷ | زبرہ ۲۶-۵ | سعد | ○ | چودھویں کا چاند |
| ہفتہ | ۱۴ | ۱۵ | ماگھ | ۲۴ | ۷_۱۵ | ۵_۴۵ | ۷_۳۲ | ۶_۲ | | صرفہ ۱۸-۱۳ | نحس | | |
| اتوار | ۱۵ | ۱۶ | ۲ | ۲۵ | ۷_۱۵ | ۵_۴۵ | ۷_۳۲ | ۶_۳ | سنبلہ ۹-۴۲ | عوا ۱۷-۲ | درمیانی | ◒ | زوال ماہ کا پہلا ہفتہ |
| پیر | ۱۶ | ۱۷ | ۳ | ۲۶ | ۷_۱۵ | ۵_۴۶ | ۷_۳۲ | ۶_۴ | | سماک ۱۲-۴۲ | سعد | | |
| منگل | ۱۷ | ۱۸ | ۴ | ۲۷ | ۷_۱۵ | ۵_۴۷ | ۷_۳۲ | ۶_۵ | میزان ۱۶-۳۵ | غفر ۱۶-۳۵ | سعد | | |
| بدھ | ۱۸ | ۱۹ | ۵ | ۲۸ | ۷_۱۵ | ۵_۴۸ | ۷_۳۲ | ۶_۶ | [illegible] | زبانا ۱۷-۳۸ | درمیانی | | |
| جمعرات | ۱۹ | ۲۰ | ۶ | ۲۹ | ۷_۱۵ | ۵_۴۹ | ۷_۳۲ | ۶_۶ | | اکلیل ۱۹-۳ | نحس | | سعادت حسن منٹو کی وفات ۱۹۵۵ء |
| جمعہ | ۲۰ | ۲۱ | ۷ | ۳۰ | ۷_۱۴ | ۵_۵۰ | ۷_۳۱ | ۶_۷ | عقرب ۳-۴۹ | قلب ۲۰-۵۳ | نحس | ◓ | زوال ماہ کا دوسرا ہفتہ |
| ہفتہ | ۲۱ | ۲۲ | ۸ | دلو | ۷_۱۴ | ۵_۵۱ | ۷_۳۱ | ۶_۸ | | شولہ ۲۲-۵۳ | نحس | | آفتاب در برج دلو ۲-۵۳ [illegible] |
| اتوار | ۲۲ | ۲۳ | ۹ | ۲ | ۷_۱۴ | ۵_۵۲ | ۷_۳۱ | ۶_۹ | قوس ۱۶-۱۵ | شولہ | نحس | | |
| پیر | ۲۳ | ۲۴ | ۱۰ | ۳ | ۷_۱۴ | ۵_۵۲ | ۷_۳۱ | ۶_۱۰ | | نعائم ۰۰-۵۴ | نحس | | |
| منگل | ۲۴ | ۲۵ | ۱۱ | ۴ | ۷_۱۴ | ۵_۵۳ | ۷_۳۱ | ۶_۱۱ | جدی ۴-۱۳ | بلدہ ۲-۴۳ | سعد | | |
| بدھ | ۲۵ | ۲۶ | ۱۲ | ۵ | ۷_۱۴ | ۵_۵۴ | ۷_۳۱ | ۶_۱۲ | | ذابح ۱۴-۱۳ | سعد | | |
| جمعرات | ۲۶ | ۲۷ | ۱۳ | ۶ | ۷_۱۳ | ۵_۵۵ | ۷_۳۰ | ۶_۱۳ | | بلعہ ۵-۱۹ | نحس | ● | [illegible] اماوس [illegible] |
| جمعہ | ۲۷ | ۲۸ | ۱۴ | ۷ | ۷_۱۲ | ۵_۵۵ | ۷_۲۹ | ۶_۱۳ | دلو ۱۴-۸ | سعود ۵-۵۹ | سعد | | |
| ہفتہ | ۲۸ | ۲۹ | ۱۵ | ۸ | ۷_۱۲ | ۵_۵۶ | ۷_۲۹ | ۶_۱۵ | | اخبیہ ۶-۱۲ | سعد | | مریخ حالت تربیع ۱۱-۱۹ |
| اتوار | ۲۹ | ۳۰ | ۱۶ | ۹ | ۷_۱۱ | ۵_۵۷ | ۷_۲۸ | ۶_۱۶ | حوت ۲۱-۴۰ | مقدم ۶-۹ | سعد | ◡ | جمادی الاول کا چاند طلوع |
| پیر | ۳۰ | [illegible] | ۱۷ | ۱۰ | ۷_۱۱ | ۵_۵۸ | ۷_۲۸ | ۶_۱۵ | | موخر ۵-۲۶ | سعد | | ہجری پانچواں مہینہ شروع |
| منگل | ۳۱ | ۲ | ۱۸ | ۱۱ | ۷_۱۱ | ۵_۵۹ | ۷_۲۸ | ۶_۱۷ | [illegible] | رشا ۴-۳ | سعد | ◒ | عروج ماہ کا پہلا ہفتہ |

صفر کا مہینہ منحوس نہیں ہے اور صفر کے آخری بدھ کے وظائف و اعمال کا دین و شریعت سے کوئی تعلق نہیں ہے لیکن اگر اس ماہ نوافل پڑھ کر اس کا ایصال ثواب نبی کریم کو پہنچا دیں تو اس میں کوئی حرج نہیں۔

## روحانی تقویم فروری ۲۰۱۷ء مطابق جمادی الاول ۱۴۳۸ھ ماگھ/پھاگن ۲۰۷۳ بکرمی برج دلو۔حوت

جمادی الثانی کا چاند دیکھ کر کسی سفید چیز کو دیکھنا باعث خیر و برکت ہے، چاند دیکھ کر ۷ بار سورۂ کوثر پڑھیں اور اس ماہ "یا حلیم" کا ورد رکھیں۔

| ایام | فروری | جمادی الاول | ماگھ/پھاگن | [illegible] | دہلی طلوع آفتاب (گھنٹہ منٹ) | دہلی غروب آفتاب (گھنٹہ منٹ) | ممبئی طلوع آفتاب (گھنٹہ منٹ) | ممبئی غروب آفتاب (گھنٹہ منٹ) | داخلہ قمر فی البروج | اوقات منازل قمری | کیفیت | [illegible] | تاریخی واقعات اور اہم دن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | ۱ | ۳ | ۱۹ | ۱۳ | ۷_۱۱ | ۶_۰۰ | ۷_۲۸ | ۶_۱۷ | حمل ۳-۱۹ | شرطین ۳-۱۹ | سعد | | |
| جمعرات | ۲ | ۴ | ۲۰ | ۱۳ | ۷_۱۱ | ۶_۰۰ | ۷_۲۸ | ۶_۱۷ | | بطین ۱-۴۵<br>ثریا ۲۳-۵۸ | سعد | | ترجیح عطارد و مشتری ۲۰-۴۵ |
| جمعہ | ۳ | ۵ | ۲۱ | ۱۳ | ۷_۱۰ | ۶_۱ | ۷_۲۷ | ۶_۱۸ | ثور ۷-۱۹ | دبران ۲۱-۵۸ | نحس | | وبائی زہرہ ۲۰-۲۱ |
| ہفتہ | ۴ | ۶ | ۲۲ | ۱۵ | ۷_۹ | ۶_۲ | ۷_۲۶ | ۶_۱۹ | | ہقعہ ۱۹-۳۶ | سعد | | زہرہ حالت رجعت ۱۳-۳۹ |
| اتوار | ۵ | ۷ | ۲۳ | ۱۶ | ۷_۸ | ۶_۳ | ۷_۲۵ | ۶_۲۰ | جوزا ۱۰-۱۳ | ہنعہ ۱۷-۲۶ | سعد | | |
| پیر | ۶ | ۸ | ۲۴ | ۱۷ | ۷_۷ | ۶_۴ | ۷_۲۴ | ۶_۲۱ | | ذراع ۱۵-۰۰ | سعد | ◓ | عروج ماہ کا دوسرا ہفتہ |
| منگل | ۷ | ۹ | ۲۵ | ۱۸ | ۷_۶ | ۶_۵ | ۷_۲۳ | ۶_۲۲ | سرطان ۱۲-۳۲ | نثرہ ۱۲-۳۲ | سعد | | ہمایوں کا پنجاب پر قبضہ ۱۵۵۵ء |
| بدھ | ۸ | ۱۰ | ۲۶ | ۱۹ | ۷_۶ | ۶_۶ | ۷_۲۳ | ۶_۲۳ | | طرفہ ۱۰-۸ | نحس اکبر | | عراق میں فوجی انقلاب ۱۹۶۳ء |
| جمعرات | ۹ | ۱۱ | ۲۷ | ۲۰ | ۷_۵ | ۶_۷ | ۷_۲۳ | ۶_۲۳ | اسد ۱۵-۱۰ | جبہ ۷-۵۳ | نحس اکبر | | |
| جمعہ | ۱۰ | ۱۲ | ۲۸ | ۲۱ | ۷_۵ | ۶_۸ | ۷_۲۲ | ۶_۲۵ | | زبرہ ۵-۲۲ | سعد | | |
| ہفتہ | ۱۱ | ۱۳ | ۲۹ | ۲۲ | ۷_۴ | ۶_۹ | ۷_۲۱ | ۶_۲۶ | سنبلہ ۱۵-۱۰ | صرفہ ۳-۱۳ | نحس | | تسدیس عطارد و زہرہ ۲-۴۸ |
| اتوار | ۱۲ | ۱۴ | [illegible] | ۲۳ | ۷_۳ | ۶_۱۰ | ۷_۲۰ | ۶_۲۷ | | عوا ۲۱-۰۰ | سعد | ○ | چودھویں کا چاند |
| پیر | ۱۳ | ۱۵ | ۲ | ۲۴ | ۷_۳ | ۶_۱۰ | ۷_۲۰ | ۶_۲۷ | [illegible] | سماک ۲-۱۹ | سعد | ◒ | زوال ماہ کا پہلا ہفتہ |
| منگل | ۱۴ | ۱۶ | ۳ | ۲۵ | ۷_۲ | ۶_۱۰ | ۷_۱۹ | ۶_۲۷ | میزان ۲-۱۲ | غفر ۲-۱۲ | سعد | | تسدیس شمس و زحل ۱۱-۲۷ |
| بدھ | ۱۵ | ۱۷ | ۴ | ۲۶ | ۷_۱ | ۶_۱۰ | ۷_۱۸ | ۶_۲۷ | | زبانا ۲۴-۴۱ | درمیانی | | |
| جمعرات | ۱۶ | ۱۸ | ۵ | ۲۷ | ۷_۰۰ | ۶_۱۱ | ۷_۱۷ | ۶_۲۸ | عقرب ۱۲-۱۰ | اکلیل ۳-۴۳ | سعد | | |
| جمعہ | ۱۷ | ۱۹ | ۶ | ۲۸ | ۶_۵۹ | ۶_۱۲ | ۷_۱۶ | ۶_۲۹ | | قلب ۵-۱۳ | سعد | | |
| ہفتہ | ۱۸ | ۲۰ | ۷ | [illegible] | ۶_۵۸ | ۶_۱۳ | ۷_۱۵ | ۶_۳۰ | قوس ۰۰-۳۲ | شولہ ۷-۳ | درمیانی | | آفتاب برج حوت میں داخل |
| اتوار | ۱۹ | ۲۱ | ۸ | ۲ | ۶_۵۷ | ۶_۱۳ | ۷_۱۳ | ۶_۳۱ | | نعائم ۹-۱ | نحس | | |
| پیر | ۲۰ | ۲۲ | ۹ | ۳ | ۶_۵۷ | ۶_۱۳ | ۷_۱۳ | ۶_۳۱ | [illegible] | بلدہ ۱۰-۵۷ | سعد | ◒ | زوال ماہ کا دوسرا ہفتہ |
| منگل | ۲۱ | ۲۳ | ۱۰ | ۴ | ۶_۵۶ | ۶_۱۵ | ۷_۱۳ | ۶_۳۲ | جدی ۱۲-۳۷ | ذابح ۱۲-۳۷ | سعد | | تثلیث عطارد و مشتری ۲۳-۵۰ |
| بدھ | ۲۲ | ۲۴ | ۱۱ | ۵ | ۶_۵۵ | ۶_۱۵ | ۷_۱۲ | ۶_۳۲ | | بلعہ ۱۳-۵۳ | نحس | | |
| جمعرات | ۲۳ | ۲۵ | ۱۲ | ۶ | ۶_۵۴ | ۶_۱۶ | ۷_۱۱ | ۶_۳۳ | دلو ۱۲-۳۷ | سعود ۱۳-۳۹ | نحس | | |
| جمعہ | ۲۴ | ۲۶ | ۱۳ | ۷ | ۶_۵۳ | ۶_۱۷ | ۷_۱۰ | ۶_۳۳ | | اخبیہ ۱۳-۵۱ | سعد | | حضرت موسیٰ اشعری کی وفات ۶۶۵ء |
| ہفتہ | ۲۵ | ۲۷ | ۱۴ | ۸ | ۶_۵۲ | ۶_۱۷ | ۷_۹ | ۶_۳۳ | [illegible] | مقدم ۱۳-۲۷ | سعد | | |
| اتوار | ۲۶ | ۲۸ | ۱۵ | ۹ | ۶_۵۱ | ۶_۱۸ | ۷_۸ | ۶_۳۵ | حوت ۵-۵۳ | موخر ۱۳-۳۲ | نحس اکبر | ● | [illegible] اماوس [illegible] |
| پیر | ۲۷ | ۲۹ | ۱۶ | ۱۰ | ۶_۵۰ | ۶_۱۹ | ۷_۷ | ۶_۳۶ | | رشا ۱۲-۸ | سعد | | |
| منگل | ۲۸ | ۳۰ | ۱۷ | ۱۱ | ۶_۴۹ | ۶_۱۹ | ۷_۶ | ۶_۳۶ | حمل ۱۰-۲۱ | شرطین ۱۰-۲۱ | سعد | ☽ | جمادی الثانی کا چاند طلوع |

جب قمر برج عقرب میں ہوتا ہے تو چاند کی تاریخیں غیر مبارک ہوتی ہیں، ان ایام میں منگنی، شادی، کاروبار اور تعمیر مکان کی شروعات احتیاط کے خلاف ہے۔

## روحانی تقویم مارچ ۲۰۱۷ء مطابق جمادی الثانی / رجب ۱۴۳۸ھ پھاگن / چیت ۲۰۷۴ بکرمی برج حوت / حمل

رجب کا چاند دیکھ کر سورۂ مزمل کی تلاوت کرنا اور کوئی بھی خوشبو کپڑوں پر لگانا باعث خیر و برکت ہے۔ اس ماہ "یاسمیع" کا ورد رکھیں۔

| ایام | مارچ | جمادی الثانی / رجب | پھاگن / چیت | حوت / حمل | دہلی طلوع آفتاب (گھنٹہ منٹ) | دہلی غروب آفتاب (گھنٹہ منٹ) | ممبئی طلوع آفتاب (گھنٹہ منٹ) | ممبئی غروب آفتاب (گھنٹہ منٹ) | داخلہ قمر فی البروج | اوقات منازل قمری | سعد / نحس | چاند کی شکلیں | تاریخی واقعات اور اہم دن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | ۱ | جمادی الثانی | ۱۸ | ۱۲ | ۶_۴۸ | ۶_۲۰ | ۷_۰۴ | ۶_۳۷ | | بطین ۸-۱۲ | نحس | | ہجری چھٹا مہینہ شروع |
| جمعرات | ۲ | ۲ | ۱۹ | ۱۳ | ۶_۴۷ | ۶_۲۱ | ۷_۰۳ | ۶_۳۸ | ثور ۱۳-۱۲ | ثریا ۵-۵۹ | سعد | ◓ | عروج ماہ کا پہلا ہفتہ |
| جمعہ | ۳ | ۳ | ۲۰ | ۱۴ | ۶_۴۶ | ۶_۲۱ | ۷_۰۲ | ۶_۳۸ | | دبران ۳-۳۶ | نحس | | |
| ہفتہ | ۴ | ۴ | ۲۱ | ۱۵ | ۶_۴۵ | ۶_۲۲ | ۷_۰۱ | ۶_۳۹ | جوزا ۱۵-۳۵ | ہقعہ ۱-۱۱<br>ہنعہ ۲۴-۴۸ | سعد | | یہودیوں کو جرمنی سے نکالا گیا ۱۲۹۹ء |
| اتوار | ۵ | ۵ | ۲۲ | ۱۶ | ۶_۴۴ | ۶_۲۳ | ۷_۰۰ | ۶_۴۰ | | ذراع ۲۰-۳۱ | نحس | | |
| پیر | ۶ | ۶ | ۲۳ | ۱۷ | ۶_۴۳ | ۶_۲۳ | ۶_۵۹ | ۶_۴۱ | سرطان ۱۴-۴۳ | نثرہ ۱۸-۴۳ | سعد | | |
| منگل | ۷ | ۷ | ۲۴ | ۱۸ | ۶_۴۲ | ۶_۲۴ | ۶_۵۸ | ۶_۴۲ | | طرفہ ۱۶-۴۸ | سعد | | قران شمس و عطارد ۵-۵۱ |
| بدھ | ۸ | ۸ | ۲۵ | ۱۹ | ۶_۴۱ | ۶_۲۵ | ۶_۵۷ | ۶_۴۳ | اسد ۲۲-۱۵ | جبہ ۱۴-۲۵ | سعد | ◓ | عروج ماہ کا دوسرا ہفتہ |
| جمعرات | ۹ | ۹ | ۲۶ | ۲۰ | ۶_۴۰ | ۶_۲۵ | ۶_۵۶ | ۶_۴۳ | | زبرہ ۳-۱۹ | سعد | | |
| جمعہ | ۱۰ | ۱۰ | ۲۷ | ۲۱ | ۶_۳۹ | ۶_۲۶ | ۶_۵۵ | ۶_۴۳ | [illegible] | صرفہ ۱۲-۱۱ | سعد | | |
| ہفتہ | ۱۱ | ۱ | ۲۸ | ۲۲ | ۶_۳۸ | ۶_۲۶ | ۶_۵۴ | ۶_۴۳ | سنبلہ ۳-۳۷ | عوا ۱۱-۲۳ | نحس اکبر | | |
| اتوار | ۱۲ | ۱۲ | ۲۹ | ۲۳ | ۶_۳۷ | ۶_۲۷ | ۶_۵۳ | ۶_۴۳ | | سماک ۱۰-۵۸ | نحس اکبر | | تربیع عطارد و زحل ۱۷-۳۹ |
| پیر | ۱۳ | ۱۳ | ۳۰ | ۲۴ | ۶_۳۶ | ۶_۲۷ | ۶_۵۳ | ۶_۴۳ | میزان ۱۰-۵۸ | غفر ۱۰-۵۸ | نحس | | |
| منگل | ۱۴ | ۱۴ | چیت | ۲۵ | ۶_۳۴ | ۶_۲۸ | ۶_۵۲ | ۶_۴۵ | | زبانا ۱۱-۲۳ | سعد | ○ | چودھویں کا چاند |
| بدھ | ۱۵ | ۱۵ | ۲ | ۲۶ | ۶_۳۳ | ۶_۲۸ | ۶_۵۱ | ۶_۴۶ | عقرب ۲۰-۰۰ | اکلیل ۱۲-۱۷ | سعد | ◒ | زوال ماہ کا پہلا ہفتہ |
| جمعرات | ۱۶ | ۱۶ | ۳ | ۲۷ | ۶_۳۲ | ۶_۲۹ | ۶_۵۰ | ۶_۴۷ | | قلب ۱۳-۲۵ | سعد | | |
| جمعہ | ۱۷ | ۱۷ | ۴ | ۲۸ | ۶_۳۱ | ۶_۳۰ | ۶_۴۹ | ۶_۴۷ | [illegible] | شولہ ۱۵-۱۳ | درمیانی | | |
| ہفتہ | ۱۸ | ۱۸ | ۵ | ۲۹ | ۶_۳۰ | ۶_۳۱ | ۶_۴۸ | ۶_۴۷ | قوس ۸-۴۹ | نعائم ۱۱-۸ | سعد | | قران عطارد و زہرہ ۱۷-۵۶ |
| اتوار | ۱۹ | ۱۹ | ۶ | ۳۰ | ۶_۲۸ | ۶_۳۱ | ۶_۴۷ | ۶_۴۸ | | بلدہ ۱۹-۷ | سعد | | |
| پیر | ۲۰ | ۲۰ | ۷ | حمل | ۶_۲۷ | ۶_۳۲ | ۶_۴۶ | ۶_۴۸ | جدی ۱-۰۰ | ذابح ۲۱-۰۰ | سعد | | آفتاب برج حمل میں داخل |
| منگل | ۲۱ | ۲۱ | ۸ | ۲ | ۶_۲۶ | ۶_۳۲ | ۶_۴۵ | ۶_۴۸ | | بلع ۲۲-۳۰ | نحس | | اندرا گاندھی مستعفی ۱۹۷۷ء |
| بدھ | ۲۲ | ۲۲ | ۹ | ۳ | ۶_۲۵ | ۶_۳۳ | ۶_۴۴ | ۶_۴۹ | [illegible] | سعود ۲۳-۴۳ | سعد | ◒ | زوال ماہ کا دوسرا ہفتہ |
| جمعرات | ۲۳ | ۲۳ | ۱۰ | ۴ | ۶_۲۴ | ۶_۳۳ | ۶_۴۳ | ۶_۴۹ | دلو ۷-۵۷ | اخبیہ ۰۰-۱۴ | سعد | | |
| جمعہ | ۲۴ | ۲۴ | ۱۱ | ۵ | ۶_۲۳ | ۶_۳۴ | ۶_۴۲ | ۶_۵۰ | | مقدم ۰۰-۵ | نحس | | مرارجی ڈیسائی وزیراعظم بنے ۱۹۷۷ء |
| ہفتہ | ۲۵ | ۲۵ | ۱۲ | ۶ | ۶_۲۲ | ۶_۳۴ | ۶_۴۱ | ۶_۵۱ | حوت ۱۵-۳۶ | مؤخر ۲۳-۱۴ | نحس | | قران شمس و زہرہ ۱۵-۴۷ |
| اتوار | ۲۶ | ۲۶ | ۱۳ | ۷ | ۶_۲۰ | ۶_۳۵ | ۶_۴۰ | ۶_۵۲ | | رشا ۲۱-۴۳ | سعد | | |
| پیر | ۲۷ | ۲۷ | ۱۴ | ۸ | ۶_۱۹ | ۶_۳۶ | ۶_۳۹ | ۶_۵۳ | حمل ۱۹-۴۰ | شرطین ۱۹-۴۰ | سعد | | شیخ مجیب الرحمن کی گرفتاری ۱۹۷۱ء |
| منگل | ۲۸ | ۲۸ | ۱۵ | ۹ | ۶_۱۸ | ۶_۳۶ | ۶_۳۸ | ۶_۵۳ | | بطین ۱۷-۸ | سعد | ● | اماوس [illegible] |
| بدھ | ۲۹ | ۲۹ | ۱۶ | ۱۰ | ۶_۱۶ | ۶_۳۷ | ۶_۳۶ | ۶_۵۴ | ثور ۲۱-۱۷ | ثریا ۱۴-۱۷ | سعد | ☾ | رجب کا چاند طلوع |
| جمعرات | ۳۰ | رجب | ۱۷ | ۱۱ | ۶_۱۵ | ۶_۳۷ | ۶_۳۴ | ۶_۵۵ | | دبران ۱۱-۱۵ | سعد | | ہجری ساتواں مہینہ شروع |
| جمعہ | ۳۱ | ۲ | ۱۸ | ۱۲ | ۶_۱۴ | ۶_۳۸ | ۶_۳۳ | ۶_۵۶ | جوزا ۲۲-۱۰ | ہقعہ ۸-۱۰ | سعد | ◓ | عروج ماہ کا پہلا ہفتہ |

تعویذ اور دوا کو نفع بہ موثر سمجھنا شرک ہے، تعویذ اور دوا کی حیثیت سبب کی ہے اور شفا ہر حال میں اللہ تعالیٰ ہی دیتا ہے۔

## روحانی تقویم اپریل ۲۰۱۷ء مطابق رجب/شعبان ۱۴۳۸ھ چیت/بیساکھ ۲۰۷۴ بکرمی برج حمل/ثور

شعبان کا چاند دیکھ کر سورۂ محمد کی تلاوت کرنا اور بہ کثرت درود شریف پڑھنا باعث خیر و برکت ہے۔ اس ماہ "یامجید" کا ورد رکھیں۔

| ایام | اپریل | جمادی الثانی رجب | چیت بیساکھ | حمل ثور | دہلی طلوع آفتاب (گھنٹہ منٹ) | دہلی غروب آفتاب (گھنٹہ منٹ) | ممبئی طلوع آفتاب (گھنٹہ منٹ) | ممبئی غروب آفتاب (گھنٹہ منٹ) | داخلہ قمر فی البروج | اوقات منازل قمری | سعد و نحس | منازل قمر | تاریخی واقعات اور اہم دن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہفتہ | ۱ | ۳ | ۱۹ | ۱۳ | ۶_۱۳ | ۶_۳۹ | ۶_۳۰ | ۶_۵۶ | سرطان ۲۳-۵۶ | ہقعہ ۵-۱۱ | نحس | ◓ | |
| اتوار | ۲ | ۴ | ۲۰ | ۱۴ | ۶_۱۲ | ۶_۳۹ | ۶_۲۹ | ۶_۵۶ | [illegible] | ذراع ۲-۲۵<br>نثرہ ۲۳-۵۶ | سعد | | اٹلی نے یہودیوں کو نکالا ۱۵۵۹ء |
| پیر | ۳ | ۵ | ۲۱ | ۱۵ | ۶_۱۱ | ۶_۴۰ | ۶_۲۸ | ۶_۵۷ | | طرف ۲۱-۵۱ | سعد | | |
| منگل | ۴ | ۶ | ۲۲ | ۱۶ | ۶_۱۰ | ۶_۴۰ | ۶_۲۷ | ۶_۵۷ | اسد ۳-۳۳ | زبرہ ۱۸-۲۶ | سعد | | |
| بدھ | ۵ | ۷ | ۲۳ | ۱۷ | ۶_۹ | ۶_۴۱ | ۶_۲۶ | ۶_۵۸ | | صرفہ ۱۸-۸ | سعد | | ذوالفقار بھٹو کو پھانسی ۱۹۷۹ء |
| جمعرات | ۶ | ۸ | ۲۴ | ۱۸ | ۶_۸ | ۶_۴۲ | ۶_۲۵ | ۶_۵۹ | سنبلہ ۹-۳۹ | عوا ۱۷-۴۳ | نحس | ● | عروج ماہ کا دوسرا ہفتہ |
| جمعہ | ۷ | ۹ | ۲۵ | ۱۹ | ۶_۷ | ۶_۴۲ | ۶_۲۴ | ۷_۰۰ | | سماک ۱۷-۳۳ | نحس | ☽ | شرف شمس ۲۰-۵۷ |
| ہفتہ | ۸ | ۱۰ | ۲۶ | ۲۰ | ۶_۶ | ۶_۴۲ | ۶_۲۳ | ۷_۱ | میزان ۸-۳ | غفر ۱۸-۴ | نحس | | |
| اتوار | ۹ | ۱۱ | ۲۷ | ۱۰ | ۶_۵ | ۶_۴۳ | ۶_۲۲ | ۷_۱ | | زبانا ۱۸-۳۵ | سعد | | |
| پیر | ۱۰ | ۱۲ | ۲۸ | ۲۲ | ۶_۴ | ۶_۴۳ | ۶_۲۱ | ۷_۱ | [illegible] | اکلیل ۱۹-۲۶ | نحس | ◒ | عطارد حالت رجعت ۴-۲۵ |
| منگل | ۱۱ | ۱۳ | ۲۹ | ۲۳ | ۶_۳ | ۶_۴۴ | ۶_۲۰ | ۷_۲ | عقرب ۴-۱۱ | قلب ۲۱-۶ | نحس | | پیدائش حضرت علی کرم اللہ وجہہ |
| بدھ | ۱۲ | ۱۴ | ۳۰ | ۲۴ | ۶_۲ | ۶_۴۵ | ۶_۱۹ | ۷_۳ | | شولہ ۲۲-۴۴ | نحس | | چودہویں کا چاند |
| جمعرات | ۱۳ | ۱۵ | بیساکھ | ۲۵ | ۶_۱ | ۶_۴۵ | ۶_۱۸ | ۷_۳ | قوس ۱۵-۵۶ | شولہ | نحس | | زوال ماہ کا پہلا ہفتہ |
| جمعہ | ۱۴ | ۱۶ | ۲ | ۲۶ | ۶_۰۰ | ۶_۴۶ | ۶_۱۷ | ۷_۴ | | نعائم ۰۰-۴۴ | سعد | | گڈ فرائی ڈے |
| ہفتہ | ۱۵ | ۱۷ | ۳ | ۲۷ | ۵_۵۹ | ۶_۴۶ | ۶_۱۶ | ۷_۴ | [illegible] | بلدہ ۲۰-۴۴ | سعد | | |
| اتوار | ۱۶ | ۱۸ | ۴ | ۲۸ | ۵_۵۸ | ۶_۴۷ | ۶_۱۵ | ۷_۵ | جدی ۴-۳۳ | ذابح ۴-۳۳ | سعد | ◒ | محمد علی جناح پاکستان کے وزیر اعظم بنے ۱۹۵۳ء |
| پیر | ۱۷ | ۱۹ | ۵ | ۲۹ | ۵_۵۷ | ۶_۴۷ | ۶_۱۴ | ۷_۵ | | بلعہ ۶-۲۵ | سعد | | تسدیس زہرہ و مریخ ۱۸-۱۳ |
| منگل | ۱۸ | ۲۰ | ۶ | ۳۰ | ۵_۵۶ | ۶_۴۸ | ۶_۱۳ | ۷_۶ | دلو ۲۱-۱۶ | سعود ۷-۵۷ | سعد | | |
| بدھ | ۱۹ | ۲۱ | ۷ | ۳۱ | ۵_۵۵ | ۶_۴۸ | ۶_۱۲ | ۷_۷ | | اخبیہ ۸-۵۸ | سعد | | |
| جمعرات | ۲۰ | ۲۲ | ۸ | ثور | ۵_۵۴ | ۶_۴۹ | ۶_۱۱ | ۷_۸ | [illegible] | مقدم ۹-۲۱ | نحس | | آفتاب برج ثور میں داخل |
| جمعہ | ۲۱ | ۲۳ | ۹ | ۲ | ۵_۵۳ | ۶_۴۹ | ۶_۱۰ | ۷_۹ | حوت ۱-۱۲ | موخر ۹-۰۰ | نحس | | زوال ماہ کا دوسرا ہفتہ |
| ہفتہ | ۲۲ | ۲۴ | ۱۰ | ۳ | ۵_۵۲ | ۶_۵۰ | ۶_۹ | ۷_۱۰ | | رشا ۴-۵۳ | نحس | | |
| اتوار | ۲۳ | ۲۵ | ۱۱ | ۴ | ۵_۵۱ | ۶_۵۰ | ۶_۸ | ۷_۱۰ | حمل ۵-۳۲ | شرطین ۵-۳۲ | سعد | ○ | |
| پیر | ۲۴ | ۲۶ | ۱۲ | ۵ | ۵_۵۰ | ۶_۵۱ | ۶_۷ | ۷_۱۱ | | بطین ۳-۳۲ | سعد | | عطارد و زحل تثلیث ۱۳-۲۵ |
| منگل | ۲۵ | ۲۷ | ۱۳ | ۶ | ۵_۴۹ | ۶_۵۱ | ۶_۶ | ۷_۱۱ | ثور ۷-۲۶ | ثریا ۰۰-۳۱<br>دبران ۲۱-۸ | سعد | ◓ | شب معراج |
| بدھ | ۲۶ | ۲۸ | ۱۴ | ۷ | ۵_۴۸ | ۶_۵۲ | ۶_۵ | ۷_۱۲ | | ہقعہ ۱۷-۳۳ | سعد | | اماوس |
| جمعرات | ۲۷ | ۲۹ | ۱۵ | ۸ | ۵_۴۷ | ۶_۵۳ | ۶_۴ | ۷_۱۲ | جوزا ۷-۸ | ہنعہ ۱۳-۵۷ | سعد | | شعبان کا چاند طلوع |
| جمعہ | ۲۸ | شعبان | ۱۶ | ۹ | ۵_۴۶ | ۶_۵۳ | ۶_۳ | ۷_۱۲ | | ذراع ۱۰-۲۸ | سعد | | ہجری آٹھواں مہینہ شروع |
| ہفتہ | ۲۹ | ۲ | ۱۷ | ۱۰ | ۵_۴۵ | ۶_۵۴ | ۶_۲ | ۷_۱۲ | [illegible] | ذراع | سعد | | عروج ماہ کا پہلا ہفتہ |
| اتوار | ۳۰ | ۳ | ۱۸ | ۱۱ | ۵_۴۴ | ۶_۵۵ | ۶_۱ | ۷_۱۲ | سرطان ۷-۱۷ | نثرہ ۷-۱۷ | سعد | ◓ | |

تعویذ اور روحانی عملیات منجملہ شرک نہیں، بشرطیکہ یہ یقین دل میں جما ہوا ہو کہ تعویذات صرف وسیلے کی حیثیت رکھتے ہیں اور ہر حال میں شفا اللہ ہی عطا کرتا ہے۔

## روحانی تقویم مئی ۲۰۱۷ء مطابق رمضان/شوال ۱۴۳۸ھ بیساکھ/جیٹھ ۲۰۷۴ء بکرمی برج ثور-جوزا

ماہ رمضان کا چاند دیکھ کر سورۂ قدر کی تلاوت کرنا اور کچھ خیرات کرنا باعث خیر و برکت ہے، اس ماہ "یا غفور" کا ورد رکھیں

| ایام | مئی | شعبان رمضان | بیساکھ جیٹھ | ثور جوزا | دہلی طلوع آفتاب | دہلی غروب آفتاب | ممبئی طلوع آفتاب | ممبئی غروب آفتاب | داخلہ قمر فی البروج | اوقات منازل قمری | سعد نحس | چاند کی شکلیں | تاریخی واقعات اور اہم دن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | گھنٹہ منٹ | گھنٹہ منٹ | گھنٹہ منٹ | گھنٹہ منٹ | | | | | |
| پیر | ۱ | ۴ | ۱۹ | ۱۲ | ۵_۴۲ | ۶_۵۶ | ۵_۵۹ | ۷_۱۳ | | طرفہ ۲-۴۲ | سعد | | |
| منگل | ۲ | ۵ | ۲۰ | ۱۳ | ۵_۴۱ | ۶_۵۶ | ۵_۵۸ | ۷_۱۳ | اسد ۹-۴۱ | جبہ ۲-۱۸ | نحس | | |
| بدھ | ۳ | ۶ | ۲۱ | ۱۴ | ۵_۴۰ | ۶_۵۷ | ۵_۵۷ | ۷_۱۳ | | زہرہ ۰۰-۴۰<br>صرفہ ۲۳-۳۰ | سعد | | [illegible] ۲۲-۳ |
| جمعرات | ۴ | ۷ | ۲۲ | ۱۵ | ۵_۳۹ | ۶_۵۷ | ۵_۵۶ | ۷_۱۳ | سنبلہ ۱۵-۱۲ | عوا ۲۳-۱۱ | سعد | | |
| جمعہ | ۵ | ۸ | ۲۳ | ۱۶ | ۵_۳۹ | ۶_۵۸ | ۵_۵۶ | ۷_۱۵ | | سماک ۲۳-۱۶ | سعد | ◓ | عروج ماہ کا دوسرا ہفتہ |
| ہفتہ | ۶ | ۹ | ۲۴ | ۱۷ | ۵_۳۸ | ۶_۵۹ | ۵_۵۵ | ۷_۱۶ | میزان ۲۳-۵۰ | غفرہ ۲۳-۵۰ | سعد | | پہلا ڈاک ٹکٹ جاری ہوا ۱۸۴۰ء |
| اتوار | ۷ | ۱۰ | ۲۵ | ۱۸ | ۵_۳۷ | ۶_۵۹ | ۵_۵۴ | ۷_۱۷ | | | سعد | | |
| پیر | ۸ | ۱۱ | ۲۶ | ۱۹ | ۵_۳۶ | ۶_۵۹ | ۵_۵۴ | ۷_۱۸ | | زبانا ۰۰-۳۶ | سعد | | |
| منگل | ۹ | ۱۲ | ۲۷ | ۲۰ | ۵_۳۵ | ۷_۰۰ | ۵_۵۲ | ۷_۱۸ | عقرب ۱۹-۳۰ | اکلیل ۲-۱ | نحس | | [illegible] قمر ۱۰-۳۰ |
| بدھ | ۱۰ | ۱۳ | ۲۸ | ۲۱ | ۵_۳۴ | ۷_۱ | ۵_۵۱ | ۷_۱۹ | | قلب ۳-۳۲ | نحس | | |
| جمعرات | ۱۱ | ۱۴ | ۲۹ | ۲۲ | ۵_۳۴ | ۷_۲ | ۵_۵۱ | ۷_۲۰ | قوس ۲۲-۲۰ | شولہ ۵-۱۵ | نحس | ○ | چودھویں کا چاند |
| جمعہ | ۱۲ | ۱۵ | ۳۰ | ۲۳ | ۵_۳۳ | ۷_۲ | ۵_۵۰ | ۷_۲۱ | | نعائم ۷-۷ | سعد | ◒ | زوال ماہ کا پہلا ہفتہ |
| ہفتہ | ۱۳ | ۱۶ | ۳۱ | ۲۴ | ۵_۳۲ | ۷_۳ | ۵_۴۹ | ۷_۲۲ | [illegible] | بلدہ ۹-۹ | نحس | | |
| اتوار | ۱۴ | ۱۷ | جیٹھ | ۲۵ | ۵_۳۱ | ۷_۴ | ۵_۴۸ | ۷_۲۳ | جدی ۱۱-۷ | ذابح ۱۱-۷ | درمیانی | | |
| پیر | ۱۵ | ۱۸ | ۲ | ۲۶ | ۵_۳۱ | ۷_۴ | ۵_۴۸ | ۷_۲۳ | | بلعہ ۱۳-۴ | سعد | | |
| منگل | ۱۶ | ۱۹ | ۳ | ۲۷ | ۵_۳۰ | ۷_۵ | ۵_۴۷ | ۷_۲۳ | دلو ۲۳-۱۹ | سعود ۱۳-۲۹ | سعد | | ریڈیو اسٹیشن قائم ہوا ۱۹۳۶ء |
| بدھ | ۱۷ | ۲۰ | ۴ | ۲۸ | ۵_۲۹ | ۷_۵ | ۵_۴۶ | ۷_۲۳ | | اخبیہ ۱۶-۱۲ | نحس اکبر | | انگلینڈ اور فرانس کی جنگ ۱۷۵۶ء |
| جمعرات | ۱۸ | ۲۱ | ۵ | ۲۹ | ۵_۲۹ | ۷_۶ | ۵_۴۶ | ۷_۲۳ | [illegible] | مقدم ۱۷-۶ | نحس | | |
| جمعہ | ۱۹ | ۲۲ | ۶ | ۳۰ | ۵_۲۹ | ۷_۶ | ۵_۴۶ | ۷_۲۳ | حوت ۹-۳۱ | موخر ۱۷-۲۲ | نحس | ◒ | زوال ماہ کا دوسرا ہفتہ |
| ہفتہ | ۲۰ | ۲۳ | ۷ | ۳۱ | ۵_۲۸ | ۷_۷ | ۵_۴۵ | ۷_۲۵ | | رشا ۱۶-۵۳ | سعد | | |
| اتوار | ۲۱ | ۲۴ | ۸ | جوزا | ۵_۲۸ | ۷_۷ | ۵_۴۵ | ۷_۲۵ | حمل ۱۵-۲۰ | شرطین ۱۵-۲۰ | درمیانی | | آفتاب برج جوزا میں داخل |
| پیر | ۲۲ | ۲۵ | ۹ | ۲ | ۵_۲۷ | ۷_۸ | ۵_۴۴ | ۷_۲۶ | | بطین ۱۳-۴۱ | نحس | | |
| منگل | ۲۳ | ۲۶ | ۱۰ | ۳ | ۵_۲۷ | ۷_۹ | ۵_۴۳ | ۷_۲۷ | ثور ۱۸-۴۰ | ثریا ۱۱-۳ | نحس اکبر | | شرف قمر ۱۹-۲ |
| بدھ | ۲۴ | ۲۷ | ۱۱ | ۴ | ۵_۲۶ | ۷_۱۰ | ۵_۴۳ | ۷_۲۸ | | دبران ۷-۵۱ | سعد | | |
| جمعرات | ۲۵ | ۲۸ | ۱۲ | ۵ | ۵_۲۶ | ۷_۱۰ | ۵_۴۲ | ۷_۲۸ | جوزا ۱۱-۴۵ | ہقعہ ۴-۱۰<br>ہنعہ ۲۳-۲۸ | سعد | ● | اماوس |
| جمعہ | ۲۶ | ۲۹ | ۱۳ | ۶ | ۵_۲۵ | ۷_۱۱ | ۵_۴۲ | ۷_۲۹ | | ذراع ۲۰-۲۷ | سعد | | |
| ہفتہ | ۲۷ | ۳۰ | ۱۴ | ۷ | ۵_۲۵ | ۷_۱۱ | ۵_۴۱ | ۷_۲۹ | سرطان ۱۶-۵۳ | نثرہ ۱۶-۵۳ | سعد | ◡ | رمضان المبارک کا چاند طلوع |
| اتوار | ۲۸ | رمضان | ۱۵ | ۸ | ۵_۲۵ | ۷_۱۲ | ۵_۴۱ | ۷_۳۰ | | طرفہ ۱۳-۳۰ | سعد | | ہجری نواں مہینہ شروع |
| پیر | ۲۹ | ۲ | ۱۶ | ۹ | ۵_۲۴ | ۷_۱۲ | ۵_۴۱ | ۷_۳۰ | اسد ۱۷-۴۱ | جبہ ۱۰-۳۳ | سعد | ◓ | عروج ماہ کا پہلا ہفتہ |
| منگل | ۳۰ | ۳ | ۱۷ | ۱۰ | ۵_۲۴ | ۷_۱۳ | ۵_۴۱ | ۷_۳۱ | | زبرہ ۸-۱۱ | نحس اکبر | | دارالعلوم دیوبند کا قیام ۱۸۶۶ء |
| بدھ | ۳۱ | ۴ | ۱۸ | ۱۱ | ۵_۲۴ | ۷_۱۳ | ۵_۴۱ | ۷_۳۱ | سنبلہ ۲۱-۴۵ | صرفہ ۶-۳۰ | سعد | | |

اچھے اور معتبر عامل کی پہچان یہ ہے کہ وہ توحید پرست ہو اور نماز روزے کا پابند ہو اور یہ یقین رکھتا ہو کہ اللہ ہی اس کائنات کا حاکم اعلیٰ ہے اور اسی کی قدرت سے اس دنیا میں اچھا برا ہوتا ہے۔

کواس بات کا یقین ہونا چاہئے کہ ان کی نگرانی ہو رہی ہے یا ان کو قابل اعتماد سمجھا گیا ہے، عموماً یہ لوگ ذمہ داری والے عہدوں پر کامیاب رہتے ہیں، مگر اس کے ساتھ ساتھ یہ خود کو بڑھاوا دینے کی طرف جھکاؤ بھی نہیں رکھتے اور عموماً "یہ پیش کش کا انتظار" کرتے ہیں اپنی رائے کے اظہار سے قبل۔

یہ لوگ نظم وضبط کے بے حد پابند ہوتے ہیں اور ہر طرح کے سماجی اصولوں کے سانچے میں خود کو ڈھال لیتے ہیں، طاقت ور ترین اور کمزور ترین کردار کے لوگ اس علامت میں ملتے ہیں، کچھ لوگ لگژری کی اپنی اندر چھپی فطرت کی طرف جھکاؤ رکھتے ہیں اور اگر یہ یہ پہلوان کی زندگی پر حاوی ہو جائے تو بہت امکان ہوتا ہے کہ ایسے لوگ آسان شکار بن جاتے ہیں ان کے اردگرد کا ماحول ان پر بے حد اثر انداز ہوتا ہے، جھوٹے دوست ان پر چھا جاتے ہیں، فراڈ کے منصوبے ان میں پنپنے لگتے ہیں اور کئی معاملات میں ایسے لوگ نشے کی لت کا شکار ہو جاتے ہیں۔

اگر سال کے اس حصے میں پیدا ہونے والے لوگ زندگی کا کوئی مقصد بنالیں تو یہ لوگ بھی اتنی تیزی سے بلندی کی طرف جاسکتے ہیں اور اپنے کردار میں ہونے والی تیز رفتار تبدیلیوں سے اپنے دوستوں کو بھی حیران کر دیتے ہیں۔ سال کے اس عرصے میں پیدا ہونے والے تمام لوگوں کو فطرت دوہرے کھچاؤ کی حاصل ہوتی ہے، ان کی زندگی کا انحصار اس سادہ سی بات پر ہوتا ہے کہ یہ کونسی راہ اپنے لئے چنتے ہیں، اس علامت کے تحت پیدا ہونے والے لوگ بے حد جذباتی ہوتے ہیں، اگر ان کا تعلق اس کے کمزور پہلو سے ہو تو یہ بڑی آسانی سے ان لوگوں سے متاثر ہو جاتے ہیں جن سے ان کا ربط ہو لیکن اگر ان کا تعلق مضبوط پہلو سے ہو ان کی جذباتی فطرت انہیں کسی بھی بلندی تک لے جاسکتی ہے۔ عموماً یہ لوگ سمندر اور پانی کے وسیع ذخیروں کے شائق ہوتے ہیں، اگر حالات انہیں سفر کی اجازت نہ دیں تو ایسے لوگ اپنے گھر ایسی جگہ جہاں سے یہ سمندر کو دیکھ سکیں یا کسی دریا اور جھیل کے کنارے بنالیں گے۔

کاروباری حوالے سے یہ لوگ جہاز رانی اور غیر ممالک سے تجارت میں کامیاب ہوتے ہیں، سمندری کپتان ہر طرح کے جہاز اماں سفر کے شوقین عموماً اس علامت کے تحت ہوتے ہیں، تقریباً سب کے سب عمل کے ساتھ ساتھ ایک روحانی پہلو بھی رکھتے ہیں، انہیں عموماً توہم پرست طبقے میں گنا جاتا ہے، مخفیات کی ہر شکل انہیں کسی نہ کسی طرح اپنی طرف کھینچتی ہے، یہ لوگ نامعلوم چیز کی کھوج اور اس کی تلاش سے محبت کرتے ہیں، فلسفیانہ یا صوفیانہ کھوج اگر چہ یہ لوگ ہمدرد ہوتے ہیں یہ اپنی ہمدرد فطرت سے کچھ زیادہ اچھا پن اس وقت تک حاصل نہیں کرتے جب تک یہ کسی ایسے شخص کے زیر اثر آکر ہمدردی نہ دکھائیں جس سے یہ بہت پیار کرتے ہوں۔

اگر اس علامت کے تحت پیدا ہونے والے لوگ اپنی حساسیت پر قابو پالیں اور اپنی قوت ارادی کو مضبوط کرلیں تو زندگی میں ایسا کوئی درجہ نہیں جس تک یہ نہ پہنچ سکیں۔

**صحت**: جہاں تک صحت کا سوال ہے اس عرصہ میں پیدا ہونے والے لوگ اعصاب، بے خوابی، مایوسی اور گردش خون میں رکاوٹ جیسی بیماریوں کا شکار ہوتے ہیں، اکثر ان کی بڑی آنت میں خرابی پیدا ہو جاتی ہے، ان لوگوں کو اگر ممکن ہو روش تمازت اور خشک آب وہوا والے علاقوں میں رہنا چاہئے اور کثرت سے ورزش اور تازہ ہوا استعمال کرنی چاہئے، یہ لوگ سفر کے بے حد شائق، بلا تھکاوٹ پھرنے اور ہر دم حرکت میں رہنا پسند کرتے ہیں۔

پتھر، اس عرصہ میں پیدائشی پتھر۔

(Amethysis Sapphires Emeralds)

## اپریل میں پیدا ہونے والے لوگ

راس منڈل کی علامت (Aries) حمل یعنی میکھ کا مارچ کی ۲۱ تاریخ سے شروع ہوتی ہے مگر سات دن تک اس پر پچھلی علامت کی "توک" کے اثر انداز ہونے کے باعث یہ ۲۷ مارچ تک پوری طرح طاقت ور نہیں ہوتی اس تاریخ سے لے کر آگے ۱۹ مارچ تک اس کی طاقت پورے جوبن پر ہوتی ہے پھر آئندہ سات دنوں میں آہستہ آہستہ اس کی طاقت زائل ہونے لگتی ہے اور یہ اگلی علامت برکھ یعنی ثور پر "توک" کی صورت میں اثر انداز ہو کر ختم ہو جاتی ہے۔

سال کے اس حصے میں پیدا ہونے والے لوگوں کی قوت ارادی بے حد مضبوط اور کسی کام کا ارادہ و مقصد پختہ تر ہوتا ہے۔ یہ ہر دنیاوی لحاظ سے

پیدائشی طور پر ہی لڑاکو ہوتے ہیں، اس کے ساتھ ساتھ بڑے پیمانے پر یہ بہت عمدہ منتظم ثابت ہوتے ہیں، مثلاً کسی بہت بڑی آرگنائزیشن یا کسی کاروبار میں اس کے علاوہ فوج کی تنظیم اور ملکوں کی ترقی جیسے منصوبوں میں ان کی صلاحیتیں صحیح طور پر چمکتی ہیں، یہ لوگ فطری طور پر ہی ہر طرح کی تنقید سے پیچ پا ہو جاتے ہیں ان سے اس معاملے میں نمٹنے کا واحد طریقہ خاموش منطق دلیل اور ثبوت کی فراہمی ہے۔

یہ لوگ کام کرنے میں بے حد آزاد ہوتے ہیں، یہ لوگ ہر کام کو اپنے طریقے سے ہی کرتے ہیں اور اگر دوسرے لوگ اس میں مداخلت کریں تو عموماً یا تو یہ اپنے منصوبوں کا بیڑہ غرق کر دیتے ہیں یا پیچھے ہٹ جاتے ہیں اور دوسرے لوگوں کو اپنی جگہ دیدیتے ہیں۔ یہ لوگ اپنی نجی زندگی میں ناخوش رہتے ہیں کیوں کہ ان لوگوں کا جنس مخالف کے ایسے فرد سے ملاپ بہت کم ہوتا ہے جو ان کو سمجھ سکے اگر یہ گڑبڑ ان کی زندگی کے اس مرحلے پر ظاہر نہ ہو تو یہ ان کے بچوں تک چلی جاتی ہے، ایسے لوگ خواہ مرد ہوں یا زن ہمدردی ومحبت کے کسی بھی چیز سے زیادہ طالب ہوتے ہیں اور یہی وہ چٹان ہے جس سے ٹکرا کر ان کا جہاز پاش پاش ہو جاتا ہے کہ اگر ان کو یہ چیز اچھے لوگوں سے نہ ملے۔

جہاں تک مادی کامیابی یا طاقت کا تعلق ہے ایسی کوئی بلندی نہیں جس پر اس علامت کے لوگ نہ چڑھ سکیں، شرط یہ ہے کہ یہ "آپے میں رہیں" تاہم انہیں کامیابی کا نہ ملنا خوشامد پسندی کے باعث اور ان کے آپے میں نہ رہنے کی وجہ سے ان سے روٹھ سکتی ہے۔ فطرتاً بے ساختگی اور خیال وعمل میں تیز ہونے کی وجہ سے یہ لوگ انتہا پر توجہ دینے میں کامیاب نہیں ہو پاتے، یہ ہر چیز کی انتہاؤں پر چلے جاتے ہیں، منہ پھٹ اور بدزبان ہوتے ہیں اور اپنی چالاکی کے حربوں سے دشمن بنانے کا رجحان رکھتے ہیں، ان کے بڑے بڑے عزائم ہوتے ہیں، عموماً یہ لوگ زندگی میں کامران رہتے ہیں اور دولت داعلیٰ درجے تک پہنچتے ہیں۔

اس علامت کا نچلا حصہ اپنے مقصد کے حصول میں فائدہ مند کسی بھی شئے سے دور رہتا ہے، بلند درجے کے لوگ اچھے آقا ہوتے ہیں مگر اس کے ساتھ ساتھ نظم واصولوں کے بہت شدت سے پابند ہوتے ہیں اور ان لوگوں سے جن سے یہ خدمات کی توقع رکھتے ہیں، بہت زیادہ توقع رکھتے ہیں، دونوں درجوں کے لوگ مستقبل میں وقت سے پہلے جھانک لینے کے بہت شائق ہوتے ہیں شاید اس لئے کہ ان لوگوں میں چیزوں کو پوری طرح پرورش پاتے دیکھنے کا حوصلہ نہیں ہوتا، یہ لوگ پیشین گوئیاں کرنے کی طرف جھکاؤ رکھتے ہیں اور اکثر اس معاملہ میں یہ بہت نوازے گئے ہوتے ہیں۔

عمومی اصول کے طور پر سال کے اس حصہ میں پیدا ہونے والے مردوں کو اپنی ہمدردیوں کی بڑی بھاری قیمت چکانی پڑتی ہے، یہ لوگ بہت کم خواتین کو سمجھ پاتے ہیں اور ان کے ساتھ تعلق میں بڑی بڑی غلطیاں کرتے ہیں، دونوں جنسوں کے لئے ان کی سب سے بڑی خوشی کام اور رکاوٹوں پر قابو پالینے میں ہوتی ہے۔

**صحت**: اس علامت کے تحت پیدا ہونے والے لوگ نیند کے جتنے شوقین ہوتے ہیں اتنا شوقین کوئی اور طبقہ نہیں ہوتا، یہ اچھے دماغ پر ضرورت سے زیادہ بوجھ ڈالتے ہیں اور ہر اس شئے سے متاثر ہو سکتے ہیں جن کا تعلق سر سے ہو، سر درد آنکھوں میں کوئی مسئلہ وغیرہ ان کے چہرے اور سر پر بھی چوٹیں لگ سکتی ہیں اور سر پر چوٹ کھانے سے تو یہ خود کو بہ مشکل بچا سکتے ہیں، عموماً ان کو آگ سے بھی خطرہ ہوتا ہے، یہ کبھی کبھار ہی زندگی طبی سہولتوں کی خاصی مقدار کے استعمال کے بغیر گزارتے ہیں۔

پتھر، اس دور کے لئے پیدائش پتھر۔(Bloods Tones) اور (Garnets Rubbies) ہیں۔

## مئی میں پیدا ہونے والے لوگ

راس منڈل کی علامت (Taurus) برج ثور یعنی برکھ اپریل کی بیسویں تاریخ سے شروع ہوتی ہے مگر سات دنوں کے لئے چونکہ اس پر پچھلی علامت کی "نوک" اثر انداز ہو رہی ہوتی ہے، اس کی طاقت کامل نہیں ہوتی۔ یہ ۲۷ اپریل تک اپنی پوری قوت میں نہیں ہوتا، اس تاریخ سے لے کر مئی کی ۲۰ تاریخ تک یہ پوری قوت میں ہوتا ہے اور پھر اگلے سات دنوں میں یہ نئی علامت میں "نوک" کی شکل پر اثر انداز ہو کر ختم ہو جاتا ہے۔

سال کے اس حصہ میں پیدا ہونے والے لوگ دوسرے پر چھا جانے کی حیران کن قوت کے حامل ہوتے ہیں۔ "حتیٰ کہ جب وہ ایسا

نہیں کرنا چاہتے تب بھی'' یہ لوگ اپنی ہٹ کے پکے ہوتے ہیں اور اکثر انہیں ''اکڑی گردن'' والا کہا جاتا ہے مگر جب یہ کسی سے پیار کرتے ہیں تو اس کے لئے ہر طرح سے جھکنے کو تیار رہتے ہیں مگر صرف ان کے لئے ہی جوان کو متاثر کرتے ہیں۔

یہ لوگ تکالیف برداشت کرنے کی بہت زیادہ قوت کے حامل ہوتے ہیں، جسمانی اور دماغی دونوں طرح کی اور بڑے سے بڑے جھٹکوں سے بہ آسانی گزر جاتے ہیں۔ یہ لوگ کتابوں سے پڑھی جانے والی چیزوں کو بخوبی یاد رکھنے کی عمدہ صلاحیت رکھتے ہیں اور اکثر ادبی کاموں میں بہت کامیاب رہتے ہیں مگر عموماً یہ لوگ معاشرے اور اس میں پھیلی خوشیوں پر ہی اپنی صلاحیتوں کا استعمال کرنا پسند کرتے ہیں۔ یہ لوگ حیران کن میزبان ہوتے ہیں اور کھانے کا بہت عمدہ ذوق رکھتے ہیں، اپنے گھروں کو چلانے کے لئے یہ تھوڑے سے بھی بہت کچھ پیدا کر لیتے ہیں۔

یہ بہت اچھے ڈائریکٹر بنتے ہیں اور عمدہ کاروباری سوجھ بوجھ رکھتے ہیں مگر عموماً ان کی حقیقت میں یہ جس قدر امیر ہوں اس سے بڑھ کر سمجھا جاتا ہے کیوں کہ یہ لوگ ہمیشہ عمدہ لباس کو پہننا پسند کرتے ہیں۔ ان پر احساسات کی حکمرانی ہوتی رہتی ہے اور اپنی محبت کرنے والی فطرت کے باعث مگر ان پر (Passion) کی بجائے ہمدردی کا غلبہ زیادہ ہوتا ہے۔

اگر یہ پیار کرتے ہیں تو یہ انتہائی درجے کے ہمدر بن جاتے ہیں اور اس شخص کے لئے جس سے یہ محبت کرتے ہیں کسی قسم کی قربانی سے دریغ نہیں کرتے اگر یہ دشمن بن جائیں تو یہ آخری دم تک لڑتے رہیں گے لیکن یہ ہمیشہ کھلی لڑائی لڑتے ہیں کیوں کہ یہ چال بازیوں اور دھوکہ بازی سے نفرت کرتے ہیں۔ یہ بڑی آسانی سے اپنے اردگرد کے زیر اثر آجاتے ہیں اور اگر ان کو نامناسب حالات میں گزارہ کرنا پڑ جائے تو یہ غم و یاس کی تصویر بن جاتے ہیں۔

اس دور میں پیدا ہونے والے عورت و مرد کو شادی میں جلدی نہیں کرنی چاہئے ان لوگوں کی پہلی شادی عموماً غلط ثابت ہوتی ہے۔ انہیں تمام اہم معاملات کا فیصلہ تنہائی میں کرنا چاہئے کیوں کہ یہ اردگرد موجود لوگوں کے خیالات کو تیزی سے قبول کرنے کی وجہ سے کنفیوژ ہو سکتے ہیں اور اکثر دوسرے لوگوں کے خیالات کو اپنا سمجھ بیٹھتے ہیں، ان لوگوں کو بڑی آسانی سے ان کے جذبات، احساسات یا ہمدردیاں غلط راہ پر لے جاتے ہیں۔ دونوں جنس کے افراد کے مزاج میں حسد ہوتا ہے اور ان کا حسد اکثر ان کو تشدد کی طرف لے جاتا ہے یا غصہ کے اچانک اظہار پر منتج ہوتا ہے، جس پر انہیں بعد میں بہت افسوس ہوتا ہے۔ یہ لوگ ہمدردی کے ہلکے سے اظہار سے ہی معاف کر دیتے ہیں اور ان کی فطرت کا یہ پہلو اس سے اس طرح کی حرکات کرواتا ہے کہ ساری دنیا ان کو احمق کہتی ہے۔

کسی بھی مقصد سے رہنمائی کرتے ہوئے یہ لوگ پیار اور خود کو وقف کر دیتے ہیں اور اکثر ان لوگوں پر بڑی ذمہ داری کا بوجھ لد جاتا ہے۔ یہ لوگ تعلقات اور تال میل کی پیدائشی حس رکھتے ہیں اور اکثر موسیقی، شاعری اور آرٹ میں کامیاب ہوتے ہیں۔ اس علامت کے تحت پیدا ہونے والے سب سے زیادہ وفادار دوست ثابت ہوتے ہیں، یہ بہت عمدہ سرکاری ملازم، حکام یا فوج اور گورنمنٹ کے اعلیٰ عہدوں پر کامیاب ہوتے ہیں، اس کے علاوہ یہ لوگ عمدہ نرسیں ڈاکٹر بھی ثابت ہوتے ہیں اور تقریباً سب ہی لوگ باغ بانی اور پھولوں سے بہت پیار کرتے ہیں۔

**صحت**: صحت میں اگر چہ ایک اصول کے طور پر یہ لوگ ایک خوش کن لائحہ عمل پر چلتے ہیں تاہم یہ ان تمام چیزوں سے متاثر ہوتے ہیں جو گلے، ناک کی نالیوں اور پھیپھڑوں کے اوپری حصوں پر اثر انداز ہوتی ہیں۔

پتھر ماں کی پیدائش کے پتھر:

(Trrqyuses Emeralds Lapis lazuli)

## جون میں پیدا ہونے والے لوگ

راس منڈل کی علامت، برج جوزا یعنی متھن کا جڑواں مئی کی ۲۱ تاریخ سے شروع ہو کر مئی کی ۲۸ تاریخ تک ہوتی ہے مگر سات دن تک پچھلی علامت کی ''نوک'' کی وجہ سے پوری قوت میں نہیں آتا۔ اس تاریخ سے لے کر جون کی ۲۰ تک یہ اپنی پوری قوت میں ہوتا ہے اور پھر اگلی علامت ''برج'' میں نوک بنا کر آہستہ آہستہ زوال پذیر ہو جاتا ہے۔ سال کے اس حصہ میں پیدا ہونے والے لوگ مئی کی ۲۱ سے لے

کرجون کی ۲۰ تک اور "نوک" میں ۲۷ جون تک پیدا ہونے والے لوگ جیمنی خصوصیات رکھتے ہیں، جڑواں اور دوہرے کردار و ذہنیت کے مالک ہوتے ہیں۔ ان کی فطرت کا جڑواں پہلو مستقلاً ایک دوسرے کی مخالف سمت میں جاتا رہتا ہے۔ ان کا ذہن عموماً عمدہ ہوتا ہے مگر یہ کسی مقصد پر زیادہ دیر تک نہیں ٹکتے۔

دوسرے لوگوں سے زیادہ ان کو سمجھنا دشوار ہوتا ہے، مزاج کے اعتبار سے یہ ایک ہی وقت میں گرم سرد ہوتے ہیں، یہ اپنی فطرت کے ایک پہلو سے محبت کرتے ہیں اور اکثر دوسرے پہلو کو تنقیدی نظر سے دیکھتے اور اسے ناپسند کرتے ہیں۔ یہ لوگ دماغی طور پر بہت تیز ہوتے ہیں اور ایسے تمام معاملات جن میں دماغ کی چالاکی و تیزی درکار ہو یہ اپنے تمام حریفوں کو پیچھے چھوڑ دیتے ہیں۔ یہ لوگ سفارت کاری میں بہت عمدہ ہوتے ہیں اور اپنی ذہانت و انداز گفتگو سے سامعین کو مسحور کردیتے ہیں مگر ان کے علم میں ابتدا سے انتہا تک کوئی اضافہ نہیں کرتے۔ بہت کم انہیں خود بھی یہ احساس ہوتا ہے کہ یہ کیا حاصل کرنا چاہتے ہیں دل میں یہ لوگ سماجی رتبے کے لئے کوشاں رہتے ہیں مگر جب یہ مل جاتی ہے تو لوگ پہلے ہی تھک چکے ہوتے ہیں اور کسی اور چیز کے پیچھے بھاگنے کو تیار ہو جاتے ہیں جو پہلی شئے سے بالکل متضاد ہوتی ہے۔

اگر ان کو خود ان کے مزاج کے حساب سے لیا جائے تو یہ تصور کی آخری حد تک خوش رہنے والے لوگ ہوتے ہیں مگر کسی کو ان سے یہ توقع نہیں رکھنی چاہئے کہ ان کے مزاج کی یہ کیفیت اس کے منصوبوں یا خیالات میں معاون ثابت ہوگی۔ یہ یقین ان میں موجود ہوتا ہے کہ یہ لوگ سچے مستقل اور وفادار ہیں اور شاید ایک لمحے کو ایسا ہو بھی مگر ان کا ہر لمحہ ایک الگ وجود رکھتا ہے۔ یہ ہمیشہ کچھ نہ کچھ کرنے میں مصروف رہتے ہیں مگر یہ بے چین ہوتے ہیں اور اس چیز کی طرف بھاگتے ہیں جسے یہ حاصل نہیں کرسکتے۔ یہ اپنے ملنے والوں کے نقائص کو فوراً پکڑ لیتے ہیں۔ یہ لوگ چالاک اداکار، وکیل، لیکچرار اور عوامی تقریریں کرنے والے مخصوص طبقے میں کامیاب رہتے ہیں، ایسے تمام لوگ جو زندگی کے ڈرامے میں اہم تبدیلیوں کا باعث بنتے ہیں، لیکن اگر یہ لوگ غیر معمولی طور پر مضبوط قوت ارادی کو حاصل کرلیں اور یہ خود کو ایک ہی شئے پر ٹکے رہنے پر مجبور کرلیں تو یہ لوگ عموماً زندگی کے ہر دائرے میں جیسی چاہیں کامیابی حاصل کرسکتے ہیں۔ اکثر یہ لوگ پیسے کے معاملے میں بہترین کامیابی حاصل کرلیتے ہیں، اسٹاک ایکسچینج یا کسی کمپنی کے پروموٹر کے طور پر یا کاروبار میں نئے طور سے پیسہ کمانے کے معاملے میں مگر ان کے لئے زیادہ کامیاب کیریئر وہی ہوتا ہے جس کے لئے سفارش، ذہانت اور چالاکی کی ضرورت ہوتی ہے۔

محبت کے تمام معاملات میں یہ لوگ انسانی معمہ ہوتے ہیں، یہ لوگ بڑے جوش و خروش سے محبت میں مبتلا ہونے کے ساتھ ساتھ اسی لمحے غیر مستقل مزاج بھی ہوسکتے ہیں اور یہ صرف ان کی سفارش ہوتی ہے جو ان کی زندگیوں کا بیڑہ غرق ہونے سے بچائے رکھتی ہے۔

یہ لوگ انفرادی لوگوں سے زیادہ ہمدردی رکھتے ہیں کیوں کہ دینے کے معاملے میں بھی ان کا عمل چند لمحے کا ہوتا ہے باقی تمام معاملات کی طرح۔ ظاہراً یہ لوگ عموماً ذرا لمبا، پتلا سر اور منہ میں رکھتے ہیں، ذہانت سے بھری آنکھوں والا، ان کے ہاتھ پتلے، لمبے اور ہڈیوں والے ہوتے ہیں، بے چین اور ہمیشہ کچھ نہ کچھ کرنے میں مصروف رہتے ہیں، فطرتاً یہ لوگ ایک ہی وقت میں کئی جگہوں پر اپنے کو پھنسانے والے ہوتے ہیں۔ اوپری درجے کے لوگ چالاک، اہل، ہنس مکھ اور اپنی ہی طرف راغب کرنے کے مالک ہوتے ہیں، یہ لوگ جو کام بھی مستقل مزاجی سے کریں اس میں اپنی دانشورانہ صلاحیتوں کا اظہار ضرور کرتے ہیں، پریشانی بے رخی یا غیر ضروری دماغی بوجھ اکثر ان میں توڑ پھوڑ کا باعث بنتا ہے۔

نچلا طبقہ پیسے کے معاملے میں تنگی کا شکار اور جھوٹ بولنے والا ہوتا ہے، یہ اکثر کامیاب جواری اور کمپنیوں کی جلد امیر بنانے والی اسکیموں کے اچھے پروپرائٹر ہوتے ہیں۔ دونوں طبقے کے لوگ اچھے میزبان دوست ہوتے ہیں، ان لوگوں کے جو اس لمحے ان کے دل وخیالات پر چھا جائے مگر نظر سے اوجھل پہاڑ ان کی بھلا دینے والی عادت کی وضاحت کے لئے بہترین محاورہ ہے۔

**صحت**: یہ لوگ اعصابی نظام سے پیدا ہونے والی بیماریوں کی طرف بہت مائل نظر آتے ہیں، ان کے دل میں بھی مسائل ابھرتے ہیں۔

☆☆☆☆☆

# علم النجوم

## دوستاروں کا اجتماع اور ثمرہ

**آفتاب ماہتاب**: اگر دونوں سنبلہ یا جوزا طالع میں ہوں تو اس ماہ میں غلے کا نرخ گراں ہو جانے کی دلیل ہے۔

**آفتاب مریخ**: گرمی زیادہ ہو۔ امراض سفراوی سے لوگوں کو تکلیف ہو بارش میں کمی اور غلے کا نرخ گراں ہو۔

**آفتاب عطارد**: اگر حمل و جوزا و سرطان یا قوس و جدی میں موجود ہو تو تمام لوگوں کو آرام اور ملک میں خوشی، آسمان ابر محیط رہے۔

**آفتاب مشتری**: لوگوں کے درمیان رنجش اور مذہبی مباحثہ ہوا کرے۔ اور غلے کے نرخ میں کچھ گرانی بڑھ جائے اگر ان کے ساتھ قمر بھی ہو تو شاہی سلطنت کو آزار و رنجش کی نشانی ہے اور مونگ کا نرخ بھی بڑھ جاوے۔

**آفتاب زہرہ**: ہوا زیادہ چلتی ہے تمام چیزوں میں گرانی پیدا کرے اور اگر قمر ان کے ساتھ ہو تو بارش بہت ہو اور آسمان محیط رہے۔

**شمس زحل**: آسمان پر بادل اور بجلی کی طرح گرج و چمک ژالہ باری اور برق گرنے سے زیادہ نقصان ہو۔

**شمس راس**: تل و تیل اور روئی و کپاس کا نرخ گراں ہو۔

**عطارد مریخ**: سیاہ بادصرصر و طوفان پیدا کرتی ہیں۔

**مریخ مشتری**: چار ماہ تک بارش کی قلت۔ لوگوں میں رنجش و فوجداری پیدا کرتے ہیں اور اگر قمر ہمراہ ہو تو بارش بھی ہو اور مصیبت دور ہو۔

**مریخ زہرہ**: غلہ کا نرخ ارزانی پر ہے چار ماہ بعد پھر گراں ہو جائے اور اگر شمس بھی ہمراہ ہو تو بارش کی کمی غلہ کا نرخ گرانی پر ہے۔

**مریخ زحل**: بارش کی کمی غلہ کا نرخ گراں اور فتنہ فساد، خونریزی ڈاکہ زنی کی وارداتیں کثرت سے ہوں۔ کہیں کہیں آتش زنی سے نقصان پہنچے۔

**مریخ راس**: اگر یہ طالع لگن ثور میں ہوں تو ناگہانی واقعات وامراض کثرت سے ہوں۔ کہیں کہیں آتش زنی سے نقصان پہنچے۔ اور دیگر خانوں میں بارش کی کمی ہو تو مستورات کو اسقاط حمل کا اندیشہ ہے۔

**عطارد مشتری**: بارش عمدہ ہو اور لوگوں میں خوش حالی پیدا ہو۔ صنعت و دستکار اور تجارت پیشہ والوں کو بہت فائدہ ہو۔

**عطارد زہرہ**: آسمان ابر امحیط رہے اور بارش عمدہ ہو۔ کسانوں کو فائدہ ہو۔

**عطارد زحل**: آسمان ابر محیط رہے اور ہوا تیزی کے ساتھ چلے اور آسمان پر برق چمکے۔

**عطارد راس**: جدی یا دلو راس میں ہو تو چوپایہ جانوروں کو کثرت سے مرنے کی دلیل ہے اور تمام لوگوں کی صحت اچھی رہے۔

**مشتری زہرہ**: نرخ غلہ گراں اور آثار قحط کی دلیل ہے، سرمایہ داروں میں رنجش ہوتی ہے اور جس روز قمر داخل ہو تو اس روز آسمان ابر محیط رہے بارش بکثرت ہو۔

**مشتری زحل**: ملک میں جگہ جگہ انقلاب پیدا ہو اور بیماری سے لوگوں کو تکلیف پہنچے۔ اور مغرب میں بہت بدامنی پھیلنے کی دلیل ہے۔

**مشتری راس**: کسی بڑے آدمی کی موت سے دیش کے لوگوں کو غم و صدمہ پہنچے۔

**زہرہ زحل**: بکثرت بارش ہونے کا امکان ہے اگر حمل یا ثور برج میں داخل ہو تو پانی سے پیدا ہونے والے گوہر، جواہرات گراں ہو اور جوہریوں کو فائدہ ہو اور چوپایہ جانور گراں ہوں۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# ستاروں کے طلسمات

## اہل علم حضرات کے لئے ایک قابل قدر رہنمائی

### قمری طلسم

عورتیں، وہ لوگ جن کا تعلق نرسنگ بچوں کی دیکھ بھال، قمری ریسرچ ذہنی صحت، روحانی آراث اور سمندر سے ہے انہیں اپنے لئے پیر کا دن انتخاب کرنا چاہئے۔ قمر کا رنگ سفید یا چاندی جیسا ہے چنانچہ قمری طلسم کے لئے سفید سادہ کاغذ استعمال کریں اور سیاہی کالی ہو۔

قمری طلسم کے دو اطراف ہونے چاہئیں اور اس پر آپ کو عزیمت لکھنی ہوگی جو آپ کے مقصد کی وضاحت کرتی ہو جو انتہائی سادہ الفاظ میں لکھیں اور طلسم کی دوسری جانب اپنا نام مع والدہ اور تاریخ پیدائش لکھیں۔

اس روحانی طلسم کے لئے ۲ رکا عدد استعمال کیا جاتا ہے چنانچہ ۲ رسفید موم بتیاں لیں انہیں کسی ایک محفوظ چیز یا ہولڈر میں لگائیں اور نیچے سفید رنگ کا کپڑا رکھیں اپنے پاس کاغذ اور قلم بھی رکھیں۔ اب موم بتیاں جلا کر اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کی تکمیل کے لئے دعا کریں۔ چاند کے پہلے چودہ (۱۴) دن کوئی بھی کام شروع کرنے اور تعویذ اور روحانی طلسم بنانے کے لئے مفید ثابت ہوتے ہیں۔ اس طرح ملازمت کی تلاش کے لئے بھی ان روشن دنوں سے فائدہ اٹھائیں یہ وقت کچھ افراد کے لئے موافق ہوتا ہے۔

قبالہ میں حضرت جبرئیلؑ کی شفا بخش قوتیں قمر سے منسوب کی جاتی ہیں آپ ان کی معرفت بھی دعا میں مانگ سکتے ہیں دراصل موکلات کی قوتیں ہی طلسمات اور تعویذات کو کامیاب کرتی ہیں دعا مانگنے کے بعد موم بتیوں کے شعلوں سے باتیں کریں ان سے مشورہ مانگیں اور پھر دیکھیں کہ آپ کے ذہن میں کیا بات آتی ہے۔

جب مندرجہ بالا طریقے کے مطابق عمل مکمل ہو جائے تو قمری طلسم کو درمیان سے تہہ کریں اور پھر کسی دوسرے صاف کاغذ میں لپیٹ دیں موم بتیاں بجھا دیں۔ تہہ شدہ طلسم اپنی خواب گاہ میں لے جائیں اور اسے اپنے پلنگ کے سرہانے والے دائیں پائے کے نیچے دبا دیں اور وہیں رہنے دیں۔ اسے ایک بیج تصور کریں اور بالکل نہ ہلائیں جلائیں بلکہ اگنے کا موقع دیں۔

اس کے بعد کوئی وقت مقرر کر کے اپنے مقصد کے حصول کے لئے دعا کیا کریں۔ مگر یہ خیال رہے کہ طلب سچی ہو تو انسان کی خواہشات انتہائی حیران کن انداز میں پوری ہوتی ہیں۔

### عطاردی طلسم

بدھ عطارد کا دن ہوتا ہے اور عطارد کا تعلق ہر قسم کے رسل و رسائل معلومات اور سفر سے ہوتا ہے لیکن یہ ستارہ مذاق بھی کرتا ہے اور صاف واضح صورتحال کو پیچیدہ بھی بنا سکتا ہے۔ اور غلط راہ پر بھی ڈال سکتا ہے اسکا رنگ نارنجی ہوتا ہے اس کے روحانی طلسم کے لئے ایک موم بتی لیں اور اسے نارنجی کپڑے یا کاغذ پر رکھیں۔

اس کے بعد حضرت میکائیلؑ سے مدد مانگیں۔ ان سے کہیں کہ وہ کام کے سلسلے میں آپ کی مشکلات آسان کرنے میں مدد کریں۔ ان سے ان کے ماتحتوں سے بھی رہنمائی کرنے کے لئے کہیں ان کے ساتھ ہی ساتھ موم بتی کے شعلے کی حرکات پر بھی غور کریں یا جو بھی خیال ذہن میں آئے اسے لکھ لیں۔ عطارد کا روحانی طلسم سفید کاغذ پر نارنجی روشنائی یا زعفران سے لکھنا ہوگا اسے مکمل کر لینے اور دعا مانگ لینے کے بعد کاغذ کو پانچ بار تہہ کریں اور پلنگ کے پائے کے نیچے رکھنے سے قبل اسے نارنجی کاغذ میں لپیٹ لیں۔

درحقیقت عطارد کی مدد کسی بھی قسم کی ملازمت کے سلسلے میں

طلب کی جاسکتی ہے اس لئے کہ اس سلسلے میں آپ کو خبروں کی اور اخبارات ورسائل میں اشتہارات کے مطالعے کی ضرورت ہوتی ہے فون کرنا پڑتا ہے اس کے علاوہ ہر بدھ کو ملازمت کی تلاش سے متعلق گفت وشنید اور کوشش ضرور کریں اکثر خطوط بدھ ہی کو وصول ہونگے یا ایسی پیشکش جو قابل غور ہوگی۔ بدھ ہی کو اس سے واسطہ پڑے گا مگر یہ ضرور ذہن میں رکھیں کہ عطارد الجھنیں بھی پیدا کرسکتا ہے۔

## مریخی طلسم

منگل کے دن پر سرخ ستارہ مریخ حکومت کرتا ہے، ڈھلائی کا کام کرنے والے مکینک، کاروں یا بسوں کے ڈرائیور، فوجی اور دوسری لازمی خدمات انجام دینے والے موچی لوہار اور بھاری صنعتوں میں کام کرنے والے اس ستارہ کے ماتحت آتے ہیں یہ لڑائی جھگڑے کا ستارہ بھی ہے چنانچہ اس کے موکلات سے گفتگو کرتے وقت اس بات کو ضرور ذہن میں رکھیں۔ یہ جنگ کا شیدائی ہے۔

ایک موم بتی لیں اس کے نیچے سرخ رنگ کا کپڑا بچھائیں مریخ کے مریخ طلسم کے لئے سرخ کاغذ نہ ملے تو سفید کاغذ پر سرخ روشنائی سے لکھ لیں طریقہ کار وہی ہے جو قمری روحانی طلسم تیار کرنے کا دیا گیا ہے۔ مکمل ہوجانے کے بعد اسے موڑ کر سرخ کاغذ میں لپیٹ لیں اور خامائیلؑ سے امداد طلب کریں۔

مریخ کا بخور بھی آپ جلاسکتے ہیں۔ مریخی قوتوں سے پوری قوت سے مدد طلب کریں۔ موم بتیوں کے شعلوں سے بھی بات کریں اور مشورہ مانگیں اس دوران کوئی خیال ذہن میں آئے اسے فوری طور پر کہیں لکھ لیں اور عمل مکمل کرنے کے بعد اس خیال کو رہنما خیال کر کے اس پر عمل کریں مزید معلومات کے لئے ہم سے رابطہ قائم کریں۔

## شمسی قوت

شمس اتوار کے دن کا حاکم ہے۔ شمسی قوت کے تحت تمام مردانہ پیشے ہیں۔ شفا بخشی، ذاتی کاروبار، ایسے کام جو انسان کو حرکت پر آمادہ کرنے میں مدد دیتے ہیں، وہ کام جو موسمی تبدیلیوں کو ظاہر کرتے ہیں وغیرہ شمس کی حکومت ہے شمس کا روحانی طلسم بنانے کے لئے ہمیشہ دن کا سعد وقت منتخب کرنا چاہئے جبکہ باقی کواکب کے روحانی طلسم دن یا رات کو اس وقت بنانے چاہئیں جب وہ سعد نظرات قائم کریں۔ سعد وقت کے انتخاب کے لئے متعدد تقویموں سے مدد لیں۔

شمس کا رنگ سنہری اور عدد ایک (۱) ہے اس کا روحانی طلسم یا تعویذ بنا کر موکل رفائیل سے مدد مانگیں دنیوی ذرائع کو بھی اختیار کریں اور معلومات کے حصول کے ذرائع کو نظر انداز نہ کریں۔

## مشتری کی قوت

جمعرات کے دن پر مشتری حکومت کرتا ہے اس دن کو اپنے لئے تیاریوں کا دن بنائیں چند لمحوں کے لئے خاموشی سے بیٹھیں آرام کریں اور اپنے حواس کو مجتمع کریں۔ موزوں ملازمت کی تلاش کے لئے معاملے پر توجہ مرکوز کریں ایک موم بتی لیں اسے نیلے بنفشی یا کاسنی رنگ کے کاغذ یا کپڑے پر رکھیں اسے جلائیں اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرنے کے لئے ساتھ ساتھ زدکائیل سے بھی مدد طلب کریں اس سے اس طرح گفتگو کریں گویا وہ کوئی دوست ہے اور آپ کو مشورہ دے سکتا ہے اور پھر کاغذ لے کر کاسنی رنگ کی سیاہی یا پنسل یا کاسنی کاغذ لے کر اس پر لکھیں کہ آپ کس قسم کی ملازمت چاہتے ہیں یا اس کی وضاحت کریں اور ساتھ ہی ذہن کی آنکھوں سے اخبار میں اس ملازمت کا اشتہار دیکھیں جو آپ چاہتے ہیں یا تصور میں ایسی فون کال حصول کریں جس میں آپ کو انٹرویو کی دعوت دی جائے۔ تصور ہی میں اپنے آپ کو تیار کرنا اور ایسی معلومات ملنی ہو اور بتدریج اپنے آپ کو ملازمت کے لئے موزوں ترین امیدوار کی شکل میں ڈھالیں۔

اللہ تعالیٰ سے دعا کریں کہ وہ بہترین مواقع کی تلاش میں آپ کی مدد کرے اور آپ کا ذہن کھولے اور جب آپ کو یہ یقین ہوجائے کہ آپ نے وہ سب کچھ لکھ لیا ہے جو آپ چاہتے ہیں یا آپ جو ڈرائنگ بنارہے تھے وہ مکمل ہوگئی ہے تو اس کاغذ کو دو دفعہ تہہ کریں اور پھر اسے موم بتی کے نیچے رکھ دیں اس کے بعد دوبارہ زدکائیل سے مدد طلب کریں خاموش بیٹھ کر مراقبہ کریں کہ نامعلوم قوتیں صورتحال میں تبدیلی لارہی ہیں اور ایسی ملازمت کا موقع فراہم کررہی ہیں جو آپ کی صلاحیتوں کے لئے موزوں ترین ہے۔

شاید آپ کو اچھی ہدایات سنائی دیں یا اچانک کوئی خیال ذہن میں آئے یا کوئی ایسی حقیقت آپ پر واضح ہو جو اب تک آپ سے پوشیدہ رہی ہو آپ کے ذہن میں جو خیالات آئیں گے موم بتی کا شعلہ

بھی شاید ان کی تائید کرے گا اس کا اندازہ آپ کو اس وقت ہو جائے گا۔ روحانی طلسم کے اس حصے کو خاصہ وقت دیں کیونکہ نامعلوم قوتوں کے ساتھ رابطہ بھی ایک آرٹ ہے جسے سیکھنا پڑتا ہے۔

اگر آپ نوآموز ہیں تو اپنے آپ کو کچھ احمق اور غیر یقینی خیال کریں گے لیکن آہستہ آہستہ یہ محسوس ہونے لگے گا کہ کوئی دوست شاید نامعلوم دوست آپ کے قریب کھڑا ہے اور آپ کی مدد اور سہارے کے لئے موجود ہے جب آپ کو یقین ہو جائے گا کہ آپ کو مکمل طور پر رہنمائی یا ممکنہ اعتماد مل گیا ہے تو پر یقین لہجہ میں شکریہ ادا کریں اور مقصد کی تکمیل میں ان کی مدد کے طلب گار رہیں۔ روکائیل کا خصوصی طور پر شکرانہ ادا کریں اور بہتر مستقبل کے لئے ان سے رہنمائی مانگیں یہ سارا عمل مکمل ہو جائے تو موم بتی بجھا دیں۔ انشاء اللہ آپ کی مقصد برآوری ہوگی تو شکرانہ نماز ادا کریں اور اپنے پاک پروردگار کا ہر دم شکر کرتے رہیں۔

## زحلی قوتیں

ہفتہ (سنیچر) زحل کے ماتحت ہے جو ایک بزرگ ستارہ ہے آپ کی عمر بڑھتی جاتی ہے ویسے ویسے زحل کی قوتیں آپ کے لئے زیادہ بہتر کام کرتی ہیں زحل کا روحانی طلسم خاکستری کاغذ پر سیاہ رنگ سے بنائیں۔ مکمل کرنے کے بعد اسے سیاہ کاغذ میں لپیٹیں۔ یاد رکھئے یہ وقت کا ستارہ ہے لہٰذا اس کے اثرات اور نتائج کی جلد توقع نہ رکھیں اس کا روحانی طلسم بنا کر کاسائیل سے مدد مانگیں یہ بہت آہستگی سے لیکن یقینی نتیجہ لائے گا آپ کو صبر تحمل اور ثابت قدمی سکھائے گا اس کے طلسم کو مربع شکل میں چار بار طے کریں۔ مزید معلومات ہم سے خط وکتابت کیجئے۔

## زہرہ کی قوت

جمعہ کا دن پاٹنرشپ معاملات بچوں کی دیکھ بھال، زراعت کھیتی باڑی باغبانی ذاتی نشو ونما اور کسی بھی کام کی وسعت اور نشو ونما کے لئے موافق ثابت ہوتا ہے محبت اور ہم آہنگی کا ستارہ زہرہ اس دن پر حکومت کرتا ہے اس دن کے تمام منسوبات پر بھی اس کی حکومت ہے اس کا منسوبی رنگ سبز اور دھات تانبا ہے اگر آپ اپنی موجودہ ملازمت کے حالات تبدیل کرنے کے خواہاں ہیں اپنے افسر یا ساتھ کام کرنے والے دوسرے افراد کے ساتھ تعلقات بہتر بنانا چاہتے ہیں تو اس دن سے فائدہ اٹھائیں۔

نبنسائیل اور ان کے مددگاروں کا زہرہ سے تعلق ہے چنانچہ آپ ان سے مدد مانگیں۔ طریقہ وہی ہے جو اس سے قبل باقی ستاروں کے سلسلے میں بیان کیا جا چکا ہے جب آپ موم بتی کے شعلے کے سامنے التجا بیان کریں تو بتدریج آنے والی تبدیلیاں اپنے ذہن میں رکھیں فوری تبدیلیوں کا دھیان ذہن میں نہ رکھیں اس لئے کہ فوری تبدیلیاں دوسری کوا کبی قوتیں لاسکتی ہیں زہرہ اگرچہ باقوت اثر رکھتا ہے لیکن اس کی قوت سبک، لطیف اور مستحکم ہوتی ہے۔ چنانچہ اس کے روحانی طلسم کے اثرات کے نتیجے میں اپنے تعلقات میں بتدریج بہتری دیکھیں گے۔ روحانی طلسم سبز سیاہی سے یا سبز کاغذ پر لکھیں۔ لکھنے کے بعد اسے سبز رنگ کے کاغذ یا کپڑے میں لپیٹیں لپیٹنے سے قبل اسے چھ بار تہہ کریں اور پلنگ کے سرہانے والے دائیں پائے کے نیچے رکھ دیں۔ اور اپنے تصور میں تبدیلیاں لائیں ویسے تو یہ ستارہ محبت کا ہے۔

## عام نکات

قمر کے زائد النور یعنی زیادہ روشنی والے دنوں میں ملازمت کی تلاش شروع کریں۔ روحانی طلسم یا تعویذ بنانے کے لئے جن طلسم کا بھی انتخاب کریں اسے بڑی سنجیدگی اور پورے اعتقاد سے بنائیں۔ ایسا کر کے آپ کو ان لوگوں پر برتری حاصل ہو جائے گی جو صرف دنیوی ذرائع اختیار کرتے ہیں ہر ستارے کا بخور بھی جلائیں اور اس سے متعلق رنگ کا لباس یا کوئی ایک کپڑا استعمال کریں اور جب کامیاب ہو جائیں تو شیخی نہ ماریں ورنہ قسمت پلٹا بھی کھا سکتی ہے۔

نوٹ: یہ مضمون خاص طور پر ان افراد کے لئے ہے جو تعویذ کی پیچیدگیوں کو نہیں سمجھتے وہ مندرجہ بالا سادہ طریقہ کار سے اپنے مقصد کے حصول کے لئے دعا کر سکتے ہیں۔ اور دل میں وسوسہ یا الجھن ہو تو ہم سے مشورہ لیں۔

جو لوگ تعویذ کے فن سے واقف ہیں ان کے لئے بہتر یہی ہے کہ وہ تعویذ کو فوقیت دیں اور صرف جھاڑ پھونک پر قناعت نہ کریں۔ نہ ہی اس مضمون سے استفادہ کریں۔

# ایک منہ والا ردراکش

## پہچان

رودراکش پیڑ کے پھل کی گٹھلی ہے۔ اس گٹھلی پر عام طور پر قدرتی سیدھی لائنیں ہوتی ہیں۔ ان لائنوں کی گنتی کے حساب سے رودراکش کے منہ کی گنتی ہوتی ہے۔

## فائدہ

ایک منہ والا رودراکش میں ایک قدرتی لائن ہوتی ہے۔ ایک منہ والے رودراکش کے لئے کہا جاتا ہے کہ اس کو دیکھنے ہی سے انسان کی قسمت بدل جاتی ہے تو پہننے سے کیا نہیں ہوگا۔ یہ بڑی بڑی تکلیفوں کو دور کر دیتا ہے۔ جس گھر میں یہ ہوتا ہے اس گھر میں خیر و برکت ہوتی ہے۔

ایک منہ والا رودراکش سب سے اچھا مانا جاتا ہے۔ اس کو پہننے سے سبھی طرح کی پریشانیاں دور ہوتی ہیں۔ چاہے وہ حالات کی وجہ سے ہوں یا دشمنوں کی وجہ سے۔ جس کے گلے میں ایک منہ والا رودراکش ہے اس انسان کے دشمن خود ہار جاتے ہیں اور خود ہی پسپا ہو جاتے ہیں۔

ایک منہ والا رودراکش پہننے سے یا کسی جگہ رکھنے سے ضرور فائدہ ہوتا ہے۔ یہ انسان کو سکون پہنچاتا ہے اور اس میں کوئی شک نہیں کہ یہ قدرت کی ایک نعمت ہے۔

ہاشمی روحانی مرکز نے اس قدرتی نعمت کو ایک عمل کے ذریعہ اور بھی زیادہ موثر بنا کر عوام کی خدمت کے لئے تیار کیا ہے اس مختصر عمل کے بعد اس کی تاثیر اللہ کے فضل سے دوگنی ہوگئی ہے۔

خاصیت: جس گھر میں ایک منہ والا رودراکش ہوتا ہے اللہ کے فضل سے اس گھر میں بفضل خداوندی خوشیاں اور سکون ہوتا ہے۔ ناگہانی موت سے حفاظت رہتی ہے، جادو ٹونے اور آسیبی اثرات سے حفاظت رہتی ہے اور نجات بھی ملتی ہے، ایک منہ والا رودراکش بہت قیمتی ہوتا ہے اور بہت کم ملتا ہے، یہ چاند کی شکل کا یا کاجو کی شکل کا بھی ہوتا ہے جو کہ عام طور پر دستیاب ہے اس کا کوئی فائدہ نہیں۔ اصلی ایک منہ والا رودراکش جو گول ہونا ضروری ہے جو کہ مخصوص مقامات میں پایا جاتا ہے، جو کہ مشکل سے اور بہت کوششوں سے حاصل ہوتا ہے، ایک منہ والا رودراکش گلے میں رکھنے سے گلا کبھی پیسے سے خالی نہیں ہوتا، اس رودراکش کو ایک مخصوص عمل کے ذریعہ مزید معتبر بنایا جاتا ہے، یہ اللہ کی ایک نعمت ہے، اس نعمت سے فائدہ اٹھانے کے لئے ہم سے رابطہ قائم کریں اور کسی وہم میں مبتلا نہ ہوں۔

(نوٹ) واضح رہے کہ دس سال کے بعد رودراکش کی افادیت متاثر ہو جاتی ہے، دس سال کے بعد اگر رودراکش بدل دیں تو دور اندیشی ہوگی۔

ملنے کا پتہ: ہاشمی روحانی مرکز محلہ ابوالمعالی، دیوبند

اس نمبر پر رابطہ قائم کریں 09897648829

# علم نجوم اور بچوں کی تعلیم

## برج حمل

**مثبت خصوصیات** : جوش وولولہ، سرگرمی، حکم پر چلنے کی صلاحیت (اکثر اس لئے تاکہ کوئی دوسرا ان کے کام میں مداخلت نہ کرے یا مشورہ نہ دے۔) بے تھکان کام کرنے کی فطری قوت، بے حد پھرتیلے، چست وچلاک۔

**ممکنہ منفی خصوصیات** : ثابت قدمی اور مستقل مزاجی میں کمی، جلدی اشتعال میں آجاتے ہیں۔ (جو کہ جلدی ہی فرو ہوجاتا ہے) کام میں مداخلت اور مشورے سے شدید نفرت۔

**تجاویز ومشورے** : ان کو کام سپرد کرنے سے پہلے تمام ضروری قوانین اور لوازمات سے آگاہ کردیا جائے اور ساتھ ہی یہ بھی واضح کردیں کہ اگر ان اصولوں پر کاربند رہیں تو ان کے کام میں دخل اندازی نہ کی جائے گی۔ اچھے کام پر تعریف کریں اور انعام سے نوازیں۔ ان کو ہمیشہ چھوٹے پروجیکٹ دیں۔ تاکہ وہ جلد از جلد کام نپٹا کر اپنا انعام حاصل کرسکیں۔ اس پر بھی ان کی نگرانی کرتے رہئے۔ تاکہ یہ وہ درمیان میں کام ادھورا نہ چھوڑیں۔

## برج ثور

**مثبت خصوصیات** : ثابت قدم، پختہ ارادے کے مالک، مسلسل محنت اور جدوجہد کے عادی، جب کسی کام کو شروع کردیں تو خود کو اسی کام کے لئے وقف کردیتے ہیں۔ لکھنے پڑھنے سمیت ہر چیز کو تفصیل سے سیکھنے میں بہت وقت صرف کرتے ہیں۔ استاذ سے سوال کرنے میں بے اعتنائی برتتے ہیں۔ سیکھنے یا سکھانے کے لئے کبھی خود سے زیادہ وقت طلب نہیں کرتے۔ طبیعت میں ضد کا عنصر خاصہ ہوتا ہے۔

**تجویز ومشورے** : ان کو ہر ایک کام تفصیل سے سمجھایئے ہمیشہ زیادہ وقت اور بہت ساری مشقتیں دیں۔ تاکہ وہ بہتر طور سے سمجھ سکیں۔ ان کے کام کو ہمیشہ تفصیل سے چیک کریں۔ اچھے کام پر تعریف کریں۔ لمبے دورانیہ کے بہترین کام پر تعریف وانعام سے نوازیں۔ خصوصاً جبکہ کسی مضمون یا شعبے میں عبور حاصل کرلیں۔ اس طرح مسلسل محنت کی عادت جڑ پکڑ جائے گی۔ انعام ہمیشہ یا تو پوچھ کردیں یا نقد کی صورت میں دیں۔ تاکہ وہ اپنی مرضی سے استعمال کرسکیں۔ ثوری افراد کو پیدائشی طور پر روپے پیسے سے دلچسپی ہوتی ہے۔



## برج جوزا

مثبت خصوصیات: چست، چلاک وحاضر دماغ، جدید معلومات حاصل کرنے کی لگن وجذبہ، بدجہ اتم موجود ہوتا ہے۔ لوگوں سے تعلقات وروابط استوار کرنے کی خصوصی صلاحیت۔

**ممکنات منفی خصوصیات** : مستقل مزاجی اور ثابت قدمی کا فقدان، سرسری اور سطحی علم حاصل کرنے کا رجحان۔ ان کی رہنمائی کیجئے کہ کس طرح مختلف مضامین کو مختلف اوقات اور حصوں میں تقسیم کرکے ان میں جدت اور دلچسپی پیدا کی جاسکتی ہے۔ لیکن انہیں مقررہ اوقات کار سے ہرگز نہ ہٹنے دیا جائے۔ تاکہ ان میں مستقل مزاجی پیدا ہوسکے۔ ان کے لئے بہت چھوٹے چھوٹے پروجیکٹ پر انعامات رکھیں۔ کیوں کہ وہ زیادہ عرصے تک ایک ہی مضمون میں دلچسپی برقرار نہیں رکھ سکتے۔ اور اس پر بھی کڑی نگرانی رکھئے۔ تاکہ وہ کام ادھورا نہ چھوڑ دیں۔ ان میں مختلف النوع کتابوں، رسالوں اور ویڈیو کی مدد سے پرجوش تجسس، تحقیق شوق ورغبت اور مطالعے کا ذوق پیدا کیجئے۔

# برج سرطان

**مثبت خصوصیات** :شائستگی، شرافت، حلم اور بردباری۔ غیر جانب داری اور بے ضرر، استحکام اور لگن سے کام کرنے کی صلاحیت۔

**ممکنا منفی خصوصیات**: کسی بھی جذباتی صدمے اور دلی رنج سے عرصۂ دراز تک ملول خاطر رہنا، شرمیلا پن، جب سبق یا مضمون سمجھ میں نہ آئے تو سوال کرنے میں بے حد ہچکچاہٹ محسوس کرنا۔

**تجاویز ومشورے** :ان کے تمام اچھے کاموں پر ذاتی دلچسپی ظاہر کیجئے۔ مسلسل حوصلہ افزائی کیجئے۔ انعام واکرام سے ترغیب بڑھائیں۔ ان کے ساتھ تنقیدی لہجہ اختیار نہ کیجئے۔ انہیں تنقید سے چڑ ہے۔ جب کبھی کوئی دلی صدمہ یا جذباتی تکلیف پہنچے تو ان کو بھلانے میں ان کی مدد کریں تاکہ وہ جلد ان تکالیف دہ یادوں سے نجات حاصل کرلیں۔ ان کو ہمیشہ یہ مشورہ دیں کہ عداوت و کینہ رکھنے سے کوئی فائدہ نہیں درگزر اور معاف کردینے سے سکون ملے گا۔ اور اپنا معاملہ اللہ کے سپرد کریں۔ بجائے یہ کہ خود بدلے کے موقعے کی تلاش میں رہیں انہیں بہت سے میگزین و کتابیں اور ویڈیو فلمیں لاکر دیں تاکہ ان کی زندگی میں مختلف النوع رنگ جمع ہوسکیں۔ انہیں ہر قسم کی تبدیلی پسند ہے۔ اور ان کے لئے مفید ہے۔

# برج اسد

**مثبت خصوصیات** : ان میں کامیابی حاصل کرنے کی زبردست خواہش کارفرما ہوتی ہے۔ یہ ہمیشہ اس کوشش میں رہتے ہیں کہ لوگ انہیں ان کی نمایاں کارکردگی اور کامرانی کے حوالے سے پہچانیں، ثابت قدم، مسلسل جدوجہد کے قائل یہ کامیابی حاصل کرنے کے لئے جی جان سے محنت کرنے کو تیار رہتے ہیں۔

**ممکنا منفی خصوصیات** : ہمیشہ مرکز توجہ رہنے کی خواہش، ضد اور ہٹ دھرمی ان کی طبیعت کا خاصہ ہے۔ اکثر خود فریبی کا شکار، ہمیشہ بغیر تحقیق دوسروں سے بدظن اور بدگمان ہونے کے عادی ہوتے ہیں۔

**تجاویز ومشورے** : تمام چیزوں سے پہلے ان کے ہر اچھے کام کی مدح سرائی سے کام لیں۔ اور خصوصاً واضح کریں۔ کہ میں تمہاری کارکردگی پر فخر محسوس کرتا ہوں۔ اگر ممکن ہو تو ان کا ہر ٹارگیٹ مثبت طریقے اور بغیر کسی دھونس ودھمکی کے مقرر کریں۔ تاکہ ان کی پوری توجہ کام یا حصول علم کی طرف مذکور رہے۔ لمبے عرصے کے ٹارگیٹ کے حصول پر ہمیشہ بڑا اور نمایاں انعام مقرر کریں۔ چھوٹے ٹارگیٹ کے حصول پر مناسب تعریف اور چھوٹے انعام سے کام لیں۔ اسدی بچوں پر یہ طریقہ سب سے کارگر ثابت ہوتا ہے۔

# برج سنبلہ

**مثبت خصوصیات** : یہ خود کام کے لئے وقف کردیتے ہیں۔ اپنی ذات پر اعتماد و بھروسہ کرنے والے اس بات کی شدید کوشش کرتے ہیں کہ مثالی طالب علم کہلائیں۔

**ممکنا منفی خصوصیات** : عموماً بچے لکھنے پڑھنے اور دیگر علوم میں لطف اٹھانے کے بجائے متعلقہ مضمون کی باریکی جاننے کے لئے اس کی تفصیلات اور جزئیات کے پیچھے پڑجاتے ہیں۔ بجائے اس کے مجموعی طور اسباق کا جائزہ لیں۔

**تجاویز ومشورے** : ہر اچھے کام پر ان کو اس کام کی تمام جزئیات اور تفصیلات سے آگاہ کریں۔ تاکہ ان کے تجسس کی تسکین ہوسکے۔ ان کو کوئی بات بھی نہیں بتانی چاہئے۔ اس طرح ان کا شوق ولگن ختم ہوجاتا ہے۔ تعریف وتوصیف ان کا دل بڑھاتی ہیں۔ ان کے لئے ہمیشہ ایسے کھیلوں کا انتخاب کریں جو حصول صحت کے ساتھ خوشی اور مسرت کا بھی باعث ہو۔ ان کو مختلف علوم وفنون سے متعلق میگزین، کتابیں اور ویڈیو فراہم کریں۔ اور ساتھ ہی جزوی تفصیلات سے بھی آگاہ کریں۔ اس طرح ان کا جوش وخروش اور حصول علم کی خواہش بڑھتی رہے گی۔

# برج میزان

**مثبت خصوصیات** : لوگوں سے باہمی تعلقات قائم

کرنے کا فطری رجحان، مسحور کن اور دل موہ لینے والی شخصیت بلوغت کے بعد ان کی شخصیت زیادہ ہم آہنگ ہو جاتی ہے۔

**ممکنہ منفی خصوصیات** : بات بے بات پر روٹھ جانا آزردہ خاطر رہنا، حد سے زیادہ دوست احباب، اسکول اور گھر کا کام چھوڑ کر دوستوں کا کام کرنا تاکہ تعلقات میں اضافہ ہو۔

**تجاویز و مشورے** : ان کے لئے ہمیشہ مختصر عرصے کے لئے معینہ کام تفویض کریں۔ اور اگر ممکن ہو تو اسکول کا کام گھر پر دوستوں کے ہمراہ کرنے دیں اور ساتھ ہی کڑی نگرانی رکھیں کہ وہ اسکول کا کام کر بھی رہے ہیں کہ نہیں۔ ہر اچھے کام پر کھلے دل سے تعریف کریں۔ اور بجٹ کے مطابق انعام سے نوازیں۔ کیونکہ میزانی بچے قدردانی کے عوض بہترین کام کرتے ہیں۔ کسی بڑی کامیابی پر ہمیشہ ایسے انعامات دیں جو ان کے ہم عصروں میں ان کے رتبے میں اضافہ لائیں۔ اس طرح ان کے لگن اور شوق میں اضافہ ہوتا رہے گا۔



## برج عقرب

**مثبت خصوصیات** : ثابت قدم اور پختہ ارادے کے مالک، وسیع و عمیق شوق کے مالک، سرسری معلومات و علم حاصل کرنا ناپسند، اعلیٰ عزم و حوصلہ۔

**ممکنہ منفی خصوصیات** : معمولی رنجشوں میں بھی ہمیشہ کے لئے دل میں نفرت کو بسا لینا، جسے دوسرا کبھی کا بھول چکا ہو۔ حصول قوت کی خواہش میں ہمیشہ معروف عمل رہنے کا فطری تقاضا، ساز باز اور میٹھی باتوں سے دوسروں سے کام لینے کی عادت۔

**تجاویز مشورے** : بچوں میں مقابلہ اور طاقت کی خواہش کی حوصلہ افزائی کریں۔ اچھے کاموں کی تعریف کریں۔ اور انعام دیں۔ لیکن دباؤ نہ ڈالیں۔ اگرچہ آپ اس کی کسی حرکت پر بے حد ناراض ہوں۔ تب بھی صبر و سکون کا دامن ہاتھ سے نہ جانے دیں۔ کیوں کہ آپ کو غصہ میں دیکھ کر اسے فطری غصہ کی عادت کو فروغ ملے گا۔ حالات و واقعات اور تاریخی کتابوں اور جرائد کی مدد سے اس کے فطری سیاسی رجحانات کو صحت مند رخ کی جانب موڑ دیں۔

## برج قوس

**مثبت خصوصیات** : ایمانداری، دوستانہ اور شفقانہ رویہ، جوش و ولولہ اور عزم و ہمت کے مالک۔ انہیں مختلف اشیاء اور شعبوں کے انتخاب کی ہمیشہ آزادی دیں۔ تاکہ وہ اپنی مرضی سے اپنی پسند کی راہ کا انتخاب کر سکیں۔ ہمیشہ مخصوص ٹارگیٹ مقرر کریں۔ اور شروع میں ہی انعا ن وضاحت کریں کہ کامیاب اختتام پر کیا انعام دیا جائے گا۔ ان کی بات صبر سے سنیں۔ ہمیشہ خلوص اور ایمانداری سے گفتگو کریں۔ ان کی بے چین فطرت پر مختلف اقسام کے سفری ایڈونچر اور دور دراز علاقوں کے بارے میں رسائل اور کتابوں کی مدد سے قابو پایا جا سکتا ہے۔

## برج جدی

**مثبت خصوصیات** : جاہ طلبی، عالی حوصلگی، ثابت قدمی، اگر ان میں تحریک پیدا کر دی جائے۔ تو جی جان سے محنت کرتے ہیں۔

**ممکنہ منفی خصوصیات** : سوال کرنے میں شرم و ہچکچاہٹ محسوس کرنا، شکستہ دلی، مایوسی اور پریشان رہنا۔

**تجاویز و مشورے** : ہر بہتر کام پر پابندی سے ان کی تعریف کریں۔ اور یقین دہانی کروائیں کہ جس بہتر کام کو وہ خوش اسلوبی سے انجام دیں گے۔ آپ اس کی حوصلہ افزائی کریں گے۔ خصوصاً ایسے کھیل و کام جن سے خالصتاً لطف اٹھایا جا سکے۔ ایسے تفریحی مشغلے اپنانے میں ان کی مدد کریں۔ جو اسکول سے باہر کے ہوں۔ اس طرح ان کو ذہنی صلاحیت حاصل ہوگی۔ انہیں ہمیشہ کامیاب و مشہور لوگوں کی سوانح عمری پڑھنے کے لئے دیں۔ تاکہ یہ بچے ان کی زندگی کے نشیب و فراز سے تجربہ و سبق حاصل کریں۔

## برج دلو

**مثبت خصوصیات** : ثابت قدمی، عزم و حوصلہ، استحکام و سرگرمی، جوش و ولولہ، جذبہ، ہمدردی دوستانہ اور شفقانہ رویہ۔

**ممکنہ منفی خصوصیات**: ضدی وہٹیلے، بے لگام، آزادی سرکشی پر مائل کرتی ہے۔ کبھی کبھار صرف بحث برائے بحث کے لئے متضاد اور مخالفانہ رائے دیتے ہیں۔

**تجاویز و مشورے**: انہیں مختلف شعبوں میں انتخاب کی آزادی دیں تاکہ وہ پورے لگن اور جذبے سے حصول علم کی طرف مائل ہوجائیں۔ ہمیشہ اس بات کی حوصلہ افزائی کریں کہ وہ کسی مدد کے بغیر یا کم ازکم نگرانی میں اپنا تمام ہوم ورک خود کریں۔ انہیں وقتاً فوقتاً مواقع فراہم کریں کہ وہ اپنے دوستوں کے ہمراہ اسکول کا ہوم ورک کرسکیں۔ ان کی تعلیمی شوق ورجحان کو فروغ دینے کے لئے زیادہ سے زیادہ سائنس، ٹیکنولوجی، تحقیق، جستجو کے موضوعات پر مختلف کتابیں، رسائل وجرائد اور ویڈیو وغیرہ فراہم کریں۔ ان میں اپنی تعریف کروانے کی پیدائشی صلاحیت ہوتی ہے۔

## برج حوت

**مثبت خصوصیات**: ہمدردی مہربانی، خلیق عادات واطوار، دوسروں کو خوش رکھنے کی خواہش۔

**ممکنہ منفی خصوصیات**: ثابت قدمی اور جوش وخروش کا فقدان، فیصلہ پر پہنچنے میں دشواری، ہچکچاہٹ اور شش وپنج میں مبتلا رہتے ہیں۔ ازحد شرمیلے۔

**تجاویز و مشورے**: آپ ممکنہ طریقے سے ان کے ہر کام کی تعریف اور حوصلہ افزائی کرتے رہیں اور ان کے ہر کام پر اپنی منظوری اور پسندیدگی کا اظہار بھی کرتے رہیں۔ ہر اچھے کام کے اختتام پر انعام وغیرہ بھی دیں۔ اور فارغ اوقات میں ان کے ساتھ کھیل کود میں تھوڑا سا وقت صرف کریں۔ تاکہ انہیں آپ کی محبت کا یقین رہے۔ ان کے تمام کاموں کی خلیق انداز میں نگرانی کریں۔ تاہم اس بات پر زور دیتے رہیں کہ وہ وقت پر ہوم ورک ختم کرلیں۔ ہمیشہ چھوٹے کام دیں۔ اور دیکھ لیں کہ کام ختم کرلیا گیا ہو، جب قلیل دورانیہ کے کام کو وقت پر ختم کرنے کی عادت ہوجائے گی۔ تو رفتہ رفتہ طویل عرصے کے کاموں کو کرنے کی پریشانی بھی ختم ہوجائے گی۔

## کنگھی کی برکتیں

حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا جو شخص یومیہ رات کو اپنے سر اور ڈاڑھی میں کنگھی کرتا ہے وہ کئی قسم کی بیماریوں سے محفوظ ہوجاتا ہے اور اس کی عمر دراز ہوتی ہے، مصائب وآلام سے امن پاتا ہے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ کنگھی کیا کرو کیونکہ اس عمل سے فقر دور ہوتا ہے۔ جو صبح کرتا ہے وہ شام تک محفوظ رہتا ہے۔ حضرت وہب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جو شخص بغیر پانی لگائے کنگھی کرتا ہے اس کی عقل فہم میں اضافہ ہوتا ہے اور جو پانی لگا کر کرتا ہے اس کی سوچ اور فکر میں کمی واقع ہوتی ہے۔

☆ جو شخص پیر کو کنگھی کرتا ہے اس کی ضرورت پوری ہوتی ہے۔

☆ جو شخص منگل کر کو کنگھی کرتا ہے اسے معاملات میں سہولت اور آسانی پیدا ہوتی ہے۔

☆ جو شخص بدھ کو کنگھی کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس کی نعمتوں میں اضافہ فرماتا ہے۔

جو شخص جمعرات کو کنگھی کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس کی نیکوں کو بڑھا دیتا ہے۔

☆ جو شخص جمعۃ المبارک کو کنگھی کرتا ہے اللہ تعالیٰ اسے فرحت ونشاط سے نوازتے ہیں۔

☆ جو شخص ہفتہ کو کنگھی کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس کے دل کو بری باتوں سے بچالیتا ہے۔

☆ جو شخص کھڑے ہو کر کنگھی کرتا ہے اس پر دین غالب رہتا ہے۔

☆ جو شخص بیٹھ کر کنگھی کرتا ہے اس سے دین کنارہ کشی اختیار کرلیتا ہے۔

☆☆ ☆☆ ☆☆

# لڑکیوں کا طالع برج

جب کوئی لڑکی پیدا ہو تو وقت پیدائش سے برج طالع نکالیں اور اس کے متعلق خصوصیات کو ذیل میں پڑھیں۔

## حمل

سچائی پسندی، سنگ دل، بلغمی مزاج، جھگڑالو، رشتہ داریوں سے انس رکھنے والی۔

## ثور

تہذیب وتربیت میں بہتر، مہربان، شائستہ اصولوں کی مالک خاوند کی فرماں بردار، دستکاری میں ماہر اور رشتہ داروں کو پسند کرنے والی۔

## جوزا

تلخ مزاج، تلخ زبان، جوشیلی، بدکردار سخت طبع، بادی اور بلغمی مزاج، فضول خرچ۔

## سرطان

بہت اولاد پیدا کرنے والی، قبول صورت، دولت مند، سچائی پسند، پرہیزگار متقی، مہذب، دلکش، خوش رہنے والی، اور اقرباء سے انس رکھنے والی۔

## اسد

غصیلی، بلغمی مزاج، جھگڑالو، لیکن کریم النفس اور سخی ہو۔

## سنبلہ

خوش مزاج، خوش اخلاق، مہربان، موافق طبع رکھنے والی، باعتبار، خیراتی کاموں کو پسند کرنے والی باعصمت اور دستکاری میں ماہر۔

## میزان

ثابت قدم، کامل الوجود، خود پسند، چند سہیلیاں ہوں، مغرور، دل جلی، حریص اور خطا کار۔

## عقرب

قبول صورت، مسرت بخش، قابل تعریف کام کرنے والی، باعصمت، نیک کردار، سچائی پسند۔

## قوس

ذہین، مردانہ کردار والی، سخت دل، دوسروں کے متعلق غلط سوچنے والی، نامہربان، لیکن ہمدردی کی اصولوں کو ماننے والی ہو۔

## جدی

اقبال مند، سچائی پسند، مذہبی مقامات کی دلدادہ، دشمن اس کا کوئی نہ ہو، اہم کاموں میں مصروف رہے۔ اچھی شہرت کی مالک ہو۔ اچھا کردار اور اولاد رکھے۔

## دلو

پیدائشی طاقت ور، مذہبی کاموں کو پسند کرنے والی، خونی امراض سے تکلیف اٹھائے، کمزور خیالات ذہن میں رکھے، شاہ خرچ ہو، حسن خدمت، قابلیت اور احسان مندی کو پسند کرنے والی۔

## حوت

خاوند کو پسند رکھے، اولاد اور اولاد کی اولاد کو دیکھے، سہیلیوں اور اقرباء میں مقبول ہو، خوبصورت آنکھیں اور بال، عبادت گزار، مہربان اور بڑوں کی عزت کرنے والی ہو۔

یہ اثرات صرف برج کے ہیں۔ اگر ان بروج میں کوئی کوکب

بھی موجود ہوگا تو اس کی فطرت میں اضافہ ہوگا۔ مثلاً اگر کوئی لڑکی حمل میں پیدا ہوئی ہے تو اگر اس برج میں کوئی کوکب نہیں تو کیرکٹر وہی ہوگا جو اوپر دیا گیا ہے۔ لیکن اگر اس برج میں شمس قمر، مریخ، عطارد، مشتری، زہرہ، زحل میں سے کوئی ایک یا ایک سے زائد ستارے ہوں گے تو نتیجے میں کمی بیشی ہو جائے گی۔

اگر برج طاقت ور ہے تو مندرجہ بالا توضیحات بدرجہ اتم موجود ہوں گی۔ اگر برج طاقت ور نہیں تو ان صفات کو کمزور سمجھا جائیگا۔ مثلاً مریخ برج حمل میں ہو جو اس کا اپنا گھر ہے تو وہ برج حمل کو طاقت ور کردے گا۔ شمس برج حمل میں ہو تو بھی حمل باقوت ہوگا۔ اس لئے کہ شمس کو اسی برج میں شرف ہوگا۔ قمر برج حمل میں دوست کے گھر میں ہوگا یہ بھی طاقت دے گا۔ عطارد برج حمل میں کمزور ہوگا۔ اس لئے کہ غیر موافق گھر میں ہے۔ مشتری برج حمل میں دوستانہ گھر میں ہوگا۔ زہرہ اگر حمل میں ہو تو دشمن کے گھر میں ہوگا۔ زحل یہاں ہبوط میں ہوگا، راس باقوت ہوگا، ذنب کمزور ہوگا۔

اس طرح تمام بروج میں بعض ستارے آکر اسے طاقت ور بناتے ہیں۔ بعض کمزور، لہٰذا اس امر کو جان کر مندرجہ صفات کا اندازہ لگائیں۔ اگر برج طاقت ور ہوگا تو بیان کئے گئے خصائل اعلیٰ پیمانہ پر مولود میں ظاہر ہوں گے۔ ان میں سے جو بھی صورت کمزور ہو یا جتنی بھی کمزور ہو اتنی ہی خصائل میں کمزوری واقع ہوگی۔ لیکن جب برج کمزور ہو۔ نظرات نحس ہوں تو مندرجہ بالا بیان کئے گئے تمام اصول کم درجے کے خصائل شمار کئے جائیں گے۔

مثلاً برج سرطان کو لیں، اس کا حاکم قمر ہے، جو ہلال کی صورت میں یعنی کمزور ہے اور برج عقرب میں مقیم ہے۔ عقرب میں قمر کو ہبوط ہوتا ہے۔ سرطان میں مریخ مقیم ہے تو ہمیں مندرجہ بالا خصائل کا ہلکا سا سایہ پاکر سرطان والی لڑکی سے منسوب کرنا چاہئے۔ کمزور اور ہلکی قسم کی خاصیتیں اس میں پیدا ہوں گی۔ یعنی وہ قبول صورت نہ ہوگی۔ مالی لحاظ سے کمزور ہوگی۔ پرہیزگار اور مہذب ہونے میں بھی اوسط سے کم درجہ اسے دینا ہوگا۔ لیکن اگر سرطان میں مشتری ہو، قمر بہ حالت بدر ہو یا باقوت ہو۔ یا شرف میں ہو تب سرطان والی لڑکی میں دیۓ گئے تمام خصائل بدرجہ اتم موجود ہوں گے۔ یعنی وہ بہت خوب صورت ہوگی۔ قابل قدر پرہیزگار اور مہذب ہوگی۔

# صدقہ ردّ بلا

## بروج سیارے اور صدقات

۱۔ برج اسد اور اس کے مالک شمس کا صدقہ گندم، سرخ صندل، دال مسور، تانبا اور جانور سرخ رنگ، بروز اتوار طلوع آفتاب کے وقت دیں۔

۲۔ برج سرطان اور اس کے مالک سیارہ قمر کا صدقہ، چاول، دہی، چاندی، چینی، دودھ، کھیر، روپیہ سکہ، سفید کپڑا اور سفید جانور، سوموار کے دن شام کے وقت دیں۔

۳۔ برج حمل عقرب اور اس کے مالک سیار مریخ کا صدقہ گندم، دال مسور، تانبا، سرخ کپڑا، سرخ جانور منگل کے روز سورج طلوع ہونے کے پون گھنٹے کے اندر دیں۔

۴۔ برج جوزا، سنبلہ اور اس کے مالک سیارہ عطارد کا صدقہ لونگ روغن ارد، سفید کپڑا، اور سفید جانور، بدھ کے روز سورج طلوع ہونے کے ڈھائی گھنٹہ کے اندر دیں۔

۵۔ برج قوس حوت اور اس کے مالک سیارہ مشتری کا صدقہ دال مونگ، کپڑا زرد، شکر اور جانور جمعرات کی شام کو دیں۔

۶۔ برج ثور اور میزان اور اس کے مالک سیارہ زہرہ کا صدقہ، چاول، چاندی کافور، دودھ دہی، چینی، سفید کپڑا، سفید جانور جمعہ کے روز طلوع آفتاب کے وقت دیں۔

۷۔ برج جدی دلو اور اس کے مالک سیارہ زحل کا صدقہ، ماش سیاہ، روغن سیاہ، کپڑا سیاہ اور جانور سیاہ ہفتہ کے روز دوپہر کو دیں۔

۸۔ راس کا صدقہ زحل کے علاقہ کے ساتھ مچھلی، دھاری دار جانور ہفتہ کے روز دیں۔ اگر آپ کے برج میں چاند گرہن لگے تو شام کو دیں۔

۹۔ ذنب کا صدقہ زحل کے صدقہ کے علاوہ بکری یا سیاہ بھیڑ جب آپ کے برج میں سورج گرہن لگے تو ہفتہ کے روز دوپہر کو دیں۔

☆ ☆ ☆ ☆ ☆

# اھم مجرب نقوش (اس صفحہ کی پشت پر)

نقوش امر صدیوں سے پوشیدہ ایک نئی حقیقت (جو روحانی تقویم کے قارئین کے لئے ایک ہدیہ ہے) اپنے برج کا نقش زعفران اور عرق گلاب سے لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔ تمام برجوں کے نقوش بعد نماز فجر ساعت شمس میں تیار کریں۔ انشاء اللہ جائز مشکلات حل ہوں گی۔ برجوں کے نقوش کے پیچھے لکھیں ہر برج کے ساتھ الگ رکھیں انشاء اللہ کامیابی آپ کے قدم چومے گی۔ **نوٹ:** یہ بارہ برج مختلف چالوں سے پر کئے گئے ہیں۔

| حمل | ثور | جوزا |
|---|---|---|
| اَللّٰهُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ الْمَلِكُ<br>الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ<br>الْعَزِيْزُ الْمُصَوِّرُ الرَّزَّاقُ الْوَهَّابُ<br>الشَّكُوْرُ الشَّهِيْدُ الْكَرِيْمُ الْحَفِيْظُ<br>الْمُبْدِئُ الْمُجِيْبُ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ. | اَللّٰهُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ الْمَلِكُ<br>الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ<br>الْعَزِيْزُ الْمُصَوِّرُ الرَّزَّاقُ الْوَهَّابُ<br>الشَّكُوْرُ الشَّهِيْدُ الْكَرِيْمُ الْحَفِيْظُ<br>الْمُبْدِئُ الْمُجِيْبُ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ. | اَللّٰهُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ الْمَلِكُ<br>الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ<br>الْعَزِيْزُ الْمُصَوِّرُ الرَّزَّاقُ الْوَهَّابُ<br>الشَّكُوْرُ الشَّهِيْدُ الْكَرِيْمُ الْحَفِيْظُ<br>الْمُبْدِئُ الْمُجِيْبُ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ. |
| **سرطان**<br>اَللّٰهُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ الْمَلِكُ<br>الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ<br>الْعَزِيْزُ الْمُصَوِّرُ الرَّزَّاقُ الْوَهَّابُ<br>الشَّكُوْرُ الشَّهِيْدُ الْكَرِيْمُ الْحَفِيْظُ<br>الْمُبْدِئُ الْمُجِيْبُ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ. | **اسد**<br>اَللّٰهُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ الْمَلِكُ<br>الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ<br>الْعَزِيْزُ الْمُصَوِّرُ الرَّزَّاقُ الْوَهَّابُ<br>الشَّكُوْرُ الشَّهِيْدُ الْكَرِيْمُ الْحَفِيْظُ<br>الْمُبْدِئُ الْمُجِيْبُ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ. | **سنبلہ**<br>اَللّٰهُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ الْمَلِكُ<br>الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ<br>الْعَزِيْزُ الْمُصَوِّرُ الرَّزَّاقُ الْوَهَّابُ<br>الشَّكُوْرُ الشَّهِيْدُ الْكَرِيْمُ الْحَفِيْظُ<br>الْمُبْدِئُ الْمُجِيْبُ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ. |
| **میزان**<br>اَللّٰهُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ الْمَلِكُ<br>الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ<br>الْعَزِيْزُ الْمُصَوِّرُ الرَّزَّاقُ الْوَهَّابُ<br>الشَّكُوْرُ الشَّهِيْدُ الْكَرِيْمُ الْحَفِيْظُ<br>الْمُبْدِئُ الْمُجِيْبُ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ. | **عقرب**<br>اَللّٰهُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ الْمَلِكُ<br>الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ<br>الْعَزِيْزُ الْمُصَوِّرُ الرَّزَّاقُ الْوَهَّابُ<br>الشَّكُوْرُ الشَّهِيْدُ الْكَرِيْمُ الْحَفِيْظُ<br>الْمُبْدِئُ الْمُجِيْبُ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ. | **قوس**<br>اَللّٰهُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ الْمَلِكُ<br>الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ<br>الْعَزِيْزُ الْمُصَوِّرُ الرَّزَّاقُ الْوَهَّابُ<br>الشَّكُوْرُ الشَّهِيْدُ الْكَرِيْمُ الْحَفِيْظُ<br>الْمُبْدِئُ الْمُجِيْبُ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ. |
| **جدی**<br>اَللّٰهُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ الْمَلِكُ<br>الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ<br>الْعَزِيْزُ الْمُصَوِّرُ الرَّزَّاقُ الْوَهَّابُ<br>الشَّكُوْرُ الشَّهِيْدُ الْكَرِيْمُ الْحَفِيْظُ<br>الْمُبْدِئُ الْمُجِيْبُ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ. | **دلو**<br>اَللّٰهُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ الْمَلِكُ<br>الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ<br>الْعَزِيْزُ الْمُصَوِّرُ الرَّزَّاقُ الْوَهَّابُ<br>الشَّكُوْرُ الشَّهِيْدُ الْكَرِيْمُ الْحَفِيْظُ<br>الْمُبْدِئُ الْمُجِيْبُ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ. | **حوت**<br>اَللّٰهُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ الْمَلِكُ<br>الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ<br>الْعَزِيْزُ الْمُصَوِّرُ الرَّزَّاقُ الْوَهَّابُ<br>الشَّكُوْرُ الشَّهِيْدُ الْكَرِيْمُ الْحَفِيْظُ<br>الْمُبْدِئُ الْمُجِيْبُ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ. |


حمل
۷۸۶
اللّٰہ
اللّٰہ
۱۳
۱۲
۱۹
۱۴
۱۸
۱۱
۲۱
۱۶
۲۰
۱۵
۲۲
۱۷
اللّٰہ
اللّٰہ
۶۶


ثور
۷۸۶
اللّٰہ
اللّٰہ
۲۰
۱۲
۱۴
۱۹
۱۵
۲۲
۱۲
۱۷
۱۱
۱۳
۱۸
۱۶
اللّٰہ
اللّٰہ
۶۶


جوزا
۷۸۶
اللّٰہ
اللّٰہ
۱۳
۱۱
۱۶
۲۱
۱۵
۲۳
۲۲
۲۰
۱۷
۱۸
۱۹
۱۴
اللّٰہ
اللّٰہ
۶۶


سرطان
۷۸۶
اللّٰہ
اللّٰہ
۲۰
۲۲
۱۷
۱۲
۱۸
۲۱
۱۶
۱۵
۱۳
۱۴
۱۹
اللّٰہ
اللّٰہ
۶۶


اسد
۷۸۶
اللّٰہ
اللّٰہ
۱۳
۱۷
۱۸
۲۲
۱۴
۱۲
۱۹
۲۱
۱۶
۲۰
۱۱
۱۵
اللّٰہ
اللّٰہ
۶۶


سنبلہ
۷۸۶
اللّٰہ
اللّٰہ
۲۰
۱۶
۱۵
۱۱
۱۹
۲۱
۱۲
۱۳
۱۴
۱۷
۲۲
۱۸
اللّٰہ
اللّٰہ
۶۶


میزان
۷۸۶
اللّٰہ
اللّٰہ
۱۲
۱۵
۲۰
۱۷
۲۲
۱۹
۱۴
۱۸
۱۱
۲۱
۱۳
۱۶
اللّٰہ
اللّٰہ
۶۶


عقرب
۷۸۶
اللّٰہ
اللّٰہ
۲۱
۱۸
۱۳
۱۶
۱۱
۱۴
۱۹
۱۵
۲۲
۱۲
۲۰
۱۷
اللّٰہ
اللّٰہ
۶۶


قوس
۷۸۶
اللّٰہ
اللّٰہ
۱۸
۱۷
۱۶
۱۵
۱۴
۱۹
۱۳
۱۱
۲۰
۲۱
۲۲
۱۲
اللّٰہ
اللّٰہ
۶۶


جدی
۷۸۶
اللّٰہ
اللّٰہ
۱۱
۱۴
۱۹
۲۲
۱۸
۱۵
۲۱
۲۰
۱۲
۱۷
۱۳
۱۶
اللّٰہ
اللّٰہ
۶۶


دلو
۷۸۶
اللّٰہ
اللّٰہ
۱۶
۱۳
۲۲
۲۰
۲۱
۱۵
۱۸
۱۲
۱۹
۱۷
۱۴
۱۱
اللّٰہ
اللّٰہ
۶۶


حوت
۷۸۶
اللّٰہ
اللّٰہ
۱۷
۲۰
۱۳
۱۱
۱۲
۱۸
۱۵
۱۶
۲۱
۱۴
۱۹
۲۲
اللّٰہ
اللّٰہ
۶۶

حسن الہاشمی

# ایک نظر ایک جائزہ

علم جفر کا ایک نادر تحفہ

## عدد سات ایک طلسماتی اور مقدس

عدد سات علم النجوم کی رو سے ستارہ قمر سے منسوب ہے۔ پیر کے دن کا حکمراں ستارہ ہے۔ علم الاعداد میں سات کا عدد بہت عظمت کا حامل ہے۔ یہ تکمیل کا عدد ہے۔ یہ نمبر شروع سے ہی غیب دانی سے وابستہ رہا ہے۔ سات کا عدد مدتِ مدید سے متبرک عدد تصور کیا جاتا ہے۔ جس کا تعلق روحانیت کے ساتھ ہے۔ مذاہب کی تاریخ سے شناسا کوئی بھی شخص اس بات کو تسلیم کرنے سے انکار نہیں کرسکتا کہ مختلف زمانوں میں کس طرح یہ عدد بڑے بڑے غیب دانوں کی زندگی پر حاوی رہا ہے۔ یہی وہ عدد ہے۔ جس پر انسانی خیال کی تمام عمارت کی بنیاد ہے۔ حکیم فیثاغورث اپنے عہد میں علم الاعداد کا زبردست ماہر تھا۔ اس کا خیال تھا کہ دنیا کی ہر ایک چیز کا راز عدد کی طاقت میں پنہاں ہے۔ اور خداوند کریم نے انسان کو یہ قدرت دی ہے کہ علم الاعداد کے ذریعے باطنی اشارات کو سمجھ سکے۔ ۷، عدد کے متعلق اس نے کہا ہے کہ یہ عدد نہایت مقدس ہے۔ بھلائی اور برائی دونوں لحاظ سے شدید ہے۔ سات کا عدد آج بھی طلسماتی اور مقدس خیال کیا جاتا ہے۔ اس کی قدریں نہیں بدلیں۔ اس میں سیارہ زحل کی خاصیت کا دخل ہے۔ علم الاعداد اور نجوم اس بات پر متفق ہیں کہ یہ عدد بھلائی یا برائی دونوں لحاظ سے شدید ہے۔

## سات کا عدد

محمدؐ=۹۲، علیؓ=۱۱۰، فاطمہؓ=۱۳۵، حسنؓ=۱۱۸، حسینؓ=۱۲۸ کے اعداد کا مجموعہ ۵۸۳ کو مختصر کرنے پر عدد سات بنتا ہے۔

## کیا یہ اتفاق ہے؟

دن سات۔ زمین سات۔ آسمان سات بز اعظم سات عجائبات عالم سات قوس وقزح کے رنگ سات۔ روشنی کے رنگ سات۔ اصحاب کہف سات۔ عہد یوسف میں قحط سات سال۔ شادابی سات سال۔ قید سات سال۔ قوم عاد کے لئے مسلسل آندھی سات دن۔ جہنم کے دروازے سات۔ انسانی زندگی کے مدارج سات۔ موسیقی کے بنیادی سر سات۔ اقلیم سات۔ منازل قرآن سات۔ قرآن کے قرأت کے طریقے سات۔ اعضائے سجدہ سات۔ مبارک راتیں سات، طواف، کعبہ کے چکر سات۔ رمی الجمار کے کنکر سات۔ ظاہری اور باطنی حواس سات، انسانی چہرے میں سوراخ سات، آنکھ اور کان کے پردے سات۔ لطائف علیہ سات۔

## کچھ عجیب اور نا قابلِ رد حقائق

ایمان: اللہ۔ ملائکہ۔ کتب۔ رسول۔ قیامت۔ تقدیر۔ موت،

چشمہ بہشت: تسنیم۔ معین۔ یہیم۔ کوثر۔ کافور۔ زنجبیل۔ سلسبیل۔

طبقات دوزخ: سقر۔ سعیر۔ لظی۔ حطمہ۔ جہنم۔ جحیم۔ حاویہ۔

خوانِ عیسیٰ: روٹی، گوشت۔ نمک۔ سرکہ۔ شہد۔ مکھن۔ حلیم۔

اسطوانات مسجد نبوی: حنانہ، حرس، وفود، سریر، عائشہ، تہجد، جبرئیل۔

خط (کتابت):۔ نستعلیق۔ علق۔ نسخ۔ ریحان تلث۔ طغرا۔ شکست۔

بحر۔ سمندر: بحیرۂ عرب، بحیرۂ ہند، بحیرۂ روم، بحیرۂ قلزم، بحیرۂ اوقیانوس، بحیرۂ اسود، بحیرۂ احمر۔

براعظم: ایشیاء۔ افریقہ۔ یورپ۔ اسٹریلیا۔ شمالی امریکہ۔ جنوبی امریکا۔ انٹارٹیکا۔

بنیادی دھاتیں: سونا۔ چاندی۔ لوھا۔ تانبا۔ جست۔ سیسہ۔ رانگ۔ دھوت۔ نکھار۔

## اسلام اور ایمان کے کچھ تاریخی گوشے

بیت اللہ کے طواف کے لئے روانہ ۷۰،۰۰۰ ہزار (۷) فرشتوں کا نزول۔

۶۱۰ء میں (۷) میں حضور کی بعثت اور پہلی وحی کا نزول۔

غزوہ بدر کے ۳۱۳ (۷) بردار مجاہد۔

۱۲۴۰۰۰ پیغمبران: یوں تو سب ہی عظمت کا نشان اور خطاب یافتہ تھے۔ بالخصوص مندرجہ ذیل سات کے رمز آفاقی ہیں۔

حضرت آدم۔ صفی اللہ، حضرت نوح۔ نجی اللہ، حضرت موسیٰ کلیم اللہ، حضرت ابراہیم۔ خلیل اللہ، حضرت اسماعیل ذبیح اللہ، حضرت عیسیٰ۔ روح اللہ، حضرت محمد ﷺ رسول اللہ۔ (جن کے خلاب اوصفات بیشمار ہیں)۔

## تعمیرات قدیم کے اعتبار سے عجائبات عالم

(۱) ہرام مصر (۲) بابل (۳) ہالی کارناس کا مقبرہ (۴) آرٹی میس کی عبادت گاہ (ترکی) (۵) رھوڈز کا مجسمہ (۶) زیوز کا مجسمہ (یونان) (۷) روشنی کے مینار (فرامین مصر)

## عدد سات اور قرآن

(۱) سورۃ بقرہ کی ۲۸۶ آیت کو مختصر کیا جائے تو سات بنتا ہے۔

(۲) آل عمران سورہ کے لفظ بھی سات ہیں۔

(۳) پارہ نمبر۔ ۴ لن تنالو کے لفظ بھی سات ہیں۔

(۴) سورۃ الرعد کی ۴۳ آیات کو مختصر کیا جائے تو سات بنتا ہے۔

(۵) سورۃ الفرقان میں بھی سات حروج کا استعمال ہے۔

(۶) سورۃ لقمان کی ۳۴ آیات کو مختصر کرنے پر سات بنتا ہے۔

(۷) سورۃ ص کی آیات کو مختصر کرنے پر سات بنتا ہے۔

(۸) سورۃ القصص کی ۸۸ کو مختصر کرنے پر سات بنتا ہے۔

(۹) سورۃ الزخرف کے رکوع بھی سات ہیں۔

(۱۰) سورۃ القلم کی آیات ۵۲ کو مختصر کیا جائے تو سات بنتا ہے۔

(۱۱) سورۃ الحاقہ کی آیات ۵۲ کو مفرد کیا جائے تو سات بنتا ہے۔

(۱۲) سورۃ الماعون کی کل آیات بھی سات ہیں۔

(۱۳) سورۃ یٰسین میں سات مبین ہیں۔

## عدد سات اور اسمائے باری تعالیٰ

(۱) المعید کے اعداد ۱۲۴ کو مفرد کرنے پر سات بنتا ہے۔

(۲) الرؤف کے اعداد ۲۸۶ کو مفرد کرنے پر سات بنتا ہے۔

(۲) الغنی کے اعداد ۱۰۶۰ کو مفرد کرنے پر سات بنتا ہے۔

(۳) الکبیر کے اعداد ۲۳۲ کو مفرد کرنے پر سات بنتا ہے۔

(۴) الحلیم کے اعداد ۸۸ کو مفرد کرنے پر سات بنتا ہے۔

(۵) قرآن میں سات سلام: (۱) نوحؑ کو (۲) ابراہیم کو (۳) موسیٰ کو (۴) ھارون کو (۵) آل یٰسین کو (۶) جنت میں داخل ہونے ولوں کو (۷) شب کی عبادت کرنے والوں کو۔

## عدد سات اور انبیاء

حضرت ابراہیمؑ کے اعداد ۲۵۹ کو مختصر کریں تو عدد سات بنتا ہے۔ حضرت داؤد کے اعداد شمسی ۸۱۷ مفرد ۱۶ بنا اس عدد کو مفرد کریں تو عدد سات بنتا ہے

## عدد سات کی جسم انسانی میں کارفرمائی

(۱) نبض ایک منٹ میں کم از کم ۷۰ بار محسوس ہوتی ہے۔ مختصر کرنے پر عدد سات بنتا ہے۔

(۲) حلق میں سات سوراخ ہیں۔

(۳) بڑی آنت کی لمبائی ۷ فٹ ہے۔

(۴) خون رگوں میں ۷ میل فی گھنٹہ کی رفتار سے گردش کرتا ہے۔

(۵) جب ہم بولتے ہیں تو ہمارے ۷۰ اعضاء حرکت کرتے ہیں۔

(۶) ایک شخص کو ایک دن میں تقریباً ۲۵۰۰ کلوریز کی ضرورت ہوتی ہے۔ مختصر کرنے پر عدد ۷ بنتا ہے۔

(۷) کمر میں سات عضلات ہوتے ہیں۔

(۸) ٹخنوں میں سات ہڈیاں ہوتی ہے۔

(۹) انسان کے سرخ خون کے ذرات کا سائز اوسطاً سات مائیکرو دون ہوتا ہے۔

(۱۰) تلی کی چوڑائی سات سینٹی میٹر ہوتی ہے۔

(۱۱) گردوں کی چوڑائی سات سینٹی میٹر ہوتی ہے۔

(۱۲) دودھ کے دانت بھی سات سال کی عمر تک گرنا شروع ہوتے ہیں۔

(۱۳) لوٹ آنے والا بخار سات دن کے ناغے کے بعد پھر لوٹ تا ہے۔

(۱۴) سانس کی رفتار ۱۶ بار فی منٹ ہوتی ہے مختصر کرنے پر عدد سات بنتا ہے۔

(۱۵) انسانی جسم میں تقریباً ۲۵ لاکھ مسامات ہوتے ہیں۔ مختصر کرنے پر عدد سات بنتا ہے۔

## عدد سات اور شخصیت

## عدد سات کے حامل مرد کی خصوصیات

(۱) آفاقیت و روحانیت ابلاغ علم، خوش بختی، فلسفہ، سیاست، ریاضت، امامت، اور علوم ظاہری و باطنی کا ترجمان تعمیری وقدامت پسندی اور محتاط روشن خیال کا بہترین نمونہ۔

(۲) دوسرے ماحول و معاشرے اور ملک کے تعمیری اثر قبول کرنے والا۔ حال سے زیادہ یہ ماضی پر نظر رکھنے والا۔ ماضی کی عینک لگا کر مستقبل میں جھانکنے والا اور عام امور کو بھی فکر و نظر کے ترازو میں تولنے والا۔

(۳) شریعت، طریقت اور تصوف سے قریب تر ہونے کے باوجود روایت سے دور۔ ہر کام میں علم کا ابلاغ، اس کی عادت ثانیہ ہے۔ یہ علوم کا نمائندہ ہے۔

(۴) وضع داری۔ رواداری، متحمل مزاجی، میں حکمت اختیار کرنے کے سبب اس پر رشک کیا جاتا ہے۔ کبھی اپنی انفرادیت مجروح کر کے، دوسرے کا کندھا استعمال کرتا ہے تو برا بن جاتا ہے۔

(۵) ایثار و خلوص، امن اور محبت کے اس خوگر کی باطنی صفت اور ادراک میں جب تعاون ہوتا ہے۔ تو یہ نکھرتا ہے، سنورتا ہے، ابھرتا ہے، چمکتا ہے۔

(۶) اس کا معدہ نازک ہے۔ جوڑوں کے درد سے قریب نظر آتا ہے۔ شاہ رگوں کا شکار بہر حال صحت کے معاملے میں شدید احتیاط کی ضرورت ہے۔

## عدد سات رکھنے والی عورت کی خصوصیت

سات نمبر کی عورت کچے کان اور ہلکا پیٹ رکھتی ہے۔ (بالخصوص غیر تعلیم یافتہ) اور خود ستائی کے باعث بری بن جاتی ہے۔ (بالخصوص تعلیم یافتہ) تعمیری اور فکری رہنمائی میں یہ بہت کچھ کر سکتی ہے۔ عموماً سگھڑ اور کثیر الاولاد ہی نہیں بلکہ خوش بخت بچوں کو جنم دیتی ہے۔ ازدواجی ذمہ داریوں کو بطریقہ انجام دیتی ہے۔

☆ ☆ ☆ ☆ ☆

## عمل آیت الکرسی

جو شخص طلوع صبح کے وقت کسی سے بات کرنے سے پہلے آیت الکرسی رو بقبلہ گیارہ مرتبہ روزانہ پڑھے اور دو میم یعنی (یَعْلَمُ مَابَیْنَ) کے درمیان ہلاکت دشمن کا قصد کرے تو اس کا دشمن ہلاک ہوگا اور اگر دونوں عین یعنی (یَشْفَعُ عِنْدَہٗ) کے درمیان کسی کی محبت کا قصد کرے۔ تو وہ اس کا دوست انشاء اللہ ہو جائے گا۔ (علامہ رضا الحسینی کراچی)

نوٹ: صرف جائز مقاصد کے لئے ہے ناجائز کے لئے ہرگز نہ کریں ورنہ نقصان ہوگا۔

# جانوروں کو کس طرح بھگائیں

## سانپ بھگانے کے کی ترکیب

اگر کسی علاقے میں سانپ بہت نکلتے ہوں۔ اور آپ یہ چاہتے ہوں کے آپ کے گھر میں ایک بھی سانپ داخل نہ ہو۔ تو اس کا آسان طریقہ یہ ہے کہ آپ اپنے گھر میں ایک عدد نیولا پنجرے میں رکھیں۔ یا پھر ایک مور پال لیں۔ گھر میں اگر سانپ ہوں گے تو سب بھاگ جائیں گے۔

## چھپکلی بھگانے کی ترکیب

اگر گھر میں چھپکلیاں زیادہ ہوں تو مرغی کے انڈے میں سراخ کر کے اس کی سفیدی اور زردی نکال کر اس انڈے کو گھر میں کئی جگہ لٹکا دیں تو تمام چھپکلیاں اس گھر سے بھاگ جائیں گی۔

## چوہوں کو بھگانے کی ترکیب

ایک چوہے کو پکڑ کر اس کو نیلے رنگ میں رنگ کر چوہے دان یا پنجرے میں بند کر کے گھر میں رکھ دیں۔ تمام چوہیں گھر سے غائب ہو جائیں گے۔

## کھٹمل بھگانے کی ترکیب

کسی پلنگ یا تخت وغیرہ میں اگر کھٹمل پیدا ہو گئے ہوں تو گندھک موصلی کو باریک پیس لیں۔ اور کسی برتن میں ببول کے کوئلے جلا کر۔ یہ سفوف اس میں ڈال کر پلنگ اور تخت کے پاؤں کو دھونی دیں۔ پندرہ منٹ کی دھونی سے کھٹمل اسی وقت ختم ہو جائیں گے۔ اس دھونی کے دھوئیں سے خود دور ہیں۔ ورنہ کھانسی ہو جانے کا اندیشہ ہے۔

## مکھی بھانے کی ترکیب

جس گھر میں مکھیاں زیادہ ہوں۔ وہاں بیج نرگس، عاقر قرحا، گندھک موصلی، ہموزن لے کر باریک پیس لیں۔ اور گھر میں مختلف جگہوں پر چھڑک دیں۔ مکھیاں بھاگ جائیں گی۔

## پروانے بھگانے کی ترکیب

سفید یا سرخ پیاز لے کر اس کو چھیل کر اس میں بہت سے سوراخ کر دیں۔ اور کسی ڈوری میں پرو کر اس کو چراغ کے آس پاس لٹکا دیں۔ پروانے بھاجائیں گے۔

## مچھر بھانے کی ترکیب

بھینس کے گوبر کا اپلا گھر میں جلائیں۔ مچھر بھاگ جائیں گے۔

## چیونٹیاں بھگانے کی ترکیب

اگر گھر میں چیونٹیاں بہت زیادہ ہو گئی ہوں تو مکان کی بلائی چھت پر سوکھا ہوا آٹا بکھیر دیں۔ چونٹیاں تھوڑی دیر میں غائب ہو جائیں گی۔

## پروانے بھگانے کی ترکیب

ہر قسم کی روشنی کے پاس سے کیڑے مکوڑے اور پروانے بھگانے کی مؤثر ترکیب ہے۔ سفید پیاز لے کر اس میں بہت سارے باریک باریک پیس سوارخ سوئی سے کر لیں۔ پھر اس پیاز کو کسی ڈوری کی مدد سے روشنی کے پاس لٹکا دیں۔ انشاءاللہ کوئی بھی کیڑا مکوڑا روشنی کے قریب نہیں پھٹکے گا۔

## ٹڈی بھگانے کی ترکیب

جس کھیت میں ٹڈی کا غول آجائے۔ اس کھیت میں کوئلے دہکا کر "قرطاس" کی دھونی دیں۔ اسی وقت ٹڈیوں کا غول رفو چکر ہو جائیگا

## کھٹمل بھگانے کی دوسری ترکیب

کھٹمل بھگانے کی دوسری ترکیب یہ ہے کہ تخم لوبیان چارپائی کے چاروں پایوں میں باندھ دیں۔ تمام کھٹمل چارپائی سے چند یوم میں دفع ہو جائیں گے۔

# اللہ تعالیٰ کا بہترین انتخاب

## خدا کی بہترین تخلیقات اور بزرگ مہینے

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ وَرَبُّکَ یَخْلُقُ مَا یَشَاءُ وَیَخْتَارُ ۝ اللہ جس شئے کو چاہتا ہے پیدا کرتا ہے اور جس شے کو چاہے برگزیدہ کرتا ہے۔

اللہ تعالیٰ نے اپنی پیدا کردہ چیزوں میں سے چار چیزوں چن لیں۔ پھر ان میں ایک کو منتخب کرلیا۔ سب فرشتوں میں چار کو بزرگ کیا۔ یعنی جبرئیلؑ، اسرافیلؑ، میکائیلؑ، اور عزرائیلؑ۔ پھر ان چار میں سے ایک یعنی حضرت جبرئیل علیہ السلام کو منتخب فرمایا۔ اور نبیوں میں حضرت ابراہیم حضرت موسیٰ، حضرت عیسیٰ، اور حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کو چنا چنانچہ ان میں سے حضرت محمد ﷺ کو منتخب کرلیا۔ صحابہ کرام میں سے حضرت ابوبکرؓ، حضرت عمرؓ، حضرت عثمانؓ اور حضرت علیؓ کو چن لیا۔ پھر ان میں سے حضرت ابوبکرؓ کو برگزیدہ کیا۔ سجدوں میں مسجد حرام، مسجد اقصیٰ، مسجد مدینہ شریف، مسجد طور سینا کو چنا گیا۔ پھر ان میں سے مسجد حرام کو برگزیدہ کیا گیا۔

دنوں میں سب سے بہتر عید الفطر، عید الاضحیٰ، عرفہ، اور عاشورہ کے دن ہیں۔ پھر ان میں سے عرفہ کو دوسرے دنوں پر ترجیح دی گئی، راتوں میں شب برات، شب قدر، شب جمعہ اور شب عید پسند فرمائیں۔ پھر ان میں سے شب قدر کو سب پر فضیلت دی گئی مکہ، مدینہ، بیت المقدس اور مساجد العشاء چار مقامات کو بزرگی دی۔ پھر ان میں سے مکہ کو افضلیت بخشی، پہاڑوں میں چار پہاڑوں کو چن لیا۔ احد، سینا، دکام اور لبنان۔ اور ان چاروں میں طور سینا کو پسند کیا۔ دریاؤں میں ان چار کو فضیلت دی جیحون، سیحون، فرات اور نیل، پھر ان میں فرات کو افضل قرار دیا۔ مہینوں میں رجب، شعبان، رمضان اور محرم کو بزرگی دی۔ پھر ان میں سے شعبان کو دوسرے مہینوں پر ترجیح دی۔ اسے پیغمبر ﷺ کا مہینہ قرار دیا۔ یعنی جس طرح آنحضرت ﷺ سب پیغمبروں سے افضل ہیں، اسی طرح یہ مہینہ بھی دوسرے مہینوں سے افضل ہے۔

ابوہریرہؓ فرماتے ہیں کہ آنحضرت نے فرمایا شعبان میرا مہینہ ہے۔ رجب اللہ کا مہینہ ہے۔ رمضان میری امت کا مہینہ ہے۔ اور شعبان گناہ سے دور کرنے والا ہے۔ رمضان کا مہینہ آدمی کو پاک صاف کرتا ہے۔ (گناہوں سے)

آنحضرت ﷺ کا ارشاد ہے کہ شعبان، رجب اور رمضان کے درمیان ایک ایسا مہینہ ہے۔ جس کی بزرگی کا لوگوں کو علم نہیں۔ اس مہینے میں لوگوں کے اعمال اللہ تعالیٰ کے پاس پہنچائے جاتے ہیں۔ لہٰذا میری خواہش ہے کہ جب میرے اعمال لے جائے جائیں تو اس وقت میں روزہ سے ہوں۔

انس بن مالکؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا۔ رجب دوسرے مہینوں پر وہی بزرگی رکھتا ہے۔ جو قرآن مجید کو دوسری تمام کتابوں پر۔ اسی طرح شعبان کی بزرگی دوسرے مہینوں پر اسی طرح ہے جس طرح مجھے تمام نبیوں پر بزرگی دی گئی ہے۔ رمضان کی بزرگی باقی مہینوں پر ایسی ہے جیسی ساری مخلوقات پر اللہ تعالیٰ کی بزرگی۔

انس بن مالکؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ کے بزرگ اصحاب شعبان کا چاند دیکھ کر قرآن کریم پڑھا کرتے تھے۔ مسلمان اپنے مال سے زکوٰۃ بھی نکالا کرتے تھے۔ تاکہ غریب اور مسکین لوگ فائدہ اٹھاسکیں۔ اور ماہِ رمضان کے روزے رکھنے کے لئے ان کا کوئی وسیلہ بن جائے، حاکم لوگ قیدیوں کو بلا کر ان میں سے جو حد جاری کرنے کے لائق ہوتے تھے۔ ان پر حد جاری کرتے تھے۔ باقی قیدی رہا کردیئے جاتے تھے۔ کاروباری لوگ بھی اس ماہ میں اپنا قرض ادا کیا کرتے تھے۔ اور دوسروں سے جو کچھ وصول کرنا ہوتا تھا۔ وہ وصول کرلیا کرتے تھے۔ اور دوسروں سے جو کچھ وصول کرنا ہوتا تھا۔ وہ وصول کرلیا

کرتے تھے۔ ماہِ رمضان کا چاند نظر آنے پر لوگ غسل کرتے اور اعتکاف میں بیٹھا کرتے تھے۔

## شعبان کے حروف

"شعبان" کے پانچ حروف ہیں۔ (ش، ع، ب، ا، ن) ان میں ہر حرف ایک ایک بزرگی کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ ش اس کا اشارہ شرف کی طرف ہے کرتا ہے۔ ع بلندی کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ ب سے مراد (بر) نیکی ہے۔ الف سے مراد الفت اور نون کا حرف "نور" کی طرف اشارہ کرتا ہے۔

## آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجنا

اس مہینے میں خدا کی طرف بندوں پر بڑی برکتیں نازل ہوتی ہیں۔ ان کو نعمتیں عطا کی جاتی ہیں، ان پر نیکیوں کے دروازے کھولے جاتے ہیں، ان کی خطائیں معاف کی جاتی ہیں۔ گناہوں کا کفارہ ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اپنے حبیب حضرت محمد ﷺ پر کثرت سے درود بھیجتا ہے۔ اس درود کے لئے یہ مہینہ مخصوص ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ:

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ۝

اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے نبی ﷺ پر درود بھیجتے ہیں۔ اے اہل ایمان تم بھی اس پر درود اور سلام بھیجو۔

اللہ تعالیٰ کے درود سے مراد اللہ کی رحمت ہے۔ فرشتوں کے درود سے مراد شفاعت اور استغفار ہے۔ مسلمانوں کے درود سے مراد ہے دعا، ثنا اور مجاہدہ۔

خدا کی طرف سے درود بھیجنے کا مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نیکی کی توفیق عطا کرے اور گناہوں سے بچائے۔ فرشتوں کے درود سے مراد ہے مدد اور نصرت۔ مسلمانوں کے درود سے مراد ہے پیروی کرنا اور حرمت کرنا۔

ابن عطا فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کا اپنے نبی ﷺ پر درود بھیجنا اس کے وصال کا ہونا ہے۔ فرشتوں کی طرف سے دل کی نرمی ہے اور مسلمانوں سے فرمانبرداری اور محبت۔ اس کے علاوہ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ نبی ﷺ پر اللہ تعالیٰ کے درود سے مراد آنحضرت ﷺ کی حرمت اور بزرگی کا اظہار ہے۔ فرشتوں کے درود سے ان کی کرامت کا اظہار مراد ہے۔ اور امت کے درود کا مطلب شفاعت کا طلب کرنا ہے۔

آنحضرت ﷺ نے فرمایا۔ جو شخص مجھ پر ایک مرتبہ درود بھیجتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر دس مرتبہ درود بھیجتا ہے۔

## شعبان کی قدر و قیمت

پس ہر عقل مند کو لازم ہے کہ اس مہینے میں غفلت نہ کرے اور ماہِ رمضان کے استقبال کے لئے اس ماہ میں تیاری کرلے۔ اپنے گناہوں سے توبہ کرلے، جو اعمال اس سے رہ گئے ہیں ان کو پورا کرے۔ ماہِ شعبان میں اللہ تعالیٰ کے حضور عاجزی وزاری کرے۔ سچے دل سے اس کی طرف رجوع کرے۔ اس ماہ کے مالک یعنی حضرت محمد ﷺ کے طفیل اللہ تعالیٰ سے رحمت طلب کرے۔ تاکہ اس کا دل صاف ہو سکے اور باطن کے امراض کے لئے دوا کا کام انجام دے۔ یہ کام ملتوی نہ کرے (بلکہ اسی مہینے میں انجام دے) کیونکہ اصل میں تین ہی دن ہیں۔ ایک کل کا دن ہے۔ جو گزر گیا دوسرا موجودہ دن جو کام کرنے کا دن ہے اور تیسرا آئندہ دن جو امید کا دن ہے۔ اور آئندہ کے بارے میں کسی کو کچھ علم نہیں کہ زندہ بھی رہے گا یا نہیں۔

جو دن گزر چکا اس سے نصیحت اور عبرت حاصل کرنی چاہئے۔ موجودہ دن کو غنیمت جاننا چاہئے۔ اور آئندہ کا دن خطرے کا دن ہے۔ یعنی شاید وہ دن آئے یا نہ آئے۔ یہی حال ان تین مہینوں کا ہے۔ رجب گزر جاتا ہے اور رمضان کا انتظار ہوتا ہے۔ یہ کسی کو علم نہیں کہ اس ماہ کے آنے تک زندہ رہے گا یا نہیں۔ شعبان ان دونوں کے درمیان ہے۔ اس مہینے کے آنے پر خدا کی عبادت واطاعت کو غنیمت جانو۔

آنحضرت ﷺ نے عمر بن خطاب کو نصیحت فرمائی کہ پانچ چیزوں سے پانچ چیزیں غنیمت جانو۔ بڑھاپے سے قبل جوانی، بیماری سے قبل تندرستی، فقیری سے قبل تونگری، معروفیت سے قبل فراغت اور موت سے قبل زندگی۔

## شب برات اور شب قدر

فضیلت: خداوند کریم فرماتا ہے حٰمٓ ۝ وَالْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ۝ اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةٍ مُّبٰرَكَةٍ ۝

روشن کتاب (قرآن پاک) کی قسم، میں نے یہ کتاب برکت والی رات میں نازل فرمائی۔

ابن عباس فرماتے ہیں۔ حٰم سے مراد وہ چیزیں ہیں جن کا قیامت تک قائم رہنا مقرر ہو چکا ہے۔ پھر اللہ تعالیٰ نے روشن کتاب کی قسم کھائی۔ یعنی قرآن کریم کی۔ اور فرمایا ہم نے اسے مبارک رات میں نازل کیا۔ یہ مبارک رات ماہ شعبان کے وسط میں ہے اور وہ شب برات ہے۔ اکثر لوگوں نے اسی طرح بیان کیا ہے۔ عکرمہ فرماتے ہیں وہ رات "شب قدر" ہے۔

## لفظ "مبارک" کا اطلاق

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے بہت سی چیزوں کو مبارک نام سے یاد کیا ہے۔ منجملہ ان کے قرآن کریم میں بھی ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ هٰذَا ذِكْرٌ مُّبَارَكٌ اَنْزَلْنٰهُ۝

یہ ذکر مبارک ہے۔ جو ہم نے بھیجا۔

یعنی قرآن کی برکتوں میں سے ایک برکت یہ بھی ہے کہ جو شخص اسے پڑھے اور اس پر ایمان لائے۔ وہ سیدھی راہ پالیتا ہے۔ دوزخ کی آگ سے بچ جاتا ہے۔ اس کی برکتیں اس کی اولاد تک کو حاصل ہو جاتی ہیں۔ آنحضرت ﷺ نے فرمایا جو شخص قرآن کو پڑھے اور دل میں اس کا خیال اچھی طرح بٹھالے تو اس کی برکت سے اللہ تعالیٰ اس کے والدین کا عذاب بھی ہلکا کر دیتا ہے۔ خواہ وہ کافر ہی کیوں نہ ہو۔

پانی کو بھی اللہ تعالیٰ نے مبارک کہا ہے۔ فرمایا:

وَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً مُّبٰرَكًا .

ہم نے آسمان سے مبارک پانی اتارا۔

پانی میں برکت یہ ہے کہ اس پر تمام چیزوں کی زندگی کا دارومدار ہے۔ جیسا کہ فرمایا:

وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَيْءٍ حَيٍّ اَفَلَا يُؤْمِنُوْنَ۝

ہم نے سب چیزوں کو پانی سے زندہ کیا ہے۔ کہ تم ایمان نہیں لاتے۔

پانی میں دس لطافتیں بیان کی جاتی ہیں۔ رقت، نرمی، قوت، لطافت، صفائی، حرکت، طراوت، سردی، فروتنی اور زندگی۔ مسلمان کے دل میں اللہ تعالیٰ نے یہ لطافتیں پیدا کی ہیں۔ رقیق قلب، نرمی خلق، بندگی کی طاقت، نفس کی لطافت، عمل کی صفائی، نیکی کی طرف حرکت، آنکھوں میں تری، گناہوں کی سردی، لوگوں کے ساتھ فروتنی اور حق بات سن کر زندگی پانا۔

اللہ تعالیٰ نے "زیتون" کو بھی مبارک کہا ہے۔ فرمایا۔

مِنْ شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ.

مبارک درخت زیتون سے۔

یہ پہلا درخت ہے، جس کا میوہ حضرت آدم علیہ السلام نے کھایا تھا۔ اور زمین کی طرف اتار دیئے گئے تھے۔ اس درخت میں روشنائی اور کھانا ہے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

مِنْ شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ وَصِبْغٍ لِّلْاٰكِلِيْنَ۝

مبارک درخت زیتون، کھانے والوں کے لئے یہ درخت کھانے کا کام دیتا ہے۔

بعض کا کہنا ہے کہ مومن سے وہ نفس مراد ہے جو اللہ کی یاد میں آرام پائے، نیکی کا حکم دے، اللہ کا حکم بجالائے اور منکر چیزوں سے باز رکھے۔ قضا و قدر پر شاکر ہو۔ قسمت کے لکھے پر شکر کرے۔

حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا اپنا ارشاد ہے، "میں جس جگہ ہوں اسی جگہ مبارک ہوں" حضرت عیسیٰ کی برکت یہ ہے کہ ان کی والدہ حضرت مریم کے لئے ان کی دعا کی برکت سے سوکھے کھجور میں تر و تازہ پھل پیدا کیا گیا۔ پانی کے چشمے نے جوش مارا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

فَنَادٰهَا مِنْ تَحْتِهَآ اَلَّا تَحْزَنِيْ قَدْ جَعَلَ رَبُّكِ تَحْتَكِ سَرِيًّا۝ وَهُزِّيْٓ اِلَيْكِ بِجِذْعِ النَّخْلَةِ تُسٰقِطْ عَلَيْكِ رُطَبًا جَنِيًّا۝ فَكُلِيْ وَاشْرَبِيْ وَقَرِّيْ عَيْنًا .

اس درخت کے نیچے مریم کو آواز دو کہ غمگین نہ ہو، تیرے پروردگار نے اس درخت کے نیچے پانی کا چشمہ جاری کر دیا ہے۔ خرما کے درخت کو ہلا، تیرے لئے اس درخت سے پختہ کھجوریں گریں گی۔ سو انہیں کھا۔ اس چشمہ سے پانی پی اور آنکھوں کو ٹھنڈا کر۔

مادرزاد اندھوں کو حضرت عیسیٰ نے بینا کر دیا۔ آپ کی دعا سے کوڑھی کو شفا مل جاتی تھی۔ آپ نے (اللہ کے حکم سے) مردوں کو زندگی بخشی۔ علاوہ ازیں کئی اور معجزے آپ کو عطا ہوئے۔

## کعبہ کی حرمت

اِنَّ اَوَّلَ بَيْتٍ وُّضِعَ لِلنَّاسِ لَلَّذِيْ بِبَكَّةَ مُبٰرَكًا.

لوگوں کی عبادت کے لئے پہلا گھر بنایا گیا۔ وہ مکہ مبارک میں ایک گھر ہے۔

اس گھر کی ایک برکت یہ ہے کہ اگر آدمی گناہوں سے لدا ہوا ہو اور اس گھر میں داخل ہو تو واپس آتے وقت اسکا بوجھ بہت ہلکا کر دیا جاتا ہے۔ یعنی اس کے گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

وَمَنْ دَخَلَهٗ كَانَ اٰمِنًا٥

جو شخص کعبے میں آیا وہ امن میں آگیا۔

چنانچہ کعبے میں جانے والا مسلمان اگر توبہ کر کے اللہ تعالیٰ سے ثواب حاصل کرنے کی امید پر کعبے میں جائے تو اللہ تعالیٰ اسے سب بلاؤں سے محفوظ رکھتا ہے۔ اس کی توبہ قبول کر لیتا ہے اور اپنے فضل و کرم سے اسے بخش دیتا ہے۔

فرمایا جو شخص اس گھر میں داخل ہو جائے اسے کوئی ایذا اور مصیبت نہ پہنچے گی۔ کعبے کی حرمت کے باعث حرم میں درخت کاٹنا یا شکار کھیلنا حرام ہے۔ پس کعبے کی حرمت اللہ تعالیٰ کی حرمت جیسی ہے۔ مسجد کی حرمت بھی کعبہ ہی کی حرمت جیسی ہے۔ مکہ کی حرمت مسجد کی حرمت کی مانند ہے۔ جیسے فرمایا "کعبہ اہل مسجد کا قبلہ ہے۔ مسجد مکہ والوں کا قبلہ ہے۔ اور خاص مکہ اہل حرم کا قبلہ ہے۔ اور حرم تمام اہل دنیا کا قبلہ ہے۔

مکہ کی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ یہاں لوگ اس کثرت سے ہوتے ہیں کہ ایک دوسرے کو دھکے لگتے، مکہ اور بکہ دونوں مترادف الفاظ ہیں۔ بائے موحد میم سے بدل جاتی ہے۔ جیسے کبد اور کمد "غم" کے معنوں میں آتا ہے۔ اور لازب لازم چپید کے معنوں میں آتا ہے (اس کا نام مکہ اس لئے بھی رکھا گیا ہے کہ ظالم اور جابر لوگوں کی گردنیں یہاں خم ہو جاتی ہیں۔ مکہ کے لغوی معنی بھی گردنوں کا جھکنا ہے۔

## شب برأت کی برکت

شب برأت کو بھی "مبارک" اس لئے کہا گیا ہے کہ اس رات میں لوگوں پر رحمت و برکت اور اللہ کی بخشش نازل ہوتی ہے۔

ابو نصر اپنے والد سے وہ محمد سے، وہ عبد اللہ بن محمد سے، وہ اسمٰعیل بن عمر بجلی سے، وہ حضرت علیؓ ابن ابی طالب سے اور وہ آنحضرت ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آں حضرت ﷺ نے فرمایا شعبان کی درمیانی رات میں دنیا کے آسمانوں کی طرف حکم الٰہی آتا ہے۔ اور اللہ تعالیٰ ہر مسلمان کو بخش دیتا ہے۔ مگر مشرک، کینہ رکھنے والے قطع تعلق کرنے والے اور زانیہ عورت کو نہیں بخشتا۔

## شب برات میں آنحضرت ﷺ کا طریقہ عمل

ابو نصر اپنے باپ سے، وہ یحییٰ بن سعید سے، وہ عروہ سے، اور وہ حضرت عائشہ صدیقہؓ سے روایت کرتے ہیں۔ حضرت عائشہؓ نے فرمایا شعبان کی درمیانی رات میں آں حضرت ﷺ میری چادر سے نکلے اور خدا کی قسم وہ چادر نہ ابریشم کی تھی نہ قزکی، نہ کتان کی اور نہ خز کی، نہ ہی صوف کی تھی۔ پوچھا گیا وہ کس چیز کی تھی۔ حضرت عائشہؓ نے جواب دیا۔ اس کا تانا بکری کے بالوں کا تھا۔ اور بانا اونٹ کے بالوں کا، میں نے اس وقت یہ خیال کیا آپ ﷺ اپنے کسی اور بیوی کے پاس تشریف لے گئے ہیں۔ چنانچہ میں اٹھی اور آپ ﷺ کو تلاش کرنے لگی۔ اچانک میرا ہاتھ خدا کے رسول ﷺ کے پاؤں پر جا لگا۔ آپ ﷺ سجدہ میں تھے اور یہ دعا پڑھ رہے تھے۔

سَجَدَ لَكَ سَوَادِيْ وَجَنَانِيْ وَاٰمَنَ بِكَ فُؤَادِيْ اَبُوْءُ لَكَ بِالنِّعَمِ وَاعْتَرِفُ لَكَ بِالذَّنْبِ ظَلَمْتُ نَفْسِيْ فَاغْفِرْ لِيْ اِنَّهٗ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ اَعُوْذُ بِعَفْوِكَ مِنْ عُقُوْبَتِكَ وَاَعُوْذُ بِرَحْمَتِكَ مِنْ نَقْمَتِكَ وَاَعُوْذُ بِرِضَاكَ مِنْ سَخَطِكَ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْكَ لَا اُحْصِيْ ثَنَاءً عَلَيْكَ اَنْتَ كَمَا اَثْنَيْتَ عَلٰى نَفْسِكَ٥

یا اللہ! میرا جسم اور دل تجھے سجدہ کرتا ہے۔ میرا دل تجھ پر ایمان لایا۔ میں تیری نعمتوں کا شکر ادا کرتا ہوں۔ اپنے گناہوں کا اعتراف کرتا ہوں۔ میں نے اپنی جان پر ظلم کیا۔ تو مجھے بخش دے۔ تیرے سوا کوئی گناہوں کا بخشنے والا نہیں۔ میں تیرے عذاب سے بچنے کے لئے تیری پناہ میں آتا ہوں۔ تیرے غضب سے بچنے کے لئے تیری رضامندی چاہتا ہوں۔ تیرے عذاب سے امن میں رہنے کے لئے تجھ ہی سے درخواست کرتا ہوں۔ تیری حمد و ثنا کوئی بیان نہیں کر سکتا۔ تو نے اپنی ثنا کی ہے۔ تو ہی آپ اپنی ثنا کر سکتا ہے اور کوئی نہیں۔

حضرت عائشہؓ کا بیان ہے کہ رسول خدا ﷺ کبھی کھڑے ہوتے

تھے۔ بھی بیٹھ جاتے تھے۔ یہاں تک کہ صبح ہو گئی۔ اور اس سے آپ ﷺ کے پاؤں متورم ہو گئے۔ میں ان پر پھونک مار کر کہتی، اے اللہ کے رسول ﷺ! میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں۔ کیا آپ کے پہلے اور اگلے سب گناہ معاف نہیں ہو گئے۔؟ کیا اللہ تعالیٰ نے آپ سے ایسے نہیں کہا۔ آں حضرت ﷺ نے فرمایا کیا میں اللہ کا شکر گزار بندہ نہ بنوں۔ تجھے معلوم ہے کہ اس رات میں کیا ہے۔؟ میں نے پوچھا اس رات میں کیا ہے۔؟ آپ ﷺ نے فرمایا اس رات آئندہ سال کی پیدائش اور موتیں لکھی جاتی ہیں۔ اور اس رات آئندہ سال کا رزق بھی تقسیم ہوتا ہے۔ اس رات بندوں کے اعمال آسمان کی طرف اٹھائے جاتے ہیں۔ میں نے سوال کیا یا رسول اللہ ﷺ! کیا کوئی شخص نہیں جو اللہ کی رحمت کے بغیر جنت میں جا سکے۔؟ آپ نے جواب دیا۔ خدا کی رحمت کے بغیر کوئی شخص جنت میں نہیں جا سکتا۔ میں نے پھر عرض کیا۔ کہ آپ ﷺ بھی نہیں جا سکتے۔؟ آپ ﷺ نے فرمایا۔ ہاں میں بھی اس کی رحمت کے بغیر جنت میں نہیں جا سکتا۔

پھر آپ ﷺ نے اپنے سر پر اپنے ہاتھ پھیرے اور انہیں منہ پر بھی ملا۔

ابو نصر اپنے باپ سے، وہ محمد بن احمد حافظ سے، وہ عبداللہ بن محمد سے، وہ ابو العاص ہروی سے، وہ ابراہیم بن محمد بن حسن سے، وہ ابو عامر دمشقی سے، وہ ولید بن مسلم سے، وہ ہشام بن ثمار سے، وہ سلیمان بن مسلم وغیرہ سے، وہ مکحول سے اور وہ حضرت عائشہ صدیقہؓ سے روایت کرتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا۔ اے عائشہؓ! تو جانتی ہے کہ یہ کونسی رات ہے؟ میں نے عرض کیا۔ اللہ اور اس کا رسول ﷺ ہی بہتر جانتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا یہ شعبان کی درمیانی رات ہے۔ تمام اہل دنیا کے عمل اس رات آسمان کی طرف اٹھائے جاتے ہیں۔ اور اس رات اللہ تعالیٰ اتنے بندوں کو دوزخ کی آگ سے نجات بخشتا ہے جتنے بکریوں کے بال ہوتے ہیں، کیا تو مجھے آج کی رات اجازت دیتی ہے؟ میں نے عرض کی ہاں یا رسول اللہ ﷺ! تب آں حضرت ﷺ نے نماز پڑھی ہلکا سا قیام فرمایا۔ سورۂ فاتحہ اور ایک چھوٹی سی سورت پڑھی۔ پھر آدھی رات تک سر بسجدہ رہے۔ اس کے بعد کھڑے ہوئے اور پہلے کی طرح دوبارہ پہلی رکعت مختصر پڑھی۔ دوسری رکعت بھی مختصر پڑھی۔ پھر صبح تک سجدہ میں پڑے رہے۔ میں آپ ﷺ کو دیکھتی رہی۔ آپ ﷺ سجدہ میں ایسے مستغرق ہو گئے کہ مجھے خیال گزرا شاید اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کی روح کو ہی قبض کر لیا ہے۔ غرض آپ ﷺ اتنی دیر تک سجدہ میں پڑے رہے کہ مجھ سے ضبط نہ ہو سکا۔ میں قریب گئی اور آپ ﷺ کے پاؤں کے تلووں کو ملا۔ اس پر آپ ﷺ نے قدرے جنبش کی۔ میں نے آپ ﷺ کو سجدہ میں یہ کہتے ہوئے سنا۔

وَاَعُوْذُ بِعَفْوِكَ مِنْ عُقُوْبَتِكَ وَاَعُوْذُ بِرَحْمَتِكَ مِنْ نِقْمَتِكَ وَاَعُوْذُ بِرِضَاكَ مِنْ سَخَطِكَ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْكَ لَا اُحْصِىْ ثَنَاءً عَلَيْكَ اَنْتَ كَمَا اَثْنَيْتَ عَلٰى نَفْسِكَ ۝

اے اللہ! میں تیرے عذاب سے تیری عفو اور بخشش کی پناہ میں آتا ہوں۔ تیرے قہر سے تیری رضا کی پناہ میں آتا ہوں۔ تجھ سے تیرے ہاں ہی امن چاہتا ہوں، تیری ذات بزرگ ہے، تیری ثنا اور صفت بیان کرنے کی مجھ میں طاقت نہیں۔ ایسی ثنا جو تو نے خود بیان فرمائی ہے۔

حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں، میں نے عرض کیا، اے اللہ کے رسول ﷺ! رات کے وقت سجدہ میں آپ جو کچھ فرما رہے تھے۔ وہ میں نے سن لیا۔ آپ ﷺ کی زبان مبارک سے پہلے کبھی ایسی بات نہ سنی تھی۔ آپ ﷺ نے جواب دیا۔ میں نے جو کچھ کہا۔ تجھے اس کا علم ہو گیا۔؟ میں نے عرض کیا۔ ہاں۔ آپ ﷺ نے فرمایا۔ جو کلمے میں نے کہے وہ تم بھی سیکھ لو اور دوسروں کو بھی سکھا دو۔ کیوں کہ جبرئیل نے فرمایا تھا تم سجدہ میں یہ کلمے کہو۔

ابو نصر اپنے باپ سے، وہ عبداللہ بن محمد سے، وہ اسحاق بن احمد فارسی سے، وہ احمد بن صباح بن ابی شریح سے وہ یزید بن ہارون سے، وہ حجاج بن ارطات سے، وہ یحییٰ بن ابی کثیر سے، وہ عروہ سے، اور وہ حضرت عائشہ صدیقہؓ سے روایت کرتے ہیں۔ حضرت عائشہؓ نے فرمایا۔ ایک رات رسول خدا ﷺ میرے پاس سے غائب ہو گئے۔ میں انہیں تلاش کرنے نکلی تو بقیع میں انہیں پا لیا۔ اس وقت آپ ﷺ آسمان کی طرف دیکھ رہے تھے۔ مجھے دیکھتے ہی فرمایا اے عائشہؓ! کیا تجھے یہ خیال ہوا خدا کا پیغمبر ﷺ اور اس کا خدا تجھ پر ظلم کرے گا۔؟ میں نے عرض کیا۔ میرا خیال تھا آپ کسی دوسری بیوی کے پاس تشریف لے گئے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا۔ اللہ تعالیٰ شعبان کی درمیانی رات میں دنیا کے آسمان کی طرف نگاہ کرتا ہے اور اس رات قبیلہ کلب کی بکریوں

کے بالوں سے بھی زیادہ تعداد میں لوگوں کے گناہ معاف کر دیتا ہے۔

## شب برات میں اللہ کیا کرتا ہے؟

عکرمہ بن عباسؓ سے اللہ تعالیٰ کے قول (اور اس رات میں تمام مضبوط کام جدا کئے جاتے ہیں) کی تفسیر میں یہ کہا جاتا ہے کہ اس آیت میں جس رات کا ذکر آیا ہے۔ وہ شعبان کی درمیانی رات ہے۔ اس رات میں اللہ تعالیٰ سال کے کاموں کی تدبیر کرتا ہے۔ مرنے والے زندہ لوگوں سے الگ کر دیئے جاتے ہیں (یعنی جن لوگوں کو اس سال مرنا ہوتا ہے۔ ان کے نام الگ کر دیئے جاتے ہیں۔ گویا ان کی فہرست اس رات میں تیار کر لی جاتی ہے۔) جو لوگ حج بیت اللہ کرنے والے ہوتے ہیں۔ ان کے نام بھی الگ کر لئے جاتے ہیں۔ اس میں ذرا کمی بیشی نہیں ہوتی۔

حکیم ابن کیسانؒ کا کہنا ہے کہ شعبان کی درمیانی رات میں اللہ تعالیٰ اپنی مخلوق پر نگاہ کرتا ہے۔ اور اس رات میں جسے پاک کرتا ہے وہ اگلے سال کی وہی رات آنے تک اسی طرح پاک رہتا ہے۔

عطاء بن یسارؒ سے روایت ہے کہ شعبان کی درمیانی رات میں لوگوں کے سال بھر کے اعمال اللہ کے حضور پیش ہوتے ہیں اور ایک شخص سفر کے لئے نکلا ہے، یا ایک شخص نکاح کرتا ہے۔ حالانکہ وہ زندوں کی جماعت سے نکال کر مردوں کی جماعت میں لکھ دیا جاتا ہے۔ (یعنی آدمی کا ارادہ کچھ ہوتا ہے۔ مگر اللہ کے ہاں اس کی موت لکھی ہوتی ہے)

ابو نصر اپنے والد سے، وہ مالک بن انسؓ سے، وہ ہشام بن عروہؓ سے، اور وہ حضرت عائشہؓ سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت عائشہؓ نے فرمایا، میں نے آں حضرت ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ چار راتیں ایسی ہیں کہ ان میں اللہ تعالیٰ سب لوگوں پر نیکیوں کے دروازے کھول دیتا ہے۔ عید الاضحیٰ، عید الفطر، وسط شعبان اور عرفہ کی رات، ان میں اللہ تعالیٰ لوگوں کی عمریں، ان کے رزق اور ان کے حج کے بارے میں احکام لکھ دیتا ہے۔ سعید نے ابراہیم بن ابی نجیح سے روایت کی ہے کہ پانچ راتیں ہیں، پانچویں رات جمعہ کی ہے۔

ابو ہریرہؓ فرماتے ہیں آنحضرت ﷺ نے فرمایا شعبان کی درمیانی رات میں جبرئیل میرے پاس تشریف لائے اور کہا اے محمد ﷺ! اپنا سر آسمان کی طرف اٹھاؤ۔ کیوں کہ یہ برکت کی رات ہے۔ میں نے پوچھا۔ اس میں کیسی برکت ہے۔؟ جبرئیلؑ نے فرمایا۔ اللہ تعالیٰ اپنی رحمت کے تین سو دروازے کھول دیتا ہے اور جو لوگ اللہ کے ساتھ شرک نہیں کرتے۔ ان سب کو بخش دیتا ہے۔ ساحر، کاہن، ہمیشہ شراب پینے والے، سود خور اور زانی لوگوں کو اس وقت تک نہیں بخشتا جب تک وہ توبہ نہ کرلیں۔

## بہشت کے دروازے اور فرشتوں کی پکار

آنحضرت ﷺ نے فرمایا۔ رات کا چوتھائی حصہ گزرنے کے بعد جبرئیلؑ پھر آئے اور کہا اے محمد ﷺ! اپنا سر اٹھا۔ میں نے سر اٹھایا۔ (آسمان کی طرف دیکھا، بہشت کے سب دروازوں کو کھلا ہوا پایا۔ پہلے دروازے پر ایک فرشتہ کھڑا پکار رہا تھا کہ جو شخص اس رات میں رکوع کرتا ہے اسے خوش خبری ہو۔ دوسرے دروازے پر فرشتہ کہہ رہا تھا کہ جو شخص اس رات میں سجدہ کرتا ہے۔ اسے خوشخبری ہو۔ تیسرے دروازے پر ایک فرشتہ کہہ رہا تھا جس نے اس رات میں دعا کی۔ اسے خوشخبری ہو۔ چوتھے دروازے پر فرشتہ کہہ رہا تھا کہ جس نے اس رات میں ذکر کیا اسے خوشخبری ہو۔ پانچویں دروازے پر فرشتہ کہہ رہا تھا۔ جس نے اس رات خدا کے خوف سے زاری کی ہو۔ اسے خوشخبری ہو۔ چھٹے دروازے پر فرشتہ کہہ رہا تھا کہ، اس رات میں تمام کو خوشخبری ہو۔ ساتویں دروازے پر فرشتہ پکار رہا تھا کہ اگر کسی کو کوئی سوال کرنا ہے تو کرے۔ اس کا سوال پورا کیا جائے گا۔ آٹھویں دروازے پر فرشتہ کہہ رہا تھا، کوئی ہے۔ جو بخشش کی درخواست کرے، اس کی درخواست قبول کی جائے گی۔

آں حضرت ﷺ نے فرمایا۔ میں نے جبرئیلؑ سے پوچھا۔ یہ دروازے کب تک کھلے رہیں گے۔ انہوں نے جواب دیا۔ پہلی رات سے صبح کے ہونے تک کھلے رہیں گے۔ پھر فرمایا۔ اے محمد ﷺ! اللہ تعالیٰ اس رات میں دوزخ کی آگ سے اتنے بندوں کو نجات دیتا ہے جتنے قبیلہ کلب کی بکریوں کے بال ہیں۔

## شب برات کی دو بیزاریاں

اس رات کو شب برأت اس لئے کہا جاتا ہے کہ اس رات میں دو بیزاریاں ہیں۔

(۱) بدبخت لوگ اللہ تعالیٰ سے بیزار ہوتے ہیں۔

(۲) اللہ کے دوست ذلت اور گمراہی سے بیزار ہوتے ہیں۔

روایت ہے کہ آں حضرت ﷺ نے فرمایا، ماہ شعبان کی درمیانی رات آنے پر اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کے حالات پر نظر ڈالتا ہے۔ مومنوں کو بخش دیتا ہے اور کافروں کو ان کی حالت پر چھوڑ دیتا ہے۔ شتر کینہ لوگوں کو بھی ان کے حال پر چھوڑ دیتا ہے۔ یہاں تک کہ وہ اپنی کینہ وری کو ترک نہ کردیں۔

## فرشتوں کی عیدیں

فرمایا جس طرح زمین پر مسلمانوں کی دو عیدیں ہیں۔ اسی طرح آسمان پر بھی دو عیدیں ہوتی ہیں۔ مسلمانوں کی عید عید الفطر اور عید الاضحیٰ کے دن ہوتی ہیں۔ اور فرشتوں کی عیدیں شب برات اور شب قدر میں ہوتی ہیں۔ فرشتوں کی عیدیں رات میں اس لئے ہوتی ہیں کہ وہ سوتے نہیں۔ مسلمان چونکہ سوتے ہیں۔ اس لئے ان کی عیدیں دن میں ہوتی ہیں۔

## شب قدر کی پوشیدگی کی حکمت

شب برات کو اس لئے ظاہر فرمادیا کہ یہ رات قضا اور حکم، قہر اور رضا، قبولیت اور رد، قرب اور بعد، سعادت اور شقاوت، کرامت اور پرہیزگاری کی رات ہے۔ اس رات میں کوئی شخص نیک بخت بنادیا جاتا ہے اور کوئی مردود قرار پاتا ہے۔ ایک کو نیک کاموں کی جزا دے کر کامران کردیا جاتا ہے۔ اور دوسرے کو برے کاموں کے بدلہ میں خوار کردیا جاتا ہے۔ ایک کو بزرگی دیجاتی ہے۔ دوسرے کو اس سے محروم کردیا جاتا ہے۔ ایک کو اجر دیا جاتا ہے، اور دوسرے کو برے کاموں کے بدلہ میں خوار کردیا جاتا ہے۔ ایک کو بزرگی دیجاتی ہے۔ دوسرے کو دھتکارا جاتا ہے۔ پس بہت سے لوگ تو بازار میں اپنے کاروبار میں لگے ہوتے ہیں۔ بعض کی قبریں کھودی جاری ہوتی ہیں مگر وہ دنیا کی خوشی میں لگے ہوتے ہیں۔ بہت سے لوگ مغرور اور ہنسی کھیل میں مصروف ہوتے ہیں۔ حالاں کہ وہ عنقریب ہلاک ہونے والے ہوتے ہیں۔ بہت سے شاندار محل اپنی تکمیل کو پہنچتے ہیں، حالانکہ ان کے مالک جلد ہی فنا ہوکر خاک میں مل جانے والے ہوتے ہیں۔ بہت سے لوگ ثواب کے امیدوار ہوتے ہیں مگر ان کے لئے عذاب نازل کیا جاتا ہے۔ بہت لوگ خوشخبری کی توقع لگائے ہوتے ہیں حالانکہ انہیں نقصان پہنچتا ہے۔ بہت سے لوگ بہشت کے امیدوار ہوتے ہیں۔ حالاں کہ انہیں دوزخ نصیب ہوتی ہے۔ بہت سے لوگ وصل کی امید کررہے ہوتے ہیں۔ حالاں کہ آخر کار ان پر بلا نازل ہوتی ہے۔ بہت سے لوگ بادشاہت حاصل کرنے پر یقین رکھتے ہیں۔ حالانکہ اللہ تعالیٰ نے اس کے نصیب میں ہلاکت لکھی ہوتی ہے۔

## شب برات میں خواجہ حسن بصریؒ کی کیفیت

روایت ہے کہ خواجہ حسن بصریؒ شعبان میں اپنے گھر سے نکلتے تھے تو ان کا چہرہ اس طرح نظر آتا تھا جیسے کوئی مردہ قبر سے نکل کر آیا ہے۔ لوگوں نے آپ سے اس کا سبب دریافت کیا تو فرمایا۔ خدا تعالیٰ کی قسم میری مصیبت اس شخص کی مصیبت سے کسی طرح کم نہیں۔ جس کی کشتی ٹوٹ جائے دریا میں۔ آپ نے فرمایا مجھے یقین ہے کہ میرے گناہوں کا مواخذہ ہوگا۔ اور مجھے اپنی نیکیوں کے اجر کے بارے میں ڈر لگ رہا ہے۔ (مراد یہ ہے کہ نیک جزاء کے لئے جو نیکیاں کی ہیں۔ خدا جانے ان کا اجر ملے یا نہ ملے۔ یعنی وہ قبول ہوں یہ نہ ہو۔) میں نہیں جانتا کہ میرے عمل قبول ہوں گے بھی یا نہیں۔

### شعبان کی درمیانی رات کی نماز

شعبان کی درمیانی رات میں سو رکعت نماز پڑھنے کا حکم ہے۔ ہزار بار قل ھو اللہ پڑھی جائے، یعنی ہر رکعت میں دس دس مرتبہ۔ اس نماز کو "نماز خیر" کہتے ہیں۔ اس نماز کی برکت وسیع ہے۔ اگلے زمانہ کے نیک لوگ یہ نماز جماعت کے ساتھ ادا کیا کرتے تھے۔ لوگ یہ نماز پڑھنے جمع ہوجایا کرتے تھے۔ اس نماز کی بہت سے فضیلتیں اور برکتیں ہیں۔ اس کا ثواب بھی بہت ہے۔

حضرت حسن بصریؒ رسول خدا ﷺ کے تیس صحابہؓ سے روایت کرتے ہیں۔ کہ جو شخص اس رات میں نماز پڑھے۔ اللہ تعالیٰ اس پر ستر نگاہیں ڈالتا ہے۔ اور ہر نظر میں اس شخص کی ستر حاجتیں پوری کرتا ہے۔ ان حاجتوں میں اس کی سب سے کم تر حاجت یہ ہوتی ہے کہ اس کی آمرزش ہوجاتی ہے۔

اس چودھویں رات میں اس نماز کا ادا کرنا مستحب ہے۔ جس کا ذکر پہلے آچکا ہے۔ اس نماز کی کوشش کرنی چاہئے۔ تاکہ فضیلت و بزرگی نصیب ہو اور ثواب ملے۔

# رنگوں کی کرامات

جب خلیوں میں برق رو کا تصرف ہوتا ہے اور یہ رو کی شکل اختیار کر کے ایک دوسروں سے ٹکراتا ہے تو اس ٹکراؤ سے بے شمار رنگ بنتے ہیں۔ ان رشتوں کا نام ہم وہم وخیال بھی رکھ سکتے ہیں۔ اور حقیقتاً یہ تمام کیفیات جو ہمارے دماغ میں وارد ہوتی ہیں انہیں رنگوں کا تنوع ہے۔ یہ تنوع کبھی اپنی حدوں سے باہر نکل سکے۔ ہوتا یہ ہے کہ اتفاق سے ام الدماغ کے اندر بہت سی رو جمع ہوجاتی ہیں اور جمع ہو کے ایک دوسرے کا راستہ روک دیتی ہیں۔ وہ دروازہ جو باہر لے جانے یا اندر لانے کا کام کرتے ہیں۔ ان سب میں اتنا ہجوم ہوجاتا ہے کہ باہر آنے یا اندر جانے میں رکاوٹ پیدا ہونے لگتی ہے۔ ایسی حالت میں اگر پانی سامنے آجائے تو اس بند رو کی شعاعیں کئی گنا ہوجاتی ہیں جس سے مرگی کا دورہ پڑتا ہے جب کہ ام الدماغ میں اس طرح کے کئی خلا بن جاتے ہیں اور کئی جگہ رو کا ہجوم ہوجاتا ہے تو کئی قسم کے بخار شروع ہوجاتے ہیں۔

ان بخاروں کی وجہ رو کے ہجوم کا اچانک رنگ بدلنا ہے۔ رنگ کے اچانک تبدیل کے عمل کو یرقان کہتے ہیں۔

جسم انسانی میں رنگ کی کمی یا زیادتی سے پیدا ہونے والے امراض اور اس کے علاج کی تشریح درج ذیل ہے۔

☆ جسم میں سرخ رنگ کی کمی سے سستی، کاہلی، نیند کا زیادہ آنا، بھوک کی کمی وغیرہ ہے۔

☆ نیلے رنگ کی کمی سے زیادہ غصہ آتا ہے۔ مزاج میں چڑچڑاپن ہوجاتا ہے۔

☆ ارغوانی اور نارنجی رنگ بے خوابی کے لئے بہت مفید ہے، ریاحی بخار اور سردی کے بخار کے لئے نیلا رنگ بڑی اچھی تاثیر رکھتا ہے۔ بواسیر کے لئے بادی کے درد کے لئے بچے کے بہت زیادہ رونے اور مچلنے کے لئے نارنجی رنگ بڑا اچھا اثر رکھتا ہے۔ جب کہ پھیپھڑوں کی خرابی کے لئے بھی یہ رنگ بڑا مفید ہے۔

☆ تپ دق، ڈائریا، جریان، جسم کے کسی حصے کے سن ہوجانے کے لئے نارنجی اور سرخ رنگ بڑا اچھا اثر رکھتا ہے۔ جب کہ پھیپھڑوں کی خرابی کے لئے بھی یہ رنگ بڑا مفید ہے۔

☆ خنازیر اور خارش کے لئے آسمانی رنگ بڑا مفید ہے۔

☆ آنتوں میں درد، سوڑوں کے پھولنے، اور ڈاڑھ کی سوجن، ماس خورہ وغیرہ کے لئے آسمانی رنگ بڑا مفید ہے۔

☆ دمہ کے لئے نارنجی رنگ اکسیر کا اثر رکھتا ہے۔

☆ دل میں درد اور دماغی تکان کے لئے آسمانی رنگ شفائی اثرات کا حامل ہے، رسولی، رعشہ، نزلہ زکام اور سیلان الرحم میں نیلا رنگ شفائی اثرات کا حامل ہے۔

☆ سینے کی جلن میں زرد رنگ شفائی اثرات کا حامل ہے۔

☆ سکتہ کی خوفناک بیماری نیلے رنگ سے دور ہوجاتی ہے۔

☆ سرخباده کے لئے سرخ رنگ اکسیر ہے۔

☆ سفید کوڑھ، برص کے لئے سرخ رنگ بڑا مفید ہے۔

☆ مرض سل میں نارنجی رنگ بڑا مفید ہے۔

☆ ہذیان و سرسام میں زرد رنگ شفائی اثرات رکھتا ہے۔

☆ ملیریا میں آسمانی رنگ بڑا مفید ہے۔

☆ مالیخولیا اور مراق کے لئے نیلے رنگ کے اثرات سے انکار نہیں کیا جاسکتا، معدہ میں جلن کے لئے زرد رنگ مفید ہے۔

☆ موٹاپے کو کم کرنے کے لئے سیاہ رنگ جادو اثر ہے۔ مرض نقرس اور فیل پا میں نارنجی رنگ اکسیر ہے۔

☆ بے خوابی میں آسمانی رنگ بہت مفید ہے، ناسور کے لئے سبز رنگ مؤثر ثابت ہوتا ہے، ہاضمے کی خرابی میں زرد رنگ بہت مفید ہے۔

☆ بچھو، بھڑ اور شہد کی مکھی نیز دیگر حشرات الارض کے کاٹنے میں آسمانی رنگ شفا بخش ثابت ہوتا ہے۔

# اپنی خوبیوں اور خامیوں پر نظر ڈالیے

## جو حضرات انگریزی کی یکم، ۱۰، ۱۹، یا ۲۸ تاریخ کو پیدا ہوئے ہوں ان کی

**خوبیاں** : حکم چلانے کا مزاج، لوگوں سے ربط وضبط رکھنے کی صلاحیت، آزاد خیالی، پابندیوں سے گریز، فہم وفراست کی زیادتی عزت ومرتبہ سے مالا مال، اختیارات کا حصول، دانائی اور دوراندیشی سے بہرہ ور، خود اعتمادی حد سے زیادہ۔

**خامیاں** : مطلق العنانی، قدامت پسندی، غرور استکبار، خودنمائی، فضول خرچی، اپنی آرزو کو پورا کرنے کے لئے جائز وناجائز سے بے نیازی، ہر کس وناکس پر بھروسہ کرنے کا مرض۔

## جو حضرات انگریزی کی ۲، ۱۱، ۲۰، یا ۲۹ تاریخ کو پیدا ہوئے ہوں ان کی

**خوبیاں** : ہر بات کی گہرائی میں پہونچ جانے کی اہلیت، تحمل وبردباری، استقلال، ہمدردی، سنجیدگی، وفاداری، مقبولیت، نکتہ شناس۔

**خامیاں** : تلون مزاجی، فطرت میں مایوسی، فکر وتردد سے پریشانی، حوصلہ شکن مزاج، کاموں کو ٹال مٹول کرنے کی عادت۔

## جو حضرات انگریزی کی ۳، ۱۲، ۲۱، تاریخ کو پیدا ہوئے ہوں ان کی

**خوبیاں** : قوت استدلال سے مالا مال، خوش طبعی کا مزاج، دانائی اور عقل مندی، لوگوں کی خطائیں معاف کردینا۔ دنیا سے کسی قدر بے نیازی۔

**خامیاں** : فضول خرچی کا مادہ، نفس پرستی کا شکار، فریب کاری اور سورش پسندی، جھگڑالو اور جھلاہٹ میں مبتلا رہنے والا مزاج۔

## جو حضرات انگیزی کی ۴، ۱۳ ام ۲۲ یا ۳۱ تاریخ کو پیدا ہوئے ہوں ان کی

**خوبیاں** : نئی نئی باتوں میں دلچسپی کا مزاج، نئی نئی ایجادوں کی صلاحیت، دماغی اعتبار سے حد سے زیادہ چست وچالاک، اپنے دائرہ کار میں بروقت سرگرم عمل۔

**خامیاں** : چھوٹی چھوٹی باتوں میں دل شکستہ ہوجانے کی طبیعت، تعصب کا مادہ، غیر ذمہ داری اور لاپرواہی سے حد سے زیادہ، جذباتی مزاج۔

## جو حضرات انگیزی کی ۵، ۱۴، یا ۲۳ تاریخ کو پیدا ہوئے ہوں ان کی

**خوبیا** : خوش گفتار، شیریں بیان، قوت خیال سے بہرہ ور، لکھنے اور بولنے کی صلاحیت سے مالا مال۔

**خامیاں** : بے وفائی کا مزاج، غرور وتمکنت کی فطرت، دوسروں کی تحقیر کرنے کی عادت۔

## جو حضرات انگریزی کی یکم، ۶، ۱۵، یا ۲۴ تاریخ کو پیدا ہوئے ہوں ان کی

**خوبیاں** : امید پرست، سحر آفرین طبیعت، خود اعتمادی اور شائستگی سے مالا مال، حسن پسندی اور عاشق مزاجی، وفاداری اور دوستی نبھانے کی صلاحیت۔

**خامیاں** : فضول خرچی، حسد کا مادہ، فریب دینے اور فریب کھانے کا مزاج۔

## جو حضرات انگریزی کی ۷، ۱۶ یا ۲۵ تاریخ کو پیدا ہوئے ہوں ان کی

**خوبیاں** : پراسرار دماغ، تمنا پرست، زود فہمی، محنت کرنے کی عادت، خیالات بہت بلند۔

**خامیاں** : تساہل پسندی، کاموں میں اختلاف ڈالنے کی عادت، جذباتی مزاج، دم تولہ دم ماشہ ہو جانے کی فطرت، متغیر مزاج۔

## جو حضرات انگریزی کی ۸، ۱۷ یا ۲۶ تاریخ کو پیدا ہوئے ہوں ان کی

**خوبیاں** : خود اعتمادی کا مزاج، ہر معاملہ میں آگے بڑھ جانے کی صلاحیت، یک جہتی اور کفایت شعاری کا مزاج۔

**خامیاں** : تقدیر پرستی، مادہ پرستی، ناامید ہو جانے کی عادت، ہر چیز کے تاریک پہلو پر نظر رکھنے کی بیماری۔

## جو حضرات انگریزی کی ۹، ۱۸ یا ۲۷ تاریخ کو پیدا ہوئے ہوں ان کی

**خوبیاں** : صاحب ہمت، عالی ہمت، عالی مرتبت، جہد اور لگن سے کام کرنے کا مزاج، اولوالعزمی، جرأت اور حوصلہ، خوش طبعی، کارہائے نمایاں انجام دینے والا مزاج، دوسروں کی مدد کرنے کی فطرت۔

**خامیاں** : مشتعل مزاج، دشمنیاں خریدنے کی فطرت، بے صبری کا مزاج، زود اعتباری، معمولی درجہ کا حسد اور کینہ کا مرض۔

# شادی کے لئے مبارک تاریخیں (برائے ۲۰۱۷ء)

جولڑکے اورلڑکیاں ۲۱رمارچ سے ۲۰راپریل کے درمیان پیدا ہوئے ہوں ان کا برج حمل ہوتا ہے اور جن کا برج حمل ہوتا ہے ان کے لئے برائے شادی مبارک تاریخیں یہ ہیں۔

## لڑکوں کے لئے مبارک تاریخیں

جنوری: ۱۵، ۱۶، ۱۷، ۱۸، ۲۴، ۲۹ فروری: ۱، ۲، ۳، ۵، ۶، ۷، ۱۴، ۱۵، ۲۷، ۲۸ مارچ: ۴، اپریل: ۱۸، ۱۹، ۲۸، ۲۹ مئی: ۳، ۴، ۶، ۷، ۸، ۹، ۱۶، ۲۱، ۲۲، ۲۳، ۲۶، ۲۷، ۳۱ جون: ۲، ۳، ۴، ۵، ۶، ۱۷، ۱۸، ۱۹، ۲۰، ۲۷، ۲۸، ۳۰ جولائی: ۱، ۲، ۳، ۱۰ اگست: ۱۷، ۲۳، ۲۴، ۲۵، ۲۶، ۳۰، ۳۱ ستمبر: ۲، ۳، ۲۱، ۲۲، ۲۷، ۲۸، ۲۹، ۳۰ اکتوبر: ۵، ۶، نومبر: ۱۱، ۱۲، ۱۳، ۱۴

## لڑکیوں کے لئے مبارک تاریخیں

جنوری: ۱۵، ۱۶، ۱۷، ۱۸، ۲۴، ۲۹ فروری: ۱، ۲، ۳، ۵، ۶، ۷، ۱۴، ۱۵، ۲۷، ۲۸ مارچ: ۴ اپریل: ۱۸، ۱۹، ۲۸، ۲۹ مئی: ۳، ۴، ۶، ۷، ۸، ۹، ۱۶، ۲۱، ۲۲، ۲۳، ۲۶، ۲۷، ـ۳۱ جون: ۲، ۳، ۴، ۵، ۶، ۷، ۱۷، ۱۸، ۱۹، ۲۰، ۲۷، ۲۸، ۳۰ جولائی: ۱، ۲، ۳، ۱۰، ۱۷، ۱۹، ۲۰، ۲۵، ۲۷، ۲۸، ۲۹، ۳۰، ۳۱ اگست: ۵، ۱۱، ۱۲، ۱۷، ۲۳، ۲۴، ۲۵، ۲۶، ۳۰، ۳۱ ستمبر: ۲، ۳، ۲۱، ۲۲، ۲۸، ۲۹، ۳۰ اکتوبر: ۵، ۶ نومبر: ۱۱، ۱۲، ۱۳، ۱۴، ۲۳، ۲۴، ۲۵، ۲۸، ۲۹، ۳۰ دسمبر: ۳، ۴، ۱۰، ۱۱، ۱۲

جولڑکے اورلڑکیاں ۲۰راپریل سے ۲۱رمئی کے درمیان پیدا ہوئے ہوں ان کا برج ثور رہوتا ہے اور جن کا برج ثور رہوتا ہے ان کے لئے برائے شادی مبارک تاریخیں یہ ہیں۔

## لڑکوں کے لئے مبارک تاریخیں

جنوری: ۷، ۱۶، ۱۷، ۱۸، ۲۲، ۲۹ فروری: ۱، ۲، ۳، ۵، ۶، ۷، ۱۴، ۱۵، ۱۸، ۲۷، ۲۸ مارچ: ۴ مئی: ۱۶، ۲۱، ۲۲، ۲۳، ۲۶، ۲۷ جون: ۳، ۴، ۵، ۶، ۷، ۸، ۱۷، ۱۸، ۱۹، ۲۰ جولائی: ۱، ۲، ۳، ۵، ۶، ۱۰، ۱۷، ۱۹، ۲۰، ۲۷، ۲۸، ۲۹، ۳۰، ۳۱ اگست: ۱، ۲، ۱۱، ۱۲ ستمبر: ۲۱، ۲۲، ۲۵، ۲۹، ۳۰ اکتوبر ۵، ۶ نومبر ۱۳، ۱۴، ۲۳، ۲۴، ۲۵، ۲۸، ۲۹، ۳۰ دسمبر: ۱، ۲، ۳، ۱۰، ۱۱، ۱۲

## لڑکیوں کے لئے مبارک تاریخیں

جنوری: ۱۶، ۱۷، ۱۸، ۲۲، ۲۳، ۲۹ فروری: ۱، ۲، ۳، ۵، ۶، ۱۴، ۱۵، ۱۸، ۱۹، ۲۷، ۲۸ مارچ: ۴ اپریل: ۱۸، ۱۹، ۲۸، ۲۹ مئی: ۶، ۷، ۸، ۹، ۱۱، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۲، ۲۳، ۲۶، ۲۷ جون: ۲، ۳، ۴، ۵، ۶، ۷، ۸، ۱۷، ۱۸، ۱۹، ۲۰، ۳۰ جولائی: ۱، ۲، ۳، ۵، ۶، ۱۰، ۱۷، ۱۹، ۲۰، ۲۷، ۲۸، ۲۹، ۳۰، ۳۱ اگست: ۱، ۲، ۱۱، ۱۲، ۱۷، ۲۳، ۲۴، ۲۵، ۲۶، ۲۸ ستمبر: ۲، ۳، ۲۱، ۲۲، ۲۵، ۲۹، ۳۰ اکتوبر: ۵، ۶ نومبر: ۱۳، ۱۴، ۲۳، ۲۴، ۲۵، ۲۸، ۲۹، ۳۰ دسمبر: ۱، ۳، ۴، ۱۰، ۱۱، ۱۲

جولڑکے اورلڑکیاں ۲۲ر مئی سے ۲۱ر جون کے درمیان پیدا ہوئے ہوں ان کا برج جوزا ہوتا ہے اور جن کا برج جوزا ہوتا ہے ان کے لئے برائے شادی مبارک تاریخیں یہ ہیں۔

## لڑکوں کے لئے مبارک تاریخیں

فروری: ۱۸، ۱۹، ۲۷، ۲۸ مارچ: ۴ اپریل: ۱۸، ۲۸، ۲۹
مئی: ۳، ۴، ۸، ۹، ۱۱، ۱۲، جون: ۱۷، ۱۸، ۱۹، ۲۰، ۲۷، ۲۸
جولائی: ۲، ۳، ۵، ۶، ۱۷، ۱۸، ۲۰، ۳۰، ۳۱ اگست: ۱، ۲، ۵، ۱۱، ۱۲،
۱۷، ۲۳، ۲۵، ۲۶، ۲۸، ۳۰، ۳۱ ستمبر: ۲، ۱۱، ۱۲ نومبر: ۱۱، ۱۲، ۲۳،
۲۸، ۲۹، ۳۰ دسمبر: ۱، ۳، ۴، ۱۰

## لڑکیوں کے لئے مبارک تاریخیں

جنوری: ۱۵، ۱۶، ۲۲، ۲۳، ۲۴، ۲۵، ۲۹ فروری: ۱، ۲، ۳، ۵،
۶، ۷، ۱۸، ۱۹، ۲۷، ۲۸ مارچ: ۴ اپریل: ۱۸، ۲۸، ۲۹ مئی: ۳، ۴،
۸، ۹، ۱۱، ۱۲، ۲۱، ۲۲، ۲۳، ۲۶، ۲۷، ۳۱ جون: ۲، ۵، ۶، ۷، ۸،
۱۷، ۱۸، ۱۹، ۲۰، ۲۷، ۲۸ جولائی: ۲، ۳، ۵، ۱۷، ۱۹، ۲۰، ۲۵، ۲۹،
۳۰، ۳۱ اگست: ۱، ۲، ۵، ۱۱، ۱۲، ۱۷، ۲۳، ۲۵، ۲۶، ۲۸، ۳۰، ۳۱
ستمبر: ۱۲، ۲۲، ۲۵، ۲۷، ۲۸، ۲۹ اکتوبر: ۵، ۶ نومبر: ۱۱، ۱۲، ۲۳،
۲۸، ۲۹، ۳۰ دسمبر: ۱، ۳، ۴، ۱۰

جولڑکے اورلڑکیاں ۲۲ر جون سے ۲۳ر جولائی کے درمیان پیدا ہوئے ہوں ان کا برج سرطان ہوتا ہے اور جن کا برج سرطان ہوتا ہے ان کے لئے برائے شادی مبارک تاریخیں یہ ہیں۔

## لڑکوں کے لئے مبارک تاریخیں

جنوری: ۱۵، ۱۶، ۱۷، ۱۸، ۲۲، ۲۳، ۲۴، ۲۹ فروری: ۱، ۲،
۳، ۵، ۶، ۷ اپریل: ۱۸، ۱۹، ۲۸، ۲۹ مئی: ۳، ۴، ۶، ۸، ۱۱، ۱۲، ۱۶،
۲۱، ۲۲، ۲۳، ۲۶، ۲۷، ۳۱ جون: ۲، ۳، ۴، ۷، ۸ جولائی: ۱۷، ۱۹،
۲۰، ۲۵، ۲۷، ۲۸، ۲۹ اگست: ۱، ۲، ۵، ۱۱، ۱۲، ۱۷، ۲۳، ۲۴، ۲۵،
۲۸، ۳۰، ۳۱ ستمبر: ۲، ۳، ۲۱، ۲۲، ۲۵، ۲۷، ۲۸، ۲۹، ۳۰ اکتوبر: ۵،
۶، نومبر: ۲۳، ۲۴، ۲۵، ۲۸، ۲۹، ۳۰ دسمبر: ۱، ۳، ۴، ۱۰، ۱۱، ۱۲

## لڑکیوں کے لئے مبارک تاریخیں

جنوری: ۱۵، ۱۶، ۱۷، ۱۸، ۲۲، ۲۳، ۲۴، ۲۹ فروری: ۱، ۲،
۳، ۵، ۶، ۷، ۱۴، ۱۵، ۱۸، ۱۹، ۲۷، ۲۸ مارچ: ۴ اپریل: ۱۸، ۱۹،
۲۸، ۲۹ مئی: ۳، ۴، ۶، ۷، ۸، ۱۱، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۲، ۲۳، ۲۶، ۲۷،
۳۱ جون: ۲، ۳، ۴، ۷، ۸، ۱۷، ۱۸، ۱۹، ۲۰، ۲۷، ۲۸، ۳۰
جولائی: ۱، ۲، ۵، ۶، ۱۰، ۱۷، ۱۹، ۲۰، ۲۵، ۲۷، ۲۸، ۲۹ اگست: ۱، ۲،
۵، ۱۱، ۱۲، ۱۷، ۲۳، ۲۴، ۲۵، ۲۸، ۳۰، ۳۱ ستمبر: ۲، ۳، ۲۱، ۲۲، ۲۵،
۲۷، ۲۸، ۲۹، ۳۰ اکتوبر: ۵، ۶ نومبر: ۱۱، ۱۲، ۱۳، ۱۴، ۲۳، ۲۴، ۲۵،
۲۸، ۲۹، ۳۰ دسمبر: ۱، ۳، ۴، ۱۰، ۱۱، ۱۲

جو لڑکے اور لڑکیاں ۲۴ر جولائی سے ۲۳ر اگست کے درمیان پیدا ہوئے ہوں ان کا برج اسد ہوتا ہے اور جن کا برج اسد ہوتا ہے ان کے لئے برائے شادی مبارک تاریخیں یہ ہیں۔

### لڑکوں کے لئے مبارک تاریخیں

جنوری: ۱۵، ۱۶، ۱۷، ۱۸، ۲۴، ۲۹ فروری: ۲، ۳، ۵، ۶، ۷، ۱۴، ۱۵ مارچ: ۴ اپریل: ۱۸، ۱۹، ۲۸، ۲۹ مئی: ۳، ۴، ۶، ۷، ۸، ۹، ۱۶، ۲۳، ۲۶، ۲۷، ۳۱ جون: ۲، ۳، ۴، ۵، ۶، ۹، ۲۰، ۲۷، ۲۸، ۳۰ جولائی: ۱، ۲، ۳، ۱۰، ۱۱ اگست: ۱۷، ۲۳، ۲۴، ۲۵، ۲۶، ۳۰، ۳۱ ستمبر: ۲، ۳، ۲۱، ۲۲، ۲۷، ۲۸، ۲۹، ۳۰ نومبر: ۱۱، ۱۲، ۱۳، ۱۴

### لڑکیوں کے لئے مبارک تاریخیں

جنوری: ۱۵، ۱۶، ۱۷، ۱۸، ۲۴، ۲۹ فروری: ۲، ۳، ۵، ۶، ۷، ۱۴، ۱۵ مارچ: ۴ اپریل: ۱۸، ۱۹، ۱۸، ۲۹ مئی: ۳، ۴، ۶، ۷، ۸، ۹، ۱۶، ۲۳، ۲۶، ۲۷، ۳۱ جون: ۲، ۳، ۴، ۵، ۶، ۱۹، ۲۰، ۲۷، ۲۸، ۳۰ جولائی: ۱، ۲، ۳، ۱۰، ۱۷، ۱۹، ۲۰، ۲۵، ۲۷، ۲۸ اگست: ۵، ۱۷، ۲۳، ۲۴، ۲۵، ۲۶، ۳۰، ۳۱ ستمبر: ۲، ۳، ۲۱، ۲۲، ۲۷، ۲۹، ۳۰ نومبر: ۱۱، ۱۲، ۱۳، ۱۴، ۲۳، ۲۴، ۲۵، ۳۰ دسمبر: ۱، ۳، ۴، ۱۰، ۱۱، ۱۲

جو لڑکے اور لڑکیاں ۲۴ر اگست سے ۲۳ر ستمبر کے درمیان پیدا ہوئے ہوں ان کا برج سنبلہ ہوتا ہے اور جن کا برج سنبلہ ہوتا ہے ان کے لئے برائے شادی مبارک تاریخیں یہ ہیں۔

### لڑکوں کے لئے مبارک تاریخیں

جنوری: ۱۵، ۱۶، ۱۷، ۱۸، ۲۲، ۲۳، ۲۹ فروری: ۱، ۲، ۵، ۶، ۷، ۱۴، ۱۵، ۱۸، ۱۹، ۲۷، ۲۸ مارچ: ۴ مئی: ۱۶، ۲۱، ۲۲، ۲۶، ۲۷، ۳۱ جون: ۲، ۳، ۴، ۵، ۶، ۷، ۸، ۱۷، ۱۸، ۱۹، ۲۷، ۲۸، ۳۰ جولائی: ۱، ۲، ۳، ۵، ۶، ۱۰، ۱۹، ۲۰، ۲۵، ۲۷، ۲۸، ۲۹، ۳۰، ۳۱ اگست: ۱، ۲، ۱۱، ۱۲ ستمبر: ۲۱، ۲۲، ۲۵، ۲۹، ۳۰ اکتوبر: ۵، ۶ نومبر: ۱۱، ۱۲، ۱۳، ۱۴، ۲۳، ۲۴، ۲۵، ۲۸، ۲۹ دسمبر: ۳، ۴، ۱۰، ۱۱، ۱۲

### لڑکیوں کے لئے مبارک تاریخیں

جنوری: ۱۵، ۱۶، ۱۷، ۱۸، ۲۲، ۲۳، ۲۹ فروری: ۱، ۲، ۵، ۶، ۷، ۱۵، ۱۸، ۱۹، ۲۷، ۲۸ مارچ: ۴ اپریل: ۱۸، ۱۹، ۲۸، ۲۹ مئی: ۳، ۴، ۷، ۸، ۹، ۱۱، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۲، ۲۶، ۲۷، ۳۱ جون: ۲، ۳، ۴، ۶، ۷، ۸، ۱۷، ۱۸، ۱۹، ۲۷، ۲۸، ۳۰ جولائی: ۱، ۲، ۳، ۵، ۶، ۱۰، ۱۹، ۲۰، ۲۵، ۲۷، ۲۸، ۲۹، ۳۰، ۳۱ اگست: ۱، ۲، ۱۱، ۱۲، ۱۷، ۲۳، ۲۴، ۲۵، ۲۶، ۲۸ ستمبر: ۲، ۳، ۲۱، ۲۲، ۲۵، ۲۹، ۳۰ اکتوبر: ۵، ۶ نومبر: ۱۱، ۱۲، ۱۳، ۱۴، ۲۳، ۲۴، ۲۵، ۲۸، ۲۹ دسمبر: ۳، ۴، ۱۰، ۱۱، ۱۲

جولڑکے اور لڑکیاں ۲۴ر ستمبر سے ۲۳ر اکتوبر کے درمیان پیدا ہوئے ہوں ان کا برج میزان ہوتا ہے اور جن کا برج میزان ہوتا ہے ان کے لئے برائے شادی مبارک تاریخیں یہ ہیں۔

## لڑکوں کے لئے مبارک تاریخیں

فروری:۱۴، ۱۵، ۱۸، ۱۹، ۲۷، ۲۸ اپریل:۱۸، ۲۹ مئی:۳،۴،۶،۷،۸،۹،۱۱،۱۲ جون:۱۷،۱۸،۱۹،۲۰،۲۷، ۲۸، ۳۰ جولائی:۱،۲،۳،۵، ۶، ۱۷، ۲۵، ۲۷، ۲۸، ۳۰، ۳۱ اگست:۱،۲،۵،۱۱،۱۳،۱۷،۲۳،۲۴،۲۵،۲۶،۲۸،۳۰،۳۱ ستمبر:۲،۱۱،۱۲،۱۳،۱۴ نومبر:۲۳،۲۸،۲۹،۳۰ دسمبر:۱،۴،۱۰،۱۱، ۱۲

## لڑکیوں کے لئے مبارک تاریخیں

جنوری:۱۵،۱۶،۱۷،۱۸،۲۲،۲۳،۲۴،۲۹ فروری:۱،۲، ۳،۷،۱۴،۱۵،۱۸،۱۹،۲۷،۲۸ اپریل:۱۸،۲۹ مئی:۳،۴،۶، ۷،۸،۹،۱۱،۱۲،۲۱،۲۲،۲۳،۲۷،۳۱ جون:۲،۳،۴،۵،۶،۷، ۱۷،۱۸،۱۹،۲۰،۲۷،۲۸،۳۰ جولائی:۱،۲،۳،۵،۶،۷،۱۷، ۲۵،۲۷،۲۸،۲۹،۳۰ اگست:۱،۲،۵،۱۱،۱۲،۱۷،۲۳،۲۴،۲۵، ۲۶،۲۸،۳۰،۳۱ ستمبر:۲،۲۱،۲۲،۲۵،۲۷،۲۸،۲۹ اکتوبر:۵،۶ نومبر:۱۱،۱۲،۱۳،۱۴،۲۳،۲۸،۲۹،۳۰ دسمبر:۱،۴،۱۰،۱۱،۱۲

جولڑکے اور لڑکیاں ۲۴ر اکتوبر سے ۲۳ر نومبر کے درمیان پیدا ہوئے ہوں ان کا برج عقرب ہوتا ہے اور جن کا برج عقرب ہوتا ہے ان کے لئے برائے شادی مبارک تاریخیں یہ ہیں۔

## لڑکوں کے لئے مبارک تاریخیں

جنوری: ۱۵، ۱۶، ۱۷، ۱۸، ۲۲، ۲۳، ۲۴، ۲۹ فروری:۱،۲، ۳،۵،۱۶ اپریل:۱۸،۱۹،۲۸،۲۹ مئی:۳،۴،۶،۷،۸،۹،۱۱،۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۲، ۲۳، ۲۶، ۳۱ جون:۲، ۳، ۴، ۵، ۶، ۷، ۸ جولائی:۱۷،۱۹،۲۰،۲۵،۲۷،۲۸،۲۹،۳۰،۳۱ اگست:۱،۲،۵، ۱۱،۲۳،۲۴،۲۵،۲۶،۲۸،۳۰،۳۱ ستمبر:۲،۳،۲۱،۲۲،۲۵،۲۷، ۲۸، ۲۹، ۳۰ اکتوبر:۵، ۶ نومبر:۲۳، ۲۴، ۲۵، ۲۸، ۲۹، ۳۰ دسمبر:۱،۳،۴،۱۱،۱۲

## لڑکیوں کے لئے مبارک تاریخیں

جنوری:۱۵،۱۶،۱۷،۱۸،۲۲،۲۳،۲۴،۲۹ فروری:۱،۲، ۳،۵،۶،۱۴،۱۵،۱۸،۱۹،۲۷،۲۸ مارچ:۱۴ اپریل:۱۸،۱۹،۲۸، ۲۹ مئی:۳،۴،۶،۷،۸،۹،۱۱،۱۲،۱۶،۲۱،۲۲،۲۳،۲۶ جون:۲، ۳،۴،۵،۶،۷،۸،۱۷،۱۸،۱۹،۲۰،۲۷،۲۸،۳۰ جولائی:۱،۲، ۳،۵،۶،۱۰،۱۷،۱۹،۲۰،۲۵،۲۷،۲۸،۲۹،۳۰،۳۱ اگست:۱، ۲،۵،۱۱،۱۲،۲۳،۲۴،۲۵،۲۶،۲۸،۳۰،۳۱ ستمبر:۲،۳،۲۱،۲۲، ۲۵،۲۷،۲۸،۲۹،۳۰ اکتوبر:۵،۶ نومبر:۱۱،۱۲،۱۳،۱۴ دسمبر:۱، ۳،۴،۱۰،۱۱،۱۲

جولڑکے اور لڑکیاں ۲۴ر نومبر سے ۲۳ر دسمبر کے درمیان پیدا ہوئے ہوں ان کا برج قوس ہوتا ہے اور جن کا برج قوس ہوتا ہے ان کے لئے برائے شادی مبارک تاریخیں یہ ہیں۔

## لڑکوں کے لئے مبارک تاریخیں

فروری:۱۵،۱۶، ۱۷، ۱۸، ۲۲، ۲۴، ۲۹ فروری:۲،۳،۵، ۶، ۷، ۱۴، ۱۵، ۱۸، ۱۹ مارچ:۴ اپریل:۱۸،۱۹، ۲۸، ۲۹ مئی:۲،۳،۴، ۶، ۷، ۸، ۹، ۱۱، ۱۲، ۱۶، ۲۳،۲۶، ۲۷، ۳۱ جون:۲،۳،۴،۵،۶،۸،۱۹،۲۰، ۲۷، ۲۸ جولائی:۱،۲،۳،۲۱، ۲۲،۲۵ اگست:۱۷،۲۳،۲۴،۲۵،۲۶،۲۸،۳۰،۳۱ ستمبر:۲،۳، ۲۱،۲۲،۲۵،۲۷،۲۸،۲۹ نومبر:۱۱،۱۲،۱۳،۱۴

## لڑکیوں کے لئے مبارک تاریخیں

جنوری:۱۵،۱۶،۱۷،۱۸،۲۲،۲۳،۲۴،۲۹ فروری:۲،۳، ۵، ۶، ۷، ۱۴، ۱۵، ۱۸،۱۹ مارچ:۴ اپریل:۱۸، ۱۹، ۲۸، ۲۹ مئی:۳،۴، ۶، ۷، ۸، ۹، ۱۱، ۱۲، ۱۶، ۲۳، ۲۶، ۲۷، ۳۱ جون:۲،۳، ۴، ۵، ۶، ۷، ۸، ۱۹، ۲۰، ۲۷، ۲۸، ۳۰ جولائی:۱،۲،۳،۵،۶،۱۰،۱۷،۱۹،۲۰،۲۵،۲۷،۲۸،۲۹،۳۰، ۳۱ اگست:۱،۲،۵،۱۷،۲۳،۲۴،۲۵،۲۶،۲۸،۳۰،۳۱ ستمبر:۲، ۳، ۲۱،۲۲، ۲۵، ۲۷،۲۸،۲۹، ۳۰ نومبر:۱۱،۱۲،۱۳،۱۴،۲۳، ۲۴،۲۵،۳۰ دسمبر:۱،۳،۴،۱۰،۱۱،۱۲

جولڑکے اور لڑکیاں ۲۴ر دسمبر سے ۲۰ر جنوری کے درمیان پیدا ہوئے ہوں ان کا برج جدی ہوتا ہے اور جن کا برج جدی ہوتا ہے ان کے لئے برائے شادی مبارک تاریخیں یہ ہیں۔

## لڑکوں کے لئے مبارک تاریخیں

جنوری: ۱۶، ۱۷،۱۸،۲۲،۲۳، ۲۴ فروری:۱،۲،۳،۵، ۶،۱۴،۱۵،۱۸،۱۹، ۲۷، ۲۸ مارچ:۴ مئی:۱۶،۲۱،۲۲،۲۶، ۲۷ جون:۲،۳،۴،۵،۶،۸،۱۷،۱۸،۱۹،۳۰ جولائی:۱،۲،۳،۵،۶، ۱۰،۱۹،۲۰،۲۷،۲۸،۲۹،۳۰،۳۱ اگست:۱،۲،۵،۱۱،۱۲ ستمبر:۲۱، ۲۲،۲۵،۲۷،۲۸،۲۹،۳۰ اکتوبر:۵،۶ نومبر:۱۳،۱۴،۲۲،۲۴، ۲۵،۲۸،۲۹ دسمبر:۳،۴،۱۰،۱۱،۱۲

## لڑکیوں کے لئے مبارک تاریخیں

جنوری:۱۶، ۱۷،۱۸،۲۲،۲۳،۲۴،۲۹ فروری:۱،۲،۵،۶، ۷،۱۴،۱۵،۱۸، ۱۹، ۲۷، ۲۸ مارچ:۴ اپریل:۱۸، ۱۹، ۲۸،۲۹ مئی:۶،۷،۸،۹،۱۱،۱۲،۱۶،۲۱،۲۲،۲۶، ۲۷ جون:۲،۳،۴،۵، ۶، ۷، ۸، ۱۷،۱۸، ۱۹، ۳۰ جولائی:۱، ۲، ۳، ۵، ۶، ۱۰، ۱۹،۲۰،۲۷،۲۸،۲۹،۳۰ اگست:۱،۲،۵،۱۱،۱۲، ۱۷، ۲۳،۲۴، ۲۵،۲۶،۲۸،۳۰،۳۱ ستمبر:۲،۳،۲۱،۲۲،۲۵، ۲۷،۲۸،۲۹،۳۰ اکتوبر:۵،۶ نومبر:۳،۱۴،۲۳،۲۴،۲۵،۲۸،۲۹ دسمبر:۳،۴،۱۰، ۱۱،۱۲

جو لڑکے اور لڑکیاں ۲۱ر جنوری سے ۱۹ر فروری کے درمیان پیدا ہوئے ہوں ان کا برج دلو ہوتا ہے اور جن کا برج دلو ہوتا ہے ان کے لئے برائے شادی مبارک تاریخیں یہ ہیں۔

### لڑکوں کے لئے مبارک تاریخیں

فروری: ۱۸، ۱۹، ۲۷، ۲۸ اپریل: ۱۸، ۱۹، ۲۹، مئی: ۳، ۴، ۸، ۹، ۱۱، ۱۲ جون: ۱۷، ۱۸، ۱۹، ۲۰، ۲۷، ۲۸ جولائی: ۲، ۳، ۵، ۶، ۱۰، ۱۷، ۲۵، ۲۹، ۳۰، ۳۱ اگست: ۱، ۲، ۵، ۱۱، ۱۲، ۱۷، ۲۳، ۲۵، ۲۶، ۲۸، ۳۰، ۳۱ ستمبر: ۲، ۳ نومبر: ۱۱، ۱۲، ۲۳، ۲۴، ۲۵، ۲۸، ۲۹، ۳۰ دسمبر ۱، ۴، ۱۰

### لڑکیوں کے لئے مبارک تاریخیں

جنوری: ۱۵، ۱۶، ۲۲، ۲۳، ۲۴، ۲۹ فروری ۱، ۲، ۳، ۷، ۱۸، ۱۹، ۲۷، ۲۸ اپریل: ۱۸، ۱۹، ۲۹ مئی: ۳، ۴، ۸، ۹، ۱۱، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۲، ۲۳، ۲۷، ۳۱ جون: ۲، ۵، ۶، ۷، ۸، ۱۷، ۱۸، ۱۹، ۲۰، ۲۷، ۲۸ جولائی: ۲، ۳، ۵، ۶، ۱۰، ۱۷، ۲۵، ۲۹، ۳۰، ۳۱ اگست: ۱، ۲، ۵، ۱۱، ۱۲، ۱۷، ۲۳، ۲۵، ۲۶، ۲۸، ۳۰، ۳۱ ستمبر: ۲، ۳، ۲۲، ۲۵، ۲۷، ۲۸، ۲۹، ۳۰ اکتوبر: ۵، ۶، نومبر: ۲۳، ۲۴، ۲۵، ۲۸، ۲۹، ۳۰ دسمبر: ۱، ۴، ۱۰۔

جو لڑکے اور لڑکیاں ۲۰ر فروری سے ۲۰ر مارچ کے درمیان پیدا ہوئے ہوں ان کا برج حوت ہوتا ہے اور جن کا برج حوت ہوتا ہے ان کے لئے برائے شادی مبارک تاریخیں یہ ہیں۔

### لڑکوں کے لئے مبارک تاریخیں

جنوری: ۱۵، ۱۶، ۱۷، ۱۸، ۲۲، ۲۳، ۲۴، ۲۹ فروری: ۱، ۲، ۳، ۵، ۶ اپریل: ۱۸، ۱۹، ۲۸، ۲۹ مئی: ۳، ۴، ۶، ۷، ۱۰، ۱۱، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۲، ۲۳، ۲۶، ۳۱ جون: ۲، ۳، ۴، ۷، ۸ جولائی: ۱۷، ۱۹، ۲۰، ۲۵، ۲۶، ۲۷، ۲۸ اگست: ۱، ۲، ۵، ۱۱، ۱۲، ۲۳، ۲۴، ۲۵، ۲۸، ۳۰، ۳۱ ستمبر: ۲، ۳، ۲۱، ۲۲، ۲۵، ۲۷، ۲۸، ۲۹، ۳۰ اکتوبر: ۵، ۶ نومبر: ۲۳، ۲۴، ۲۵، ۲۸، ۲۹، ۳۰ دسمبر: ۱، ۳، ۴، ۱۰، ۱۱، ۱۲

### لڑکیوں کے لئے مبارک تاریخیں

جنوری: ۱۵، ۱۶، ۱۷، ۱۸، ۲۲، ۲۳، ۲۴ فروری: ۱، ۲، ۳، ۵، ۶، ۱۴، ۱۵، ۱۸، ۱۹، ۲۷، ۲۸ مارچ: ۴ اپریل: ۱۸، ۱۹، ۲۸، ۲۹ مئی: ۳، ۴، ۶، ۷، ۸، ۱۱، ۱۲، ۱۶، ۲۱، ۲۲، ۲۳، ۲۶، ۳۱ جون: ۲، ۳، ۴، ۷، ۸، ۱۷، ۱۸، ۱۹، ۲۰، ۲۷، ۲۸، ۳۰ جولائی: ۱، ۲، ۵، ۶، ۱۰، ۱۷، ۱۹، ۲۰، ۲۵، ۲۷، ۲۸، ۲۹ اگست: ۱، ۲، ۱۱، ۱۲، ۲۳، ۲۴، ۲۵، ۲۸، ۳۰، ۳۱ ستمبر: ۲، ۳، ۲۱، ۲۲، ۲۵، ۲۷، ۲۸، ۲۹، ۳۰ اکتوبر: ۵، ۶ نومبر: ۱۱، ۱۲، ۱۳، ۱۴، ۲۳، ۲۴، ۲۵، ۲۸، ۲۹، ۳۰ دسمبر: ۱، ۳، ۴، ۱۰، ۱۱، ۱۲

# زندگی میں امیر بننے میں مدد دینے والی عادات

آپ ایسا روزانہ کیا کرتے ہیں جس سے آپ کا بینک اکاؤنٹ بڑھتا ہے؟ اگر آپ اس سوال کا جواب نہیں دے سکتے تو اب وقت ہے کہ آپ دولت کے حوالے سے نئی عادات کو اپنالیں۔ آپ کی جسمانی صحت کی طرح مالی صحت کا انحصار بھی ان فیصلوں پر ہوتا ہے جو آپ روزمرہ کی زندگی میں کرتے ہیں، جیسے صحت مند عادات یعنی بہتر غذا اور ورزش آپ کو فٹ رکھتی ہیں، اسی طرح کچھ عادتیں آپ کو مالی لحاظ سے دولت مند بننے میں مدد دیتی ہیں۔ اگر آپ امیر بننا چاہتے ہیں تو ان چند مالی عادات کو اپنی زندگی کا حصہ بنالیں۔

## جتنا کماتے ہیں اس سے کم خرچ کریں

یہ ایک بنیادی اصول ہے کہ اگر آپ اپنی آمدنی سے زیادہ خرچ کریں گے تو مالی لحاظ سے کبھی بڑھ نہیں سکتے، مگر چادر دیکھ کر پاؤں پھیلانا آپ کے ہی ہاتھ میں ہے۔ بس اپنی آمدنی میں اضافے اور ایک حد میں رہتے ہوئے اخراجات کو کنٹرول کرنے پر توجہ مرکوز کرنی چاہئے۔

## سب سے پہلے خود کو ادائیگی کریں

جب لوگ کہتے ہیں کہ خود کو سب سے پہلے ادائیگی کرو تو ان کا مطلب ہوتا ہے کہ اپنی تنخواہ میں سے گھر کے اخراجات کرنے سے پہلے بچت کا حصہ سب سے پہلے الگ کرلیں، بچت کی کنجی یہی ہے کہ سب سے پہلے بچت کریں اور اکثر بچت کو عادت بنالیں۔

## ایمرجنسی فنڈ بناؤ

مالیاتی ماہر اس بات پر متفق کہ ایمرجنسی فنڈ مالیاتی صحت کا دل ہے، ایمرجنسی فنڈ کو مستحکم رکھنا آپ کو قرضے سے بچاتا ہے اور اسے کسی ضروری کام کے لئے استعمال میں لایا جاسکتا ہے، جس سے آپ کو اپنے مالی مقصد کے حصول میں مدد ملتی ہے، اس فنڈ کا آغاز چھوٹی سطح پر کریں یعنی ایک ماہ کے اخراجات تک پیسے اس میں رکھیں اور پھر اس کو بجٹ سے بڑا کر کے ایک سال کے اخراجات تک لے جائیں۔ ایسا کرنے سے آپ کو ملازمت جانے یا کسی طبی ایمرجنسی سے نمٹنے کے دوران مالی مشکلات کا سامنا نہیں ہوگا۔

## اضافی اخراجات کا بجٹ

بنیادی اخراجات اور بلوں سے ہٹ کر دیگر چیزوں کی خریداری کے بجٹ بنانے کو بھی عادت بنالیں، اب چاہے وہ ہفتے میں دو بار چائے کی پتی خریدنا ہو، کبھی باہر کھانے جانا ہو یا گھر والوں کے لئے تحائف لینے ہوں، یہ بظاہر معمولی اخراجات آپ کی آمدنی کو چوس لیتے ہیں، اگر آپ ان کا خیال نہ رکھیں۔ گزشتہ ماہ کے تمام اخراجات کو کسی جگہ لکھ لیں اور اس سے پہلے کے بھی اخراجات یاد ہوں تو ان کو بھی تحریر کرلیں۔ ان کو ترجیح کے مطابق نمبر دیں اور سرفہرست تین ترجیحات کے لئے اپنے بجٹ کا حصہ بنالیں۔

## غیر متوقع بچت

اضافی اخراجات اکثر سامنے آتے ہیں، چاہے کوئی حقیقی ایمرجنسی ہو یا نہ ہو وہ آپ کو مشکل میں ڈال سکتے ہیں۔ آپ کا دانت مسئلہ بن سکتا ہے، بچہ بیمار ہوسکتا ہے یا گھر کی کسی چیز کو فوری مرمت کی ضرورت ہوسکتی ہے، آپ کی آمدنی کو اس وقت دوگنا دھچکا لگ سکتا ہے جب یہ غیر متوقع اخراجات اس وقت سامنے آئیں جب آپ کے ہاتھ میں اضافی آمدنی نہ ہو۔

فی الحقیقت عجیب وغریب ہے۔

مندرجہ بالا اسم مبارک کے خواص میں ایک خاصیت اس کی یہ بھی بیان کی گئی ہے کہ اگر کوئی عامل عروج ماہ میں زہرہ کے دن زہرہ کی ہی ساعت میں اس اسم کو چینی کے برتن پر سو مرتبہ تحریر کرکے دھو کر جس بھی مطلوب کو پلائے گا تو وہ بے تاب ہوجائے گا۔

## ۱۸-انغلليط

اس اسم مقدس کے متعلقہ خواص واثرات کے ذیل میں تحریر کیا گیا ہے کہ اس اسم کو سفید کاغذ کے ٹکڑے پر جمعرات کے دن کسی نیک ساعت میں زعفران وعرق گلاب کی سیاہی سے تحریر کرکے اپنی دکان، دفتر، کارخانے یا کاروباری جگہ کے صدر دروازے پر اس طرح لٹکا دیں کہ اس کا رخ بازار کی طرف رہے۔ جس دن یہ عمل سرانجام دیا جائے اسی دن دکان وغیرہ کے اندرونی چہار اطراف میں لوبان واسپند کی دھوپ بھی دیں اس کے علاوہ روزانہ دکان کھولتے وقت اس اسم مبارک کو جس قدر چاہیں تلاوت بھی کرلیا کریں۔ خدا کے فضل وکرم سے تسخیر خلائق ہوکر کاروبار اور مال تجارت میں بے حد وحساب اضافہ ہوجائے گا۔

تسخیر ارواح وروحانیات کے لئے انغلليط کو کثرت کے ساتھ تلاوت کریں اور عمل کے مکان میں لبان ذکر کا دخنہ جلائیں بلاشک وشبہ ارواح وروحانیات حاضر ہوں گی اور عامل کے حل طلب مسائل ومعاملات میں اس کی رہنمائی بھی کریں گی اور جو کچھ استمداد بھی ہوسکے گی کریں گی۔

انغلليط کو داہنے ہاتھ کی ہتھیلی پر سات دفعہ تحریر کرکے سوتے وقت یہ عبارت قسم پڑھ کر سوجائیں (تو کلوا یا خدام هذا الاسم الشریف و اروني كذا و كذا) تو جو بھی مقصود ہوگا وہ خواب کی حالت میں عیاں ہوجائے گا۔

انغلليط کو کف دست پر لکھ کر تلاوت کرتے ہوئے جس بھی حاجت کے لئے جس کسی کے بھی پاس جائیں گے حاجت برآئے گی۔

## ۱۹-قبرات

اس اسم مبارک کو تحریر کرکے جس بچے کے گلے میں بطور تعویذ ڈال دیں گے تو وہ بچہ سوتے میں دانتوں کے بجانے اور ڈر جانے سے محفوظ رہے گا۔ بکری کے دودھ پر چودہ مرتبہ تلاوت کرکے مسلسل بول کے مریض کو پلانا مفید ہے۔ خفقان قلب کا مریض طلب شفاء اور تندرستی کے لئے اس اسم مقدس کا ورد کرتا ہے تو یقینی طور پر شفایاب ہوجائے۔ قبرات کو روزانہ ستر مرتبہ پڑھنا اور اس پر مواظبت کرنا عامل کو آفات ارضی وسماوی سے محفوظ رکھنے کا سبب بنتا ہے۔ خوف وپریشانی کو دفع کرتا ہے اور دشمنوں کے مکر وجل سے بچاتا ہے۔ اس اسم مبارک کی ایک صفت یہ بھی ہے کہ اس کو حجر ماہانی پر کندہ کرواکر پاس رکھنے سے مطلوب تابع ہوتا ہے اور جب تک یہ پتھر طالب کے پاس رہتا ہے اس کا مطلوب اس سے جدا نہیں ہوپاتا۔ مس احمر کی انگوٹھی پر کندہ کرواکر اس کو پہنا جائے تو چشم بد۔ سحر وجادو اور ارواح بد سے حفاظت رہتی ہے۔ پوست غزال پر تحریر کرکے جس حاملہ کے باندھ دیں گے تو اس کا حمل ساقط نہ ہوگا تاہم دردزہ کے وقت اس کھال کے ٹکڑے کو حاملہ سے علیحدہ کردیں تاکہ وضع حمل میں آسانی رہے۔ بارش کے پانی پر ایک ہزار دفعہ پڑھ کر پھونک دیں۔ یہ پانی زہروں کا تریاق بن جائے گا۔ جس کسی کو بھی پلادیں گے تو وہ زہر خورانی سے بچ جائے گا اور اگر اسے زہر کھلایا بھی جاچکا ہوگا تو بھی اس کی جان بچ جائے گی۔ علماء طلسمات وروحانیات کے نزدیک بارش کے پانی پر قبرات کا ایک سو دس دفعہ پڑھ کر اس پانی کا پلانا مرض طاعون سے محفوظ بھی رکھتا ہے اور شفا بھی دیتا ہے۔ یہ پانی جسم کے رعشہ میں بھی مفید ہے۔

## ۲۰-غیاھا

اس اسم مقدس کی ایک خاص صفت یہ بیان کی گئی ہے کہ مرض یرقان کا مریض اس کو جس قدر ممکن ہوسکے پاکیزہ جسم ولباس کے ساتھ تلاوت کرتا رہے تو اس کا مرض دفع ہوجائے۔ پارۂ نان پر تحریر کرکے جس بچے کے پیٹ پر باندھ دیں گے تو وہ پسلی چلنے (نمونیا) کے مرض سے نجات پاجائے گا۔ عمدہ ہلدی کے سفوف پر انیس دفعہ پڑھ کر پھونک دیں اس سفوف کو کٹھ مالا پر چھڑکنے سے اس کے زخم کو خشک کرتا ہے۔ سنگ رانغ کے ٹکڑے پر تحریر کرکے بطریق لاکٹ گلے میں ڈال لیں دافع نسیان ہے۔ کالدی وسریانی علمائے طلسمات نے اسم غیاھا کے ذیل میں اس کی خصوصیات کا ذکر کرتے ہوئے اس کی ایک عجیب خاصیت

بیان کی ہے کہ اس اسم کو نیلم نامی پتھر جسے فارسی میں یاقوت کبود اور انگریزی میں (Saphire) کے نام سے پکارا جاتا ہے۔ حاصل کر کے کندہ کروالیں۔ بعد ازاں اس پتھر کے ٹکڑے کو عنبر و لوبان کی دھوپ دے کر اپنے پاس سنبھال کر رکھیں۔ ضرورت کے وقت سکون و سکوت کے مکان میں داخل ہو کر اس اسم مبارک کو ایک ہزار بار پڑھیں تو اس کا روحانی موکل حاضر ہوگا بیان کیا جاتا ہے کہ منگل یا اتوار کے دن قبرستان کی مٹی پر گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے اس میں سے چٹکی بھر لے جس عاشق مزاج دیوانہ کے بازو پر باندھ دیں گے تو اس کا عشق زائل ہو جائے گا۔

## ۲۱-کیدھولا

لوح جدید پر کیدھولا کندہ کروا کر جس مریض کے گلے میں باندھ دیں گے تو اس کے لئے یہ لوح سنگ شکن ثابت ہوگی بحکم خدا اس مریض کی پتھری ریت کی طرح اس کے جسم سے پیشاب کے ساتھ مکمل طور پر خارج ہو جائے گی۔ ام الصبیان (مرگی) کے مرض میں متذکرہ بالا لوح حدیدی کا گلے میں لٹکانا اس موذی مرض سے نجات کا باعث بنتا ہے۔ کیدھولا کے خواص میں سے ہے کہ مسحور پر ایک سو دس دفعہ پڑھ کر پھونک دیا جائے تو اس کا سحر باطل ہو جائے گا۔

## ۲۲-ثمخاھر

اس اسم مقدس کے ذاکر و عامل کے دل میں رحم اور ہمدردی پیدا ہوتی ہے، اس کا عامل جملہ حشرات الارض سانپ اور بچھو وغیرہ کے گزند سے ہمیشہ محفوظ رہے گا۔ ثمخاہر کو نقرئی لوح پر کندہ کروا کر زیب گلو کر لیں احباب میں عزت و آبرو ہوگی۔ یہ لوح اپنے حامل کو اور اس پر کندہ اسم کے عامل کو نظر بد سے محفوظ رکھتی ہے۔ کتب طلسمات میں تحریر ہے کہ اس اسم مقدس کا ذاکر جب بھی خدائے بزرگ و برتر کے حضور دعا کے لئے ہاتھ پھیلاتا ہے تو مالک ارض و سماء اسے ناکام یاب واپس نہیں کرتا۔ اس اسم مقدس کا ورد وظیفہ مفلسی و محتاجی کو بھی دفع کرتا ہے۔ ثمخاہر کی مواظبت کرنے والے عامل کو آفت و بلا یا کسی حادثہ و صدمہ کے ظہور میں آنے سے قبل ہی اس کی آگاہی ہو جاتی ہے، جس پر وہ صدقات و خیرات یا دعا و استغفار سے مدد لے کر محفوظ رہ سکتا ہے۔ نہایت مجرب عمل ہے۔

## ۲۳-ثمخاھیر

اس اسم مقدس کے خواص و فوائد میں سے ہے کہ اسے کاغذ کے ٹکڑے پر دس مرتبہ تحریر کر کے جس مکان میں اس کا دخنہ جلائیں گے وہ مکان جنات و شیاطین کے تسلط سے آزاد ہو جائے گا۔ متذکرہ بالا اسم مبارک کو ورد زبان رکھیں۔ چشم خلائق میں عزت پائیں گے۔ محفل و مجلس میں وقار بلند ہوگا۔ اس اسم کو لکھیں اور بازوئے راست پر باندھ لیں۔ یہ عمل بے خوابی، نیند نہ آنے کے مرض میں مفید ہے۔ اس کے حامل پر سحر و جادو کا اثر نہیں ہوتا۔

## ۲۴-ثمھاھیر

محتاج دعا و مفلس شخص اس اسم مقدس کی مسلسل تلاوت کرتا رہے تو کبھی بھی افلاس کی مصیبت میں گرفتار نہیں ہوگا۔ فتح و کامرانی کے لئے اس کا پڑھنا نہایت نافع ہے۔ عامل کے لئے بلا تکلیف و تردد فتح و کامرانی کے دروازے کھل جائیں گے۔ اس اسم مقدس کے فضائل و کمالات میں سے ہے کہ اگر کسی شخص کا حافظہ کمزور ہو تو اس کو چینی کے برتن میں اس اسم مقدس کو ایک سو دس دفعہ تحریر کر کے پلائیں۔ بلا ناغہ یہ عمل کرنے سے چند روز میں ہی اس کا حافظہ قوی اور تیز ہو جائے گا۔ آزمودہ ہے۔ ثمھاہیر کس عظمت و جلالت شان کا اسم ہے اس کا اندازہ کرنا چاہیں تو پنج شنبہ کو عشاء کی نماز سے فارغ ہو کر درود پاک کے ساتھ ہزار دفعہ پڑھ کر بستر پر لیٹ جائیں خواب میں اس وقت اور اس ملک و شہر کے حاکم روحانی یعنی ولی کامل کی زیارت کا شرف حاصل ہوگا۔

## ۲۵-بکھطھونیہ

اس کے خواص میں سے ہے کہ اس کو ستر مرتبہ کسی طبق میں تحریر کر کے پانی سے دھو کر یہ پانی جس کو پلا دیں گے وہ مریض شدت پیاس کے عارضہ سے نجات پا جائے گا۔ بیان کیا گیا ہے کہ اس اسم مقدس کا دم کیا ہوا پانی بیماروں کو پلائیں کہ یہ ہر درد و مرض کی دوا ہے۔ ایسا مریض جس کو علاج موافق نہ آتا ہو اس کو چاہئے کہ وہ اس اسم مقدس کو پانی پر ایک سو دس دفعہ پڑھ کر پھونک کر پینا شروع کر دے۔ خدا کے فضل و کرم سے اس کا مرض دنوں میں ہی دفع ہو جائے گا۔ خود اس حقیر

غفرلہ القدیر کا ذاتی تجربہ ہے کہ اس اسم مقدس کی بدولت ایسے مریضوں کو شفاء ہوئی ہے جس کے علاج ومعالجہ میں معالجین عاجز آچکے تھے۔ معلوم نہیں خدائے بزرگ وبرتر نے اپنے اسم صفاتیہ (یاقدیم، یادائم) میں کیا کیا شفاء ورحمت کے خزانے پوشیدہ کردیئے ہیں جو عام انسانوں کی عقل وخرد کی رسائی سے باہر ہیں۔ تاہم امید ہے اور ممکن بھی ہے کہ مستقبل کا انسان عبادت وریاضت سے کام لے کر خدائے عالمیان کے اسمائے جلیلہ جلیلہ کے اسرار کو حل کرنے میں کامیاب ہوسکے۔

## ۲۶-بشارش

بشارش کو عرق گلاب یا بید مشک پر پڑھ کر اس کا مریض کو پلانا خفقان ومالیخولیا کو دفع کرتا ہے۔ ہیضہ، قے اور طاعون کے دفعیہ کے لئے بھی فائدہ رساں ہے۔ ایسی حاملہ عورت یا بچہ جس کو مٹی کھانے کی عادت ہو اس کو پانی پر پڑھ کر وہ پانی صبح وشام ہفتہ دعشرہ تک پلائیں تو مٹی کی عادت ترک ہو جاتی ہے۔ سرمہ پر ایک سو دس دفعہ پڑھ کر پھونکیں اس سرمہ کا استعمال محافظ صحت چشم اور مقوی بصر ثابت ہوگا۔ بشارش کو آئینہ کے ٹکڑے پر تحریر کرکے رات سوتے وقت سرہانے رکھ کر سو جائیں۔ خواب میں صاف وشفاف پانی نظر آئے تو عامل کے لئے استخارہ نیک ہوگا، بدبودار اور سرخ پانی استخارہ کے بد ہونے کی علامت ہوتا ہے۔ عامل کو مطلع کردیا جاتا ہے کہ جو کچھ اس کا مقصد ہے اس میں کامیابی نہ ہوگی۔ میرا بارہا کا آزمایا ہوا ہے کہ بشارش کو تلاوت کرکے جس بھی کام کا پتہ چلانے کا ارادہ کیا ہے۔ غیب سے ایسا ہوا ہے کہ مجھے اس کا تسلی بخش جواب مل جاتا ہے۔

## ۲۷-طونش

اس مقصد کے حصول کے لئے کہ جو کوئی بھی آپ کے سامنے آئے اور وہ جو کچھ بھی آپ سے اپنا مطلوب بیان کرے اس میں کذب بیانی سے کام نہ لے تو اس کے لئے طونش کو سترہ مرتبہ پڑھ کر مقابل و مخاطب پر پھونک دے اس کی برکت سے اس کی زبان پر کلمہ حق جاری ہو جائے گا اور وہ جو کچھ بھی بیان کرے گا اس میں دروغ گوئی کا عنصر شامل نہ ہوگا۔ نہایت عجیب عمل ہے۔ طونش کا لکھ کر دھو کر پی لینا امراض شکم کے لئے ازحد نافع ثابت ہوتا ہے۔

## ۲۸-ثمخاباروخ

قیدی کی خلاصی کے لئے ہزار بار پڑھیں۔ سحر وجادو اور جنات و شیاطین سے نجات کے لئے دو ہزار دفعہ پڑھ کر کسی کاغذ کے ٹکڑے پر تحریر کرکے آسیب زدہ کے گلے میں باندھ دیں۔ میاں بیوی کی موافقت کے لئے ایک سو دس دفعہ پڑھ کر پانی پر پھونک دیں اور یہ پانی ان دونوں کو پلادیں۔ غائب ومفرور کے لئے ظہر وعصر کی نماز کے اوقات کے دوران کھلے آسمان کے نیچے ننگے سر اور پاؤں قبلہ کی طرف رخ کرکے پڑھیں تعداد مقرر نہیں ہے۔ جس قدر پڑھ سکیں بلاتعیین تعداد پڑھ لیں جلد تر غائب واپس آجائے گا یا اس کے سلسلے میں خبر ملے گی۔ فولادی ظرف پر لکھیں اور لقوہ کے مریض کو حکم دیں کہ وہ اس میں دیکھے بیماری جاتی رہے گی۔ اکتالیس روز تک ہر روز ایک ہزار بار پڑھے خدائے بزرگ وبرتر اس کی روزی کو فراخ کردے گا۔

ثمخاباروخ (القادر ھواللہ الکریم) کے اسمائے صفاتیہ کا منبع ومخزن ہے۔ اس اسم کا ورد وظیفہ اس اسم کے متعلقہ روحانی ونورانی موکلات کو عامل کا تابع دار وفرماں بردار بنادیتا ہے۔ علمائے علم وفن فرماتے ہیں کہ اس اسم مقدس کو تین سو تیس دن بلاناغہ ایک ہزار دفعہ روزانہ پڑھ کر اس کی زکوٰۃ ادا کردی جائے تو اس کے موکلات ہمیشہ ہمیشہ کے لئے عامل کے حضور حاضر رہیں گے اور حاجت ومشکل میں اس کی حاجت روائی و مشکل کشائی۔ کہ پابند ہوں گے۔



# طلسم اوج مریخ ۲۰۱۷ء

سید شعیب الرحمٰن شاہ

## گردے کی پتھری، فالج، جوڑوں کے درد اور قوت بصارت کے لئے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۷ | ۱۰ | ۷۹۳۳ |
| ۷۹۳۴ | ۹ | ۸ | ۳ |
| ۵ | ۲ | ۷۹۳۵ | ۱۲ |
| ۱۱ | ۷۹۳۶ | ۱ | ۶ |

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

اس سال اوج مریخ ۱۷ر اگست شام ۶ بج کر ۵۴ منٹ سے ۱۹ر اگست صبح ۸ بج کر ۲۹ منٹ تک

نظر بد، ہوائی اشیاء، آسیب سے بچنے کے لئے کام کاج کی صلاحیت بڑھانے، صحت، قوت بڑھانے اور دشمنوں پر غلبہ حاصل کرنے کے لئے وہ لوگ جو سحر جادو کی وجہ سے پریشان ہوں، جن کا کاروبار بندھا ہوا ہو، یا کسی کمبخت نے سحر جادو کے زور سے صحت باندھی ہو تو یہ طلسم اس کے لئے پر تاثیر ثابت ہوگا۔ وہ لوگ جن کے گردے میں درد ہو یا پتھری ہو یا فالج کے امراض میں مبتلا ہو اور جوڑوں کے درد ہوتا ہو، ہڈیاں اور آنکھیں کمزور ہوگئیں ہو تو یہ طلسم اس کے لئے شفا کی قوت رکھتا ہے بلکہ ہر قسم کے لاعلاج امراض کے لئے تیار کرکے پاس رکھیں بہت پر اثر ہوگا۔ ایک دن ایسا مریض آیا جس کو آسیب کے دورے پڑتے تھے اور دن کے وقت اس کی نظر نہیں ہوتی تھی اور رات کے وقت نظر آجاتی تھی تو اس وقت قمر تثلیث مریخ میں یہ طلسم میں نے بنا کر دیا کہ پاس رکھیں اور ایک نقش عنبر و زعفران سے تیار کر دیا کہ ۲۱ دن تک چٹیں وہ مریض گیارہویں دن بعد میرے پاس آیا اور کہا کہ میری تمام شکایتیں دور ہوگئیں ہیں اور میں ٹھیک ٹھاک ہوگیا، میری عقل حیران ہوگئی کہ اس طلسم نے اتنی جلدی اثرات دکھائے ہیں، میں ہر قاری کو دعوت دیتا ہوں کہ اس طلسم کو بنوا کر پاس رکھیں، پھر اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے کس طرح اپنے تأثرات دکھاتا ہے، یہ طلسم جب تیار ہو جائے تو اس پر ۱۱۰۰ مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھ کر دم کریں اور اس کا ثواب حضرت شیخ رحمکار یہ المعروف زیارت کا کا صاحب کو بخشیں۔

## سال ۲۰۱۷ء اور شرف شہنشاہ کواکب

### جادو ٹونا، بندش کا توڑ، لوح شمس

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۲۰۹۹۸ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۲۰۹۹۷ |
| ۶ | ۹ | ۲۱۰۰۰ | ۳ |
| ۲۰۹۹۹ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

اس سال شرف شمس ۱۷ر اپریل رات ۸ بج کر ۵۷ منٹ سے ۱۸ر اپریل رات ۹ بج کر ۲۳ منٹ تک۔ عاملین اس وقت کی تاثیر کے لئے موافق مادہ مہیا کرتے ہیں، یعنی موافق دھات پر موافق اسماء آیات کو موافق لوح پر اتار دیتے ہیں، وہ لوح تاثیر جو ہر برج وکوکب سے مرکب سعد شکل میں آسانی سے اثر قبول کرلیتی ہے، چونکہ شمس تمام سیارگان میں شہنشاہ کی حیثیت رکھتا ہے، تمام کواکب اس کے گرد حرکت کرتے اور اس کی روشنی، حرارت اور برقی قوتوں سے فیضیاب ہوتے ہیں اس لئے اس کی تاثیر کو عاملین جز حصول مراتب، جاہ ومنزلت، دشمنوں پر فتحیابی، حصول عظمت اور فتوحات کے لئے ضبط کرلیتے ہیں اس کی برکت سے حامل لوح تمام لوگوں سے ممتاز ہو جاتا ہے اور نہ اس پر سحر غلبہ پاسکتا ہے۔

حکام، امراء اور سوداگران بااختیار کے لئے ان کے مراتب میں قائمی، تسلط استقلال اور ترقی دلانا اسی لوح کی تاثیر ہے، وہ لوگ جو بااختیار نہیں اور معمولی عہدوں پر ہیں ان کو ممتاز ترقی دیتی ہے، وہ لوگ جو حاسدوں اور دشمنوں کے اندر گھرے ہوئے ہوں اور ہمیشہ ان کے خطرے کو مسلط پاتے ہوں یا احباب اور ماتحت لوگوں پر کوئی اثر و رعب نہیں تو اس لوح کی برکت سے ان پر غلبہ اور رعب حاصل کر سکتے ہیں، خواہ وہ تعداد میں کثیر اور قوت میں زیادہ ہوں۔ کتابوں کے اندر لکھا ہے کہ شہنشاہ اکبر بچہ ہونے کے باوجود تخت مسند پر قابض رہا اس کے بازو پر لوح شمس تھی، اسماعیل شاہ ایران، امیر تیمور، علی قلی خاں، نواب دکن امیر عثمان کے والد اور نظام الملک اس کے عامل تھے اور خود میرا بھی برسوں کا تجربہ ہے کہ کن لوگوں نے فائدہ اٹھا کر عظمت و شہرت حاصل کی۔ اگر لوح پر کندہ کرنا ہو تو پہلے سے بنوا رکھیں اور وقت پر کندہ کریں، علیحدہ کمرہ ہو، بوقت عمل صندل سرخ، لوبان کا بخور جلائیں، باوضو ہو کر صاف کپڑے پہن کر سر یا کمر پر سرخ پٹکا باندھ کر زرد یا سرخ کپڑے کے جانماز پر بیٹھ کر عمل تیار کریں، منہ قبلہ رخ رکھیں۔ اس عمل کو سنہرے کاغذ پر یا سونے کی لوح پر یا سونے و چاندی کی مخلوط پر تیار کریں، یا چاندی کی لوح لکھ کر سونے کا پانی پھروالیں، اگر لوح توفیق نہ ہو تو سنہرے کاغذ پر زعفران سے لکھ لیں، سفید کاغذ کی طرف لکھیں، نقش کے بیوت قائم کرنے کے بعد اوپر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اور دائیں اور بائیں جانب وَکَفٰی بِاللّٰہِ شَہِیْدًا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ لکھیں، نیچے طلسم شمس لکھیں، ابرثا، ہبرثا، صارثا، صورثا اور پھر نقش کے اندر ہندسے پر کریں۔

مفتاح الجفر، اسرار قاسمی، جواہر اطراف اور مفتاح الاستخراج وغیرہ وغیرہ جفر کی کتابوں میں لکھا ہے کہ شاہ تروین جب تخت نشیں ہوا تو اس نے نواب عالیہ کو حضرت شیخ بہاؤ الدین محمد کی خدمت میں بھیجا تاکہ وہ اس کے لئے کوئی عمل تیار کریں کہ باعث ترقی سلطنت اور زیادتی عمر و قصوری اعداد ہوں۔

شیخ صاحب نے فرمایا کہ بادشاہ سے عرض کریں کہ وہ شرف آفتاب تک توقف کریں، چنانچہ آپ نے وَالشَّمْسِ وَضُحٰهَا (پارہ آخر) کے اعداد کو بادشاہ کے اعداد میں ملا کر لوح صد در تیار کی اور بازو بند ھوایا تو اس لوح کی برکت سے جہانداری میں روز بروز ترقی ہونے لگی، جبھی دشمنان و باغی طاغی مقہور ہو گئے اور رعب و دبدبہ شاہ کا سب پر غالب ہو گیا۔

ایک جگہ لکھا ہے کہ شاہ اسماعیل شاہ ایران نے مولانا عبدالصمد سے یہ لوح تیار کروائی۔ بادشاہ نے اس لوح کی جو شوکت ملاحظہ کی تو اس ڈر سے کہ مولانا کسی اور کو یہ لوح تیار کر کے نہ دیں انہیں قید کر دیا۔

کتاب کنز المراد میں حضرت امیر المومنین علی ابن ابی طالب کی طرف سے لکھا ہے کہ آپ نے فرمایا جو شخص آفتاب کو عمل میں لایا، بیشک وہ مثل آفتاب مرتبہ اعلیٰ پر فائز ہو گیا۔ مولانا عبدالصمد فرماتے ہیں کہ سورۂ والشمس کے اندر اسم اعظم نیز اعظم شمس کا موجود ہے، اس کا مقام ہر شخص کو معلوم نہیں ہو سکتا ہے۔

عمل کا طریقہ مندرجہ ذیل ہے۔

| | |
|---|---|
| (۱) سورۂ والشمس اعداد قمری | ۱۹۴۹۹ |
| (۲) بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے اعداد | ۷۸۶ |
| (۳) طالب شعیب الرحمٰن | ۷۱۲ |

کل اعداد سے (۲۱) تفریق کر باقی کو خانہ نمبر ۱۳ میں رکھ کر اسے ۱۲ تک مربع آتشی چال سے پر کریں۔

| | |
|---|---|
| سورۂ شمس | ۱۹۴۹۹ |
| بسم اللہ شریف | ۷۸۶ |
| طالب | ۷۱۲ |
| | ۲۰۹۹۷ |
| منفی | ۲۱ |

نقش کے نیچے یہ کلمات لکھ دیں۔

وَکَفٰی بِاللّٰہِ شَہِیْدًا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔

جس وقت نقش یا لوح مکمل ہو جائے تو سورۂ شمس کو ۵۰ مرتبہ پڑھ کر لوح پر دم کریں، زرد یا سنہری کپڑے میں رکھ لیں یا سی لیں اور کسی جگہ محفوظ جگہ رکھیں۔ جب اتوار آئے تو علی الصبح ایسی جگہ بنائیں۔ جہاں طلوع آفتاب کا نظارہ ہو سکے، اب لوح کو ہاتھ میں لیں اور سورۂ شمس پڑھنا شروع کر دیں، جب قرص آفتاب نظر آئے تو پڑھنا بند کر کے دعا کریں۔

اے پروردگار عالم! اس لوح اسماء کی برکت سے اس نیر اعظم کی

اے پروردگار عالم! اس لوح اسماء کی برکت سے اس نیر اعظم کی طرح مجھے بھی درجہ کمال پر پہنچادے کہ ہرگز زوال نہ ہوں، بلند مرتبہ دے، سرفرازی دے اور آفتاب کی طرح سرچشمہ فیض بنادے۔

یہ دعا کر کے ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھیں، لوح پر دم کریں اور اسے سیدھے بازو پر باندھیں۔

ایک بزرگ نے یہ طریقہ بھی بتایا تھا کہ لوح کو ہر وقت پاس نہ رکھا جائے بلکہ صرف ضرورت کے وقت اسے استعمال کریں۔ طریقہ اس کا یہ ہے کہ دعا کرنے کے بعد لوح محفوظ کرلی جائے رات کو ایک پیالہ میں عرق گلاب ڈال کر اس میں لوح ڈال دے۔ رات بھر تاروں کے نیچے رہے۔ طلوع آفتاب سے قبل پیالہ اٹھالیں کسی جگہ مخفی کردیا کریں رات کو پھر آسمان کے سائے تلے رکھیں۔ جب سات راتیں ہوجائیں تو عرق اسی شیشی میں محفوظ رکھ لیں اور لوح کو زرد ریشمی کپڑے میں سی کر کسی محفوظ جگہ رکھ لیں۔ جب ضرورت پڑے مثلاً کسی حاکم کے پاس کسی اہم کام کے سلسلے میں جانا ہو یا کسی دشمن کا سامنا ہو۔ مقابلہ ہو یا کسی مہم پر جانا ہو تو عرق گلاب تھوڑا سا منہ پر مل لیں اور لوح بازو پر باندھ لیں اور ۵۰ مرتبہ سورۂ شمس پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلیں اور سورج کی طرف منہ کر کے کہیں۔ اے مالک کائنات فلاں فلاں مقصد میں کامیابی عطا فرما اور سورج کی طرح درخشاں رکھ۔ انشاء اللہ تعالیٰ نظر مرداں میں شوکت و ہیبت قائم ہوگی اور مقصد میں کامیابی ہوگی۔

حامل لوح کے لئے لازم ہے کہ جب وہ کسی مجلس میں بیٹھے تو ایسی جگہ بیٹھیں جہاں سورج جانب راستہ پڑے اور ہمیشہ قبل از طلوع انھیں اور سورۃ الشمس کو بعد نماز فجر یا بعد طلوع آفتاب کے ایک دفعہ پڑھنے کا معمول بنالے انشاء اللہ تعالیٰ اس لوح شمس کے اسم اعظم کی روحانیت کے حامل اور عامل کہلاؤ گے اس موقع پر ہر سال لوگ خود عمل تیار کر کے فیض اٹھاتے ہیں۔ اگر یہ لوح خود تیار نہ کر سکے تو ہاشمی روحانی مرکز سے تیار کروالیں۔ آخر میں مجھ گنہگار سید شعیب الرحمٰن شاہ اور پروفیسر ایم اے خاں نوری صاحب کے حق میں دعائے خیر کریں۔ اللہ پاک رب العزت ان سب کو عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے گا۔ یہ لوح ہم نے خصوصی طور پر ماہنامہ طلسماتی دنیا کیلئے لکھ دی ہے۔

☆☆☆☆

## استغفار

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اگر تم گناہ کرتے رہو اور اس قدر گناہ کرو کہ زمین و آسمان کا درمیانی خلا پر ہوجائے۔ پھر اللہ تعالیٰ سے استغفار کرو۔ اللہ تعالیٰ تمہارے گناہ معاف کردے گا۔

حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے جو شخص اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ پڑھے گا اس کے کبیرہ گناہ بھی معاف ہوجائیں گے۔

حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رَبِّ اغْفِرْ لِیْ وَتُبْ عَلَیَّ اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِیْمُ ایک مجلس میں ۱۰۰ مرتبہ پڑھا کرتے تھے۔

## جادو اُتارنا

ایک گھڑا بارش کا پانی ایسی جگہ سے لیں جہاں بارش کے وقت کسی کی نظر نہ پڑی ہو اور ایک گھڑا ایسے کنوئیں کے پانی جس کا پانی کوئی استعمال نہ کرتا ہو، پھر جمعہ کے دن ایسے سات درختوں کے پتے جن کا پھل نہ کھایا جاتا ہو دونوں کا پانی ملا کر اس میں ساتوں پتے ڈال دیں اور ان آیتوں کو کاغذ پر لکھ کر اس پانی سے دھو کر سحر زدہ کو دریا کے کنارے لے جاکر پانی میں کھڑا کردیں۔ اور رات کے وقت اس پانی سے غسل دیں۔ انشاء اللہ سحر باطل ہوجائے گا۔ مجرب ہے۔

آیت یہ ہے۔ فَلَمَّا جَآءَ السَّحَرَةُ سے عَمَلَ الْمُفْسِدِیْنَ تک۔ (تعذرون)

## استخارہ صحیحہ

اس کے برابر شاید ہی کوئی استخارہ تیر بہدف ہو جو شخص اپنے کسی کام میں متردد ہو اور وہ اس کا انجام معلوم کرنا چاہتا ہو کہ اچھا ہے یا برا اس کو چاہئے کہ بعد نماز عشاء تازہ وضو کر کے پاک بستر پر بیٹھے اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجے۔ پھر دس بار سورۂ فاتحہ گیارہ بار سورۂ اخلاص اور آخر میں تین بار درود شریف بھیج کر داہنی کروٹ قبلہ رُو سوجائے۔ انشاء اللہ خواب میں انجام معلوم ہوجائے گا اگر تعبیر سمجھ میں نہ آئے تو کسی نیک اور سمجھدار شخص سے تعبیر معلوم کرے۔

# رجعت سیارگان

## ہر شخص کو کس طرح متاثر کرتی ہے

آپ کا سیارہ جب رجعت کرتا ہے تو وہ حالات میں تبدیلی، غم وفکر مندی، مخالفتوں اور نقصانات کا باعث ہوتا ہے، جب آپ کا سیارہ استقامت کرتا ہے جب بھی حالات میں تبدیلی واقع ہوتی ہے جو راحت اور کامرانی لاتا ہے۔

(۱) **رجعت عطارد** : حالت رجعت میں گھریلو جھگڑے، رشتے داروں سے نا چاقی، جھگڑے، تحریری امور میں غلطیاں مقدمے بازی اور بدنامی کا باعث ہوتا ہے۔

(۲) **رجعت زہرہ** : محبت میں ناکامی، بری صحبت، عیاشی پن، زمین اور جائیداد کے سلسلے میں رشتہ داروں سے جھگڑے لاتا ہے۔

(۳) **رجعت مریخ** : کاروبار میں نقصان، دشمنوں سے خطرہ، مہم جوئی، لڑائی جھگڑوں کو بڑھاتا ہے، حکام اعلیٰ سے بدظنی اور شہرت وعزت خطرے میں پڑ جاتی ہے۔

(۴) **رجعت مشتری** : کاروبار اور زمینداری میں نقصان، گھریلو نا چاقی، اولاد کی طرف سے پریشانی، مقدمہ بازی اور ناجائز ذریعوں سے روپیہ ملتا ہے، اگر یہ ایک ہی درجہ کے اندر رجعت اور استقامت کریں تو ناجائز ذرائع میں بہت منافع ہوتا ہے، جتنی مرتبہ کوئی سیارہ ایک درجہ پر حرکت کرے گا اتنا ہی زیادہ سعد یا نحس ہوتا ہے، رجعت مشتری عام کاروبار میں نقصان اور رکاوٹ کا باعث ہوتی ہے۔

(۵) **رجعت زحل** : کم حیثیت کے لوگوں سے نقصان پہنچتا ہے، زمین یا مکان کی خرید وفروخت ٹھیکیداری اور طویل میعاد و شراکتی کاروبار میں روپیہ لگانا نقصان دہ ثابت ہوتا ہے، رکاوٹ اور التواء کا سامنا کرنا پڑتا ہے، بیماری بڑھ جاتی ہے، جب اس کا گزر ایک درجہ پر ہوتا ہے تو بہت خراب اثر ڈالتا ہے، تیسرا گزر بہت منحوس ثابت ہوتا ہے۔

(۶) **رجعت یورانس** : یہ بہت نحس نہیں ہوتا، مقبولیت میں کمی اور ہر قسم کے حالات میں تبدیلی لاتا ہے، حالات اچھے ہوں تو برے اور برے ہوں تو اچھے کرتا ہے، معاملات کی تفتیش، راز افشاء کرنا اور غیر متوقع واقعات لاتا ہے۔

(۷) **رجعت نپچون** : تمام سیاروں سے زیادہ نحس ثابت ہوتا ہے، یہ قدیم طریقہ علم کے مطابق قمر سے بھی تعلق رکھتا ہے، اس کی رجعت قمر کی قوت میں کمی کر دیتی ہے، روحانی قوتوں کا خاتمہ کرتا ہے، فریب، دغابازی، پراگندگی اور افراتفری جیسے واقعات کا سامنا کراتا ہے، وہ جب کسی پیدائشی زائچے میں رجعت میں ہو تو اسے بری قوتوں کا مالک بنا دیتا ہے۔

(۸) **رجعت پلوٹو** : یہ کھچاؤ کی کیفیت پیدا کرتا ہے، ایسی مجبوریوں کا سامنا کراتا ہے جو نقصان کا باعث ہوتی ہیں، ہر امور میں مشکلات، فریب، دغابازی اور مکاری لاتا ہے، غداروں اور جاسوسوں کے چنگل میں پھنساتا ہے۔



# تحویل آفتاب عالم تاب

خالق کائنات نے جس وقت نظام دنیا کا چکر پیدا کیا اور جس نقطہ سے اس دور کی ابتدا ہوئی تو جب بھی سال بھر میں وہ دور آتا ہے تو اسے تحویل آفتاب کہتے ہیں۔ اس وقت دن رات برابر ہوجاتے ہیں۔ تمام اہل علم سال بھر کا حساب اس ساعت سے تیار کرتے ہیں۔ شیعہ اور جفار ساعت کی سعادت اور تاثیر سے فائدہ اٹھانے کے لئے لوحیں، نقوش تیار کرتے ہیں اور تحویل کے وقت ہر متحرک چیز ساکن ہوجاتی ہے لیکن یہ وقفہ اس قدر قلیل ہوتا ہے جس کا ادراک و شعور ممکن نہیں، تو مشکل ضرور ہے۔ اس وقت کو پانے کے لئے لوگ مختلف طریقے اختیار کرتے ہیں۔ استجابت دعا کے لئے یہ وقت تیر بہدف ہے۔

**تحویل آفتاب کا وقت اس سال ۲۰ مارچ بروز پیر ۳ بج کر ۵۸ منٹ**

اس وقت سے پہلے غسل کریں، سفید پاکیزہ لباس پہنیں، لباس میں کوئی کپڑا سرخ رنگ کا بھی ہو خواہ رومال ہی کیوں نہ ہو یا جائے نماز ہو، صندل، لوبان، اگر بخور وغیرہ میں جو میسر ہو۔ اس کی دھونی وقت عمل جلائیں۔ قبل از عمل دو رکعت نماز نفل ادا کریں۔ لیکن نفل ایک گھنٹہ قبل ادا کر کے تیاری میں رہیں جگہ تنہا ہو۔ عمل کرتے وقت کوئی پاس نہ ہو۔ زعفران سے لکڑی کے قلم سے جو نیا ہو، کاغذ بھی نیا ہو، لے کر اس نقش مربع کو وقت مقررہ پر پر کریں۔ مربع پر کرنے کا قاعدہ یہ ہے کہ اپنے اور اپنی ماں کے نام کے اعداد حساب ابجد نکال کر اس میں ۳۸۷ کا اضافہ کریں اس مجموعہ میں ۳۰ عدد کو تفریق کر کے بقایا کو ۴ پر تقسیم کریں اور خارج قسمت کو چال کے نقش کے خانہ اول میں رکھ کر حسب قاعدہ نقش پر کریں۔ چاروں طرف سے میزان پورا ہوگا۔ تو نقش درست پر ہوگا۔ اگر تقسیم کرنے سے باقی کچھ بچ جائے تو ایک کے لئے خانہ ۱۳ میں ۲ کے لئے خانہ ۹ میں ۳ کے لئے خانہ ۵ میں ایک کا اضافہ کرنا ہوگا۔ مربع پر کرنے کی واضح ترکیب اکثر لکھ چکا ہوں۔ بہر حال خارج قسمت کو خانہ اول میں رکھ کر چال کے مطابق آگے آگے عدد لکھتے جائیں۔ چال آتشی مربع کی یہ ہے۔

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

نقش کے نیچے یہ عبارت لکھیں۔

یَااَللّٰہُ اَجِبْ دَعْوَتِیْ بِحَقِّ کَلَاْ یَئِلُ بعد میں مختصر مطلب لکھ دیں۔

اب نقش تیار ہے اس کو سامنے جائے نماز پر رکھیں اور خوشبو کو کوئلوں پر ڈالتے رہیں اس عمل کو ۳۸۷ (تین سوستاسی) مرتبہ پڑھیں یَااَللّٰہُ بِحَقِّ اللّٰہُ الصَّمَدُ یَا اَللّٰہُ بِحَقِّ کَلَاْ یَئِلُ اَجِبْ دَعْوَتِیْ۔

اپنے مقصد کا دل میں خیال رکھیں اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف بھی ہو آخر عمل میں اپنے مقصد کی دعا مانگیں یہیں اب عمل ختم ہوا۔ اس نقش کو اپنے گلے میں ڈال لیں اور روزانہ کسی ایک وقت مقررہ پر ۳۸۷ مرتبہ عمل پڑھتے رہیں۔ چند ہی دنوں میں خدا کی قدرت اور عملیات کی عظمت کا تماشا نظر آئے گا اور مقصد خواہ کتنا ہی مشکل کیوں نہ ہو اس کی تکمیل کے اسباب پیدا ہوں گے۔ یہ واضح ہوجائے گا کہ کس طرح غیب سے آپ کو امداد ہوتی ہے اور کس طرح کامیابی ہوتی ہے۔

تحویل کے صحیح وقت کے دئے گئے وقفے کا خیال رکھیں، تحویل کے عین وقت پر جو کچھ یا عدد قلم سے نکل گیا ان ہی حرفوں سے کوئی حروف بھی نقطۂ اعتدال سے ٹکرا گیا وہی اسم اعظم ہوجائے گا۔ اس

لئے وقت مقررہ سے قبل عمل شروع کریں اور بعد میں ختم کریں تا کہ یہ وقت درمیان عمل کے آئے کیوں کہ صحیح وقت کا پانا مشکل ہے حکمت سے کام لیں گے تو کام ہو جائے گا۔ وقت موہوم کا وقفہ خالی نہ جانے پائے یہی آپ کی کامیابی کا راز ہے۔ میں بھی یہی کرتا ہوں۔

سُبْحَانَكَ لَا عِلْمَ لَنَا اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا اِنَّكَ اَنْتَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ۔

یہ وقت نہایت سریع التاثیر اور سعد ہوتا ہے۔ ہر قوم کے سن کا روز اول نوروز کہلاتا ہے۔ یونان و ایران میں تحویل کے اس نوروز کو خوب منایا جاتا ہے۔ شیعہ حضرات کے نزدیک بھی یہ نہایت متبرک دن ہے۔ محض اس لئے نہیں کہ تحویل ہوتا ہے۔ بلکہ ان کے عقائد کے مطابق اس روز سعید میں امیر المؤمنین حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے خلافت ظاہری کو اختیار کیا اور اس روز ان کی مخصوص دعائیں اور عبادات بھی ہیں۔ اہم امور کا ذکر کیا جاتا ہے۔

## نفل نوروز

غسل کر کے نئے کپڑے پہن کر بعد نماز ظہر چار رکعت نماز پڑھیں پہلی دو رکعت میں بعد از سورہ فاتحہ دس بار، دوسری میں سورہ قدر دس بار، تیسری میں دس بار قل ھو اللہ احد، چوتھی میں دس بار معوذتین پڑھیں بعد فراغت کے ۳۶۶ بار یہ دعا پڑھیں۔

اَللّٰهُمَّ اِنَّ هٰذِهٖ سَنَةٌ جَدِيْدَةٌ وَّ اَنْتَ مَلِكٌ قَدِيْمٌ اَسْئَلُكَ خَيْرَهَا وَ خَيْرَ وَخَيْرَ مَا فِيْهَا وَ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّهَا وَ شَرِّ مَا فِيْهَا وَ اسْتَكْفِيْكَ مُؤْنَتَهَا وَ شُغْلَهَا يَاذُو الجلالِ والاکرام۔

## دعا نوروز

یہ نماز تو ۲۰ مارچ کو پڑھنا ہوگی۔ ۲۰ مارچ کو عین طلوع آفتاب کے وقت یہ دعا ۳۶۶ بار کھڑے ہو کر سورج کی طرف منہ کر کے پڑھیں۔

يَا مُحَوِّلَ الْحَوْلِ وَ الْاَحْوَالِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰى اَحْسَنِ الْحَالِ بِاعَزِيْزُ يَا غَنِيُّ۔

(یعنی اے بدلنے والے سال اور احوال کے تو ہمارے حال کو بہترین حال سے بدل دے تو غالب ہے اور غنی ہے)

## آب شفا

عین تحویل کے وقت سے شروع کر کے سات سلاموں کو سات بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے محفوظ کر لیا جائے تو یہ پانی مصیبت زدہ اور بیمار کو ایک چمچ پلانے سے شفا حاصل ہوگی اور تکلیفوں سے راحت حاصل ہوگی۔ سات سلام یہ ہیں۔

(۱) سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ۝

(۲) سَلٰمٌ عَلٰى نُوْحٍ فِي الْعٰلَمِيْنَ ۝

(۳) سَلٰمٌ عَلٰى اِبْرٰهِيْمَ ۝

(۴) سَلٰمٌ عَلٰى مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ۝

(۵) سَلٰمٌ عَلٰى اِلْ يَاسِيْنَ ۝

(۶) سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خٰلِدِيْنَ ۝

(۷) سَلٰمٌ هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ۝

بزرگوں نے فرمایا ہے کہ اگر الگ الگ سات طشتریوں پر یہ سات سلام اس طرح لکھے جائیں کہ ہر ایک سلام کو لکھنے سے پہلے گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر طشتری پر دم کر دیا جائے پھر بالترتیب ایک ایک طشتری کو آب زمزم سے یا زمزم مہیا نہ ہونے کی وجہ سے بارش یا سادہ پانی سے دھو کر ان کو پی لیا جائے تو تمام سال انسان مہلک امراض سے محفوظ رہے گا۔

عین تحویل کے وقت اس عمل کی شروعات کر دینی چاہئے پھر کتنی بھی دیر لگے۔ انشاء اللہ عمل کارگر رہے گا۔

یہ روحانی دولت ہے۔ جس کی قدر کرنی چاہئے اور ہر وقت اس کا فائدہ اٹھانا چاہئے۔

ہم امید کرتے ہیں کہ ہمارے تمام قارئین اس وقت کا فائدہ اٹھائیں گے اور اللہ کی رحمتوں کے مستحق بنیں گے۔



# مقابلہ مریخ و زحل

## وقت۔ برائے بغض و عداوت

مریخ اور زحل دونوں نحس ستارے مانے گئے ہیں جب ان میں مقابلہ کی نظر ہو یعنی ایک دوسرے سے عین ۱۸۰ درجہ کے فاصلہ پر آجائیں تو ان کی نحوست درجہ کمال تک پہنچ جاتی ہے اس وقت ان کے جو اثرات زمین اور اہل زمین پر پڑتے ہیں اس سے فائدہ اٹھانے کے لئے عملیات جفر اور طلسم جاننے والے اس تخریبی روحانیت کو کام میں لاکر ایسے اعمال وضع کرتے ہیں جو دو شخصوں میں جدائی ڈالنے، مفسد اور دشمن کو تباہ و برباد کرنے یا کسی کے شہر بدر کرنے یا کسی کے ناجائز ملاپ کو ختم کرنے کے لئے مؤثر ہے۔

اس وقت اپنی جائز ضرورت کے لئے تیار کریں مثلاً کسی مرد و عورت میں ناجائز تعلقات ہوں یا کسی شخص سے جان و آن کا خطرہ ہو۔ یا محلہ میں کوئی بدمعاش آبسا ہو اسے نکالنے کیلئے قدم اٹھا سکتے ہیں مگر خلاف شرع کام لینا اور اپنے حظ نفس اور بہبودگی کے لئے کسی کو نقصان پہنچانا ہرگز جائز نہیں۔ ناجائز کرنے والا سخت نقصان اٹھائے گا۔

میں یہاں جو طریقہ درج کر رہا ہوں اسے ان لوگوں سے تیار کروائیں جو شاشث کے عامل ہوں۔

وقت مقررہ پر دونوں کے نام مع والد یا والدہ (جن میں جدائی مقصود ہو) کے اعداد بحساب ابجد قمری نکال کر دو مثلث ایک آتشی دوسرا بادی تیار کریں۔ آسانی کے لئے مثلث کا خاکہ تیار کر کے پہلے ہی مشق کر کے تیار کرلیں ان کا طریقہ اور چالیس تحفۃ العاملین میں دی گئی ہیں۔ جب وقت مقررہ آئے تو ہر دو نقوش کی نقل کاغذ پر کالی یا نیلی سیاہی سے سات سات جگہ کرلیں۔ (گویا ۱۴ نقش ہوں گے ۷ آتشی، ۷ بادی) نقش لکھنے کے دوران میں بخور مریخ و زحل کا مشترکہ جلائیں اور نقش تیار کر کے وہ کاغذ اس دھونی پر ایک گھنٹے تک ساعت مریخ یا زحل میں لٹکائے رکھیں۔ پھر تعویذوں کو کسی محفوظ جگہ رکھ دیں۔

تیاری کا کام اتنا ہی ہے اب ترکیب استعمال درج ذیل ہے۔

ایسا کریں کہ آئندہ جو منگل کا دن آئے اس دن طلوع آفتاب سے ایک گھنٹہ کے اندر اندر یعنی پہلی ساعت میں پہلے دو نقش لے کر قینچی سے الگ الگ کریں اور آتشی نقش کے ایک ایک خانہ کے ٹکڑے کاٹ کر علیحدہ رکھ لیں۔ پھر بادی نقش کے ٹکڑے کاٹ کر الگ رکھ لیں۔ یہ نو نو ہوں گے۔ ان ٹکڑوں کو آٹے میں رکھ کر گولیاں بنائیں مگر الگ الگ دونوں کو رکھیں ہر گولی بناتے وقت زبان سے کہیں: وَاَغْرَیْنَا بَیْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَاءَ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَةِ۔

جب گولیاں تیار ہو جائیں تو ان گولیوں کو دو مرغوں کو کھلا دیں یعنی آتشی نقش کی ایک مرغ کو اور بادی نقش کے دوسرے مرغ کو یہ بھی ضروری نہیں کہ دونوں مرغ ایک ہی جگہ ہوں ایک کہیں ہو دوسرا کہیں ہو۔ یہ بھی سمجھ لیں کہ نقش لکھنے کا اور گولیاں بنانے کا وقت مقرر مگر گولیاں کھلانے کے درمیان زیادہ وقفہ نہ ہو۔ زیادہ سے زیادہ ایک گھنٹے کے اندر اندر یہ کام ہو جانا چاہئے۔ اس کے بعد ہفتہ کے دن یہ انتہائی مدت ہے۔ اس دوران میں اگر مقصد پورا ہو جائے تو عمل ختم کر دیں یعنی اس کے بعد نہ گولیاں بنائیں نہ کھلائیں۔ ہر دن اس کے اثر کے توقع کے جا سکتی ہے بعض اوقات پہلے دن ہی کام ہو جاتا ہے۔ ایسی صورت میں باقی نقوش پانی میں بہادیں اور کامیابی پر حسب توفیق ختم دلائیں اور خیرات کریں۔ خدا چاہے تو دونوں کو ایک دوسرے سے نفرت ہو جائے گی اور ان کا باہمی اتحاد و اتفاق ختم ہو جائے گا۔

(نوٹ) اس طرح کے عملیات جائز موقعوں پر کرنے چاہئیں۔ خواہ مخواہ لوگوں کے درمیان میں نفرتیں ڈالنا اور عداوتیں کھڑی کرنا شرعاً حرام ہے اور اس سے اپنی عاقبت برباد ہونے کا اندیشہ ہے۔ نفرت کے عمل صرف اس وقت کریں جب ناجائز قسم کے تعلقات ختم کرنے ہوں۔

# جانوروں کے ذریعہ جادو اور علاج

✿ الو کے گوشت پر جادو منتر کرنے والے لوگ "ہامان، شداد، فرعون، نمرود ابوہم شیطان" پڑھ کر اگر کسی کو کھلا دیتے ہیں تو اس کا دماغ ماؤف ہو جاتا ہے۔ ایسا کرنا شرعاً حرام ہے اور ایسا عمل کرنے والا حق تعالیٰ کے غضب کا مستحق ہے۔ اگر آپ کسی کو دیکھیں کہ کسی عمل کے ذریعہ کسی کی عقل اُچک لی گئی ہے تو آپ اس کو ہُدہُد کے گوشت پر سورۂ طارق ۴۰ر مرتبہ دم کر کے کھلائیں اور ہر جمعرات کو اس کو یہ گوشت کھلاتے رہیں اور لگاتار ۹ر جمعرات تک کھلائیں۔ انشاء اللہ عقل ٹھکانے آجائے گی اور بندہ صحت مند ہو جائے گا۔ اگر ہُدہُد اتنی تعداد میں میسر نہ ہوں تو پھر پہلی جمعرات کو ہُدہُد کا گوشت کھلائیں اور باقی جمعراتوں کو جنگلی کبوتر کا گوشت کھلائیں لیکن چالیس مرتبہ سورۂ طارق پڑھ کر کچے گوشت پر دم کرنا نہ بھولیں۔

✿ جو شخص سفلی جادو کا شکار ہو اور مختلف عملیات کے ذریعہ بھی اس کو شفا نصیب نہ ہو رہی ہو تو اس شخص کو تین دن تک لگاتار بلی کا گوشت اُبال کر کھلا دیا جائے، کچھ بھی پڑھنے کی ضرورت نہیں، انشاء اللہ سفلی جادو سے نجات مل جائے گی۔ یہ بات یاد رکھئے کہ بلی کا گوشت حرام ہے لیکن بہت مجبوری میں علاج کی خاطر دوا کی مقدار میں کسی کی جان بچانے کی غرض سے استعمال کیا جاسکتا ہے۔ بشرطیکہ علاج کے دوسرے طریقے کارگر ثابت نہ ہو رہے ہوں اور جان جانے کا اندیشہ پیدا ہو گیا ہو۔

✿ بعض جادوگر بندر کے دانت پیس کر اس پر منتر پڑھ کر کسی کو کھلا دیتے ہیں، اس سے ان کی نیند اُڑ جاتی ہے، اسی عمل کے ذریعہ پیشاب بھی بند کر دیا جاتا ہے۔ نیند اور پیشاب کھولنے کا علاج یہ ہے کہ زرد کاغذ پر اصحاب کہف کے نام لکھ کر بندر کی کھال میں باندھ کر اس کو مریض کے دائیں بازو پر باندھ دیں۔ اس تعویذ میں مریض کا نام لکھنے کی ضرورت نہیں ہے۔ انشاء اللہ چند گھنٹوں میں نیند اور پیشاب دونوں کھل جائیں گے۔ ایسا نقش بنا کر رکھ لینا چاہئے اور وقت ضرورت اس کو مختلف لوگوں پر استعمال کیا جاسکتا ہے۔

✿ چار جانوروں کے نیچے کی مٹی سفلی کرتوت میں کام آتی ہے۔ گدھ جہاں بیٹھا ہوا ہو اس کے پیروں کے نیچے کی مٹی، گدھا جہاں لوٹا ہو وہاں کی مٹی، چیل کے گھونسلے کی مٹی اور بلی جہاں اپنی غلاظت چھپانے کے لئے زمین کھودتی ہے وہاں کی مٹی، ان مٹیوں پر لوگ سفلی عمل کرتے ہیں۔ اگر کوئی مریض ایسے کرتوت کا شکار ہو تو اس کے گھر میں ہُدہُد ذبح کر کے دبا دیا جائے اور ہُدہُد کی چونچ اس گھر میں تعویذ بنا کر لٹکا دی جائے اور مریض کو مور کے پروں سے صبح وشام ہوا دی جائے اور گائے کے دودھ پر ۴۱ر مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر روزانہ پلایا جائے۔ انشاء اللہ مریض کو شفا ہوگی اور سفلی کرتوت سے نجات مل جائے گی۔

✿ ہاتھی دانت اگر گلے میں تعویذ بنا کر لٹکا لیں تو سحر علوی اور سفلی دونوں سے حفاظت رہے گی اور اگر کسی پر سحر کا اثر واقع ہو چکا ہو تو ہاتھی دانت کو کسی کانچ کے برتن میں رکھ کر اس میں پانی بھر لیں اور یہ پانی سحر زدہ انسان کو دن میں تین مرتبہ پلائیں، انشاء اللہ اس کو سحر سے نجات مل جائے گی۔

✿ بکری کی مینگنی ایک پوٹلی میں باندھ کر بھگونے میں رکھ دیں اور اس بھگونے کو کم از کم ۸ر گھنٹے تک دھوپ میں رکھ دیں اور اس کے بعد اس پوٹلی کو اٹھا کر جنگل میں دبا دیں اور اس بھگونے میں ۷ر پھل دار درختوں کے اکیس اکیس پتے ڈال کر پانی گرم کریں، جب پانی میں کھدے پڑنے لگیں تو اس پانی کو آگ سے اُتار لیں اور اس پانی سے سحر زدہ کو غسل کرا دیں، انشاء اللہ سحر سے نجات مل جائے گی۔

# اوجِ زہرہ

## تسخیر عورت، محبوبہ اور بیوی کے لئے یا خاندان، دفتر کے کسی مخصوص شخص کی تسخیر کے لئے عمل رجوع خلق

## اور ترقی ملازمت کاروباری ترقی کے لئے، رزق کی فراوانی کے لئے قدرت کی سالانہ عنایت

تسخیر عورت محبوبہ اور بیوی کے لئے یا خاندان، دفتر کے کسی مخصوص شخص کے لئے عمل ورجِ خلق اور ترقی ملازمت یا کاروباری ترقی کے لئے، رزق کی فراونی کے لئے قدرت کی سالانہ عنایت۔

اللہ تعالیٰ کی ذات اپنے بندوں پر کتنی مہربان ہے اس نے سال بھر میں کئی ایک وقت ایسے بنا رکھے ہیں کہ ان کی تاثیر انسان بہ آسانی حاصل کرسکتا ہے۔ کسی بھی سبب کو حاصل کرنے کے لئے اسباب کا ہونا ضروری ہے۔ اوج کا وقت سال بھر میں ایک مرتبہ حاصل ہوتا ہے یہ وقت روحانیت کے اعتبار سے شرف کے بعد موثر ترین وقت ہوتا ہے۔ اوج کا مطلب ہے عروج، بلندی، ترقی، دھوم دھام، بلندی اقبالی اور خوشحالی اس وقت ستارہ کی قوتیں اعلیٰ درجہ کی بلندی کا مظاہرہ کررہی ہوتی ہیں قدرت کا یہ ایک عجیب نظام ہے کہ کسی اہم وقت کے ہاتھ سے نکل جانے کے بعد ویسی ہی تاثیر والا کوئی دوسرا وقت میسر ہوجاتا ہے۔

یہ وقت عوام کو اپنی طرف متوجہ کرنے کا ہے کیونکہ زہرہ کے مزاج میں حسن کو ابھارنا اور حسن کے ذریعہ متوجہ کرنا ہے۔ اگر آپ خلقت میں معزز ہونا چاہتے ہیں اور عوامی حلقوں میں مقبولیت چاہتے ہیں تو اس وقت کی تاثیر سے فائدہ اٹھائیں اس سلسلہ میں ہر قسم کی دکان داری کرنے والے وہ دکاندار فائدہ حاصل کرسکتے ہیں جن کو خلقت کی آمدنی سے مالی فائدہ حاصل ہوتا ہے۔ مثلاً ڈاکٹر، وکیل، لیڈر، حکیم وطبیب اور دکاندار یا ایسے ادارے جہاں عوم کی شمولیت ان کے کاروبار کی ضامن ہو۔ ان کے ساتھ کام کرنے والے افراد انہیں معزز اور محترم نگاہوں سے دیکھتے ہیں افسران ان کی عزت کرتے ہیں اور ان کے کئے ہوئے کام کو سراہتے ہیں۔ اگر خاندان میں شہر میں کوئی عزت کی نگاہ سے نہیں دیکھتا تو اس وقت کی تاثیر میں لکھے ہوئے نقش کی بدولت ان افراد کو ایک غیبی مدد حاصل ہوجاتی ہے جس کے بعد ان کو توجہ دی جاتی ہے اور وہ زمانے میں معزز اور معتبر اس قدر ہوجاتے ہیں کہ ان کی شہرت دور، دور تک پھیل جاتی ہے اس سلسلہ میں دو عمل بتائے جارہے ہیں اپنی پسند کا عمل کرکے اپنی زندگی کو بام عروج عطا کیجئے۔

| ولقد مکناکم | فی الارض | وجعلنا لکم | فیہا معاش |
|---|---|---|---|
| ۳۱۱ | ۱۱۲۲ | ۲۵۰ | ۵۱۷ |
| ۲۵۱ | ۵۱۶ | ۳۱۲ | ۱۱۲۱ |
| ۵۱۵ | ۲۴۸ | ۱۱۲۴ | ۳۱۳ |
| ۱۱۲۳ | ۳۱۴ | ۵۱۴ | ۲۴۹ |

برکت رزق کے لئے آیت وَلَقَدْ مَكَّنَّاكُمْ فِي الْأَرْضِ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيهَا مَعَايِشَ۔ کو ان تمام امور کے لئے میں نے بہت بہتر پایا ہے اس کی روحانیت مخلوق کو متوجہ رکھتی ہے اور آیت میں اللہ تعالیٰ کا خاص حکم ذریعہ معاش کے متعلق پوری زمین کے لئے موجود ہے۔ لہٰذا رزق کی وسعت میں ہی رجوع وتسخیر کا حکم پوشیدہ ہے اور ویسے بھی مال دار کی عزت کچھ زیادہ ہی کی جاتی ہے اور جب مال ورزق کی وسعت والی آیت اوج زہرہ میں لکھی گئی ہوگی۔

تو ایک خاص برکت حاصل ہوئی۔ نقش مرتب کر دیا ہے۔ ۴×۴ خانے بنا کر اسی ترتیب سے بھرے جائیں جیسے آگاہ کیا ہے۔ یعنی پہلے خانہ میں آیت کا حصہ ہے اور اس کے بعد خانہ چہارم تک اعداد بھرتے جائیں اور خانہ پنجم سے اعداد بھرے ہوئے خانہ ہشتم میں آیت کا حصہ لکھنا ہے اسی طرح باقی خانے بھرنے ہیں۔ نقش کے چاروں طرف حسب قاعدہ خدام، ملائکہ اور قول الحق، ولہ الملک سے مکمل کریں۔ دائیں بائیں حروف مقطعات لکھیں۔ اس آیت کے اعداد ۲۱۹۹ بنتے ہیں۔ ہر ایک لائن میں ان کے عمل ظاہر ہونے سے نقش درست ثابت ہوگا۔

اس عمل کے لئے اللہ تعالیٰ کے اسماء عظیم سے مدد لی ہے۔ میں اکثر ان اسماء سے کام لیتا ہوں۔ یا اللہ (۶۶) رحمٰن (۲۹۸) رحیم (۲۵۸) کریم (۲۶۰) مفتح الابواب (۵۶۳) مجموعہ تعداد ۱۴۴۵ حاصل ہوئی اس میں مطلوب کی تعداد اس صورت میں شامل کرنا ہے اگر کسی خاص ضرورت کے لئے اس کی تسخیر مطلوب ہو مثلاً کوئی عزیز ناراض ہے یا بیوی روٹھ گئی ہے یا نااتفاقی کا سامان ہے یا مطلوب جگہ رشتہ طے ہونے میں دشواری ہے تو بھی آپ عمل کے لئے اللہ تعالیٰ کے اسماء کام دیں گے اور اگر آوارگی یا دل لگی کے لئے کوئی عمل کرے گا تو بجائے فائدہ کے الٹا اثر ہوگا ذلیل و خوار ہوگا کیونکہ اللہ تعالیٰ نے یہ وہ عمل کرنے کی اجازت دی ہے جس میں انسان کی بھلائی ہو اور دل آزاری نہ ہو۔

اگر آپ کسی کو خصوصی طور پر مسخر کرنا نہیں چاہتے تو مثالی نقش کو مکمل کرلیں طریقہ وہی ہے اس بات خاص خیال رکھیں۔

اور ملحوظ رکھیں کہ یہ نقش زہرہ کے اوج کے وقت میں لکھنا ہے۔

| اپنا نام معہ والدہ | یا اللہ یا رحمٰن | یا رحیم یا کریم | یا مفتاح الابواب |
|---|---|---|---|
| ۵۳۹ | ۵۶۲ | اپنے نام سے ایک بڑھا کر | ۲۶۳ |
| ۵۶۱ | ۵۳۶ | ۳۶۶ | خانہ ۱ سے ایک زائد |
| ۳۶۵ | خانہ ۳ سے ایک زائد | ۵۶۰ | ۵۳۔ |

اوج زہرہ کا وقت تقویم میں دیا گیا ہے اس وقت اس نقش کو

گلاب و زعفران سے لکھیں اور اگلے دن مغرب کے بعد آیت کی یا اسم کی تعداد کے مطابق روزانہ ۲۱ / یوم تسبیح کرنے کے بعد رب العزت کے حضور گڑگڑا کر دعا کرنے کے بعد نماز عشاء پڑھنی ہوگی۔ وظیفہ اپنے گھر میں کریں کسی تنہا جگہ کو منتخب کریں دوران وظیفہ سر ننگا رکھیں اور بعد وظیفہ پانی پر دم کر کے خود ہی پی لیں۔ اگر کسی کو تسخیر مطلوب ہے تو پہلے دن اور آخری دن کے عمل میں کسی میٹھی شے پہ دم کر کے کسی بھی دن مطلوب کو کھلا دیں اور درمیانی ایام پانی پہ دم کر کے خود پی لیں انشاءاللہ مراد حاصل ہوگی۔

☆☆ ☆☆ ☆☆

## دنیا کی دس بڑی زبانیں

دنیا کی سب سے بڑی زبان چینی ہے جو تقریباً ایک ارب تیس کروڑ افراد بولتے ہیں، ہندی دوسری بڑی زبان ہے جو ساٹھ کروڑ پچیس لاکھ افراد بولتے ہیں۔ (ہندی اور اردو میں سوائے رسم الخط کے کوئی زیادہ فرق نہیں، اس تعداد میں اردو بولنے والے بھی شامل ہیں۔ )انگریزی ۱۵ / کروڑ ۴۰ / لاکھ افراد کی زبان ہے مگر انگریزی جاننے والوں کی تعداد شاید تین گنا زیادہ ہو۔ چوتھے نمبر پر ہسپانوی ہے جو ۴۲ / کروڑ ۵۰ / لاکھ کی زبان ہے۔ جبکہ عربی ۲۵ / کروڑ ۶۰ / لاکھ، بنگالی ۲۱ کروڑ ۵۰ لاکھ، پرتگالی ۱۹ کروڑ ۰ لاکھ، ملائی انڈونیشی ۱۷ کروڑ ۶۰ لاکھ، فرانسیسی ۱۳ کروڑ ۴۰ لاکھ افراد کی زبان ہے۔ کتب میں روسی کو پانچویں بڑی زبان لکھا گیا ہے اور تعداد ۲۷ کروڑ ۵۰ لاکھ بتائی جاتی ہے مگر اب روسی بولنے والوں کی تعداد بہت کم ہو چکی ہے۔ انگریزی ۵۳، فرانسیسی ۳۳ عربی ۲۳ / اور ہسپانوی ۲۱ ممالک میں بولی جاتی ہے۔

☆☆ ☆☆ ☆☆ ☆☆ ☆☆

☆ سست ہو کر گھر میں پڑے پڑے مرجانے سے باہر نکل کر محنت کرتے کرتے تھک کر مر جانا بہتر ہے۔

اگر کامیابی نہ ہو جی نہ چھوڑ        گرے بھی جو سو بار ہمت نہ توڑ

میں نے یہ سیکھا کہ خدا تعالیٰ کی وسیع زمین پر کوئی شخص کسی دوسرے کی مدد کرنے کا خواہش مند نہیں اور نہ کوئی اس قابل ہے کہ کسی دوسرے کی مدد کر سکے۔

## خسوف وکسوف ۲۰۱۷ء

اس سال کل ۴ گرہن ہوں گے، دو سورج گرہن، دو چاند گرہن۔

(۱) جزوی قمری گرہن ۱۱ر فروری کو ہوگا، فلکیاتی حساب سے یہ گرہن برج اسد میں ۲۲ درجے ۲۸ دقیقے پر ہوگا، یہ گرہن دوبئی، عرب امارات، عراق اور ایران میں نظر آئے گا، یہ گرہن ہندوستان میں نظر نہیں آئے گا، اس کی تفصیل یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| گرہن کا آغاز | صبح ۴ بج کر ۱۳ منٹ |
| گرہن مکمل | صبح ۶ بج کر ۱۳ منٹ |
| گرہن ختم | صبح ۸ بج کر ۲۳ منٹ |

(۲) جزوی شمسی گرہن ۲۶ر فروری بروز اتوار کو ہوگا، فلکیاتی حساب سے یہ گرہن برج حوت میں ۸ درجے ۱۲ دقیقے پر ہوگا۔ یہ گرہن جنوبی اور مغربی افریقہ، جنوبی امریکہ میں نظر آئے گا، پاکستان کے ساحلی علاقوں میں اس کا کچھ حصہ غروب آفتاب تک دکھائی دے گا، لیکن یہ گرہن ہندوستان میں نظر نہیں آئے گا۔

اس کی تفصیل یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| گرہن کا آغاز | شام ۵ بج کر ۴۰ منٹ |
| گرہن مکمل | رات ۸ بج کر ۲۸ منٹ |
| گرہن ختم | رات ۱۱ بج کر ۵ منٹ |

(۳) جزوی قمری گرہن ۷ر اگست بروز پیر کو ہوگا، فلکیاتی حساب سے یہ گرہن برج دلو میں ۱۵ درجے اور ۲۵ دقیقے پر ہوگا، یہ گرہن ساؤتھ افریقہ، مصر، انڈونیشیا، ترکی، فلپائن، جاپان، سنگاپور، ہندوستان، پاکستان، ایران، عراق اور خلیج کے علاقوں میں نظر آئے گا۔

اس کی تفصیل یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| گرہن کا آغاز | رات ۹ بج کر ۲۰ منٹ |
| گرہن مکمل | رات ۱۱ بج کر ۵۰ منٹ |
| گرہن ختم | رات ۱۲ بج کر ۴۸ منٹ |

(۴) مکمل شمسی گرہن ۲۱ر اگست بروز پیر ہوگا، یہ گرہن فلکیاتی حساب سے برج اسد کے ۲۸ درجے اور ۵۲ دقیقے پر لگے گا، یہ گرہن کینیڈا، شمالی امریکہ، مغربی افریقہ وغیرہ میں نظر آئے گا لیکن ہندو پاک میں دکھائی نہیں دے گا۔

اس کی تفصیل یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| گرہن کا آغاز | رات ۹ بج کر ۱۶ منٹ |
| گرہن مکمل | رات ۱۱ بج کر ۵۱ منٹ |
| گرہن ختم | رات ۲ بج کر ۳۴ منٹ |

## سورج گرہن وچاند گرہن

### گرہن کے اوقات میں کیا کریں

نماز کسوف وخسوف ادا کریں اور اللہ سے اپنے گناہوں کی معافی مانگیں اور یہ بھی اندازہ کریں اور غور وفکر کریں کہ جب چاند اور سورج جیسے قوی سیاروں کا اللہ کے حکم سے حال یہ ہوسکتا ہے تو پھر انسان کی بساط ہی کیا ہے۔ وہ تو پانی پر اُبلنے والے ایک بلبلے سے زیادہ حیثیت نہیں رکھتا۔ گرہن کے اوقات میں بعض عملیات کی زکوۃ ادا کی جاتی ہے اور زکوۃ کی ادائیگی کے بعد عملیات میں زبردست قوت وتاثیر پیدا ہوجاتی ہے، پھر عمل باذن اللہ تیر کی طرح کام کرتا ہے۔
حروف صوامت کی زکوۃ بھی گرہن کے اوقات میں ادا کرنی چاہئے، بہت موثر ثابت ہوتی ہے اور زکوۃ ادا کرنے والا تمام حروف صوامت کے اعمال کا امین بن جاتا ہے۔

### گرہن کے اوقات میں پرہیز

گرہن کے اوقات میں کسی اناج کا استعمال نہیں کرنا چاہئے، کوئی کچی سبزی بھی نہیں کھانی چاہئے، نہ اناج وغیرہ کا گرہن کے اوقات میں ذخیرہ کرنا چاہئے، البتہ تیل، گھی، دودھ، مکھن، دہی وغیرہ نقصان نہیں دیتے، اسی طرح خشک میوے، بادام، اخروٹ، چلغوزے، پستہ اور کاجو وغیرہ بھی نقصان دہ ثابت نہیں ہوتے۔ اگر ان میوہ جات کا ذخیرہ گرہن کے اوقات میں کرلیا جائے تو کوئی تکلیف نہیں ہوتی، نہ کسی نقصان کا سامنا کرنا پڑتا ہے، خیر وبرکت میں بھی کوئی کمی نہیں آتی۔ سورج گرہن کے وقت سورج کی طرف بغیر کالے چشمے کے نہیں دیکھنا چاہئے۔ گرہن کے وقت اچھلنے کودنے، بھاگنے دوڑنے اور ایکسر سائز وغیرہ سے پرہیز کرنا چاہئے، جو کھانا چولہے یا گیس وغیرہ پر پکایا ہو اس کو گرہن کے اوقات میں نہیں کھانا

چاہئے، اس کھانے سے کوئی بھی بیماری لاحق ہوسکتی ہے۔

گرہن کے اوقات میں میاں بیوی کا مجامعت وصحبت کرنا ہونے والے بچے کے لئے نقصان دہ ہوسکتا ہے۔ گرہن کے اوقات میں کھیل تماشے کرنا، ٹی وی دیکھنا، گانے سننا اور اس طرح کی ممنوعات میں مبتلا رہنا ضرر رساں ہے۔ گرہن کے اوقات میں کرکٹ کا میچ دیکھنا، مذہبی بحث ومباحثہ میں مبتلا ہونا، بلاوجہ کی گپ شپ میں مبتلا ہونا بھی غلط ہے۔ اس سے انسان کی جسمانی اور روحانی صحت متاثر ہوسکتی ہے۔ حاملہ عورتوں کو گرہن کے اوقات میں کپڑا کاٹنے، سبزی وغیرہ کاٹنے یا کسی بھی چیز کو کاٹنے سے بچنا چاہئے اور کسی بھی چیز کے لئے چاقو اور قینچی کا استعمال غلط ہوگا۔ اسی طرح گرہن کے اوقات میں حاملہ عورتوں کا گھومنا، بازاروں میں خرید وفروخت کرنا، ناخن کاٹنا، تیل لگانا، بیوٹی پارلر میں جاکر اپنی نوک پلک درست کرانا نقصان دہ ثابت ہوسکتا ہے۔ حاملہ عورتوں کا تیل لگانا اور مساج کرانا غلط ہوگا اور اس کا غلط اثر ہونے والے بچے پر پڑے گا۔ مردوں کا زمین کھودنا، ہل چلانا، پھول یا پھل توڑنا صحیح نہیں ہے۔ اس سے جانی اور مالی نقصان کا اندیشہ رہے گا۔ افضل یہ ہے کہ اگر کوئی مجبوری نہ ہو تو سورج گرہن کے بعد غسل کرلینا چاہئے۔ گرہن کے اوقات میں اگر عبادت وتلاوت قرآن کی توفیق نہ ہو تو کم سے کم خاموش رہیں اور کسی کتاب کے مطالعے میں خود کو مصروف رکھیں یا ایسی بات چیت میں مشغول رہیں جو شرعاً ممنوع نہ ہو۔ گرہن کے اوقات میں جھوٹ، غیبت، الزام تراشی، دجل وفریب جیسے گناہ انسان کی بدنصیبی کی وجہ بنتے ہیں۔ اس لئے گرہن کے اوقات میں خاموش رہنا ہی بہتر ہے، لیکن گرہن کے اوقات میں سونا نہیں چاہئے۔ کھانا کھانا اگر ضروری ہو تو گرہن سے پہلے کھالینا چاہئے، ورنہ گرہن کے بعد، دوران گرہن اگر کھانے سے پرہیز رکھیں تو افضل ہے، البتہ مشروبات کے استعمال میں کوئی حرج نہیں ہے۔

## حروف صوامت کی زکوٰۃ

حروف صوامت یہ ہے۔ ا، ح، د، ر، س، ص، ط، ع، ک، ل، م، و، ہ۔ ان حروف کی زکوٰۃ چاند کی متعلقہ منزلوں میں مخصوص تعداد کے ساتھ پڑھ کر ادا کریں۔ اس کے علاوہ ان حروف کو چاند گرہن یا سورج گرہن کے اوقات میں ان ۱۳ حروف کے اعداد کے مطابق جو ۵۴۳ بنتے ہیں۔ اتنی بار تنہائی میں خاموشی کے ساتھ لکھیں۔ لکھنے کا آسان طریقہ یہ ہے کہ ان ۱۳ حروف کے ۴ کلمے بنالیں تاکہ لکھنا آسان ہوجائے اور ان چاروں کلمات کو ۵۴۳ مرتبہ کسی کاغذ پر لکھیں، لکھتے وقت باوضو ہوں اور کوئی بخور بھی روشن کرلیں، تھوڑے سے بتاشے لکھتے وقت اپنے پاس رکھ لیں اور تعداد پوری ہوجانے پر یہ بتاشے کمسن بچوں میں تقسیم کردیں۔ زکوٰۃ کی ادائیگی کے بعد ان کلمات کو روزانہ ۱۳ مرتبہ لکھ لیا کریں، کسی کاپی پر لکھتے رہیں۔ جب کاپی بھر جائے تو اس کو کسی درخت کی جڑ میں دبادیں یا دریا میں بہادیں۔ زکوٰۃ کی ادائیگی اگر آپ لگاتار ۱۳ سالوں تک گرہن کے اوقات میں کرتے رہیں تو آپ کی طرف زکوٰۃ اکبر ادا ہوجائے گی، اس کے بعد زکوٰۃ ادا کرنے کی ضرورت نہیں۔ حروف صوامت کے چار کلمات یہ ہیں۔

| احد | اسص | طعک | لموہ |
|---|---|---|---|
| ا ح د | ا س ص | ط ع ک | ل م و ہ |

بعض ماہرین کی رائے یہ ہے کہ زکوٰۃ کی ادائیگی کے وقت کوئی سرمہ پاس ہونا چاہئے اور زکوٰۃ ادا کرتے ہی اس سرمہ پر دم کردینا چاہئے، پھر دوران سال جب بھی کوئی عمل حروف صوامت کے ذریعہ کریں یا کوئی نقش حروف صوامت کے اعداد نکال کر بنائیں تو اس وقت اس سرمہ کو اپنی آنکھوں میں لگالینا چاہئے۔ انشاء اللہ عمل اور نقش میں زبردست تاثیر پیدا ہوگی۔ بعض حضرات کی رائے یہ ہے کہ ان ۱۳ حروف کو کسی جست یا لوہے کی پلیٹ پر لکھ کر اپنے پاس رکھیں، یہ لوح اگر عامل کے پاس ہوگی تو عمل میں قوت رہے گی اور زبردست نتائج برآمد ہوں گے۔ یہ لوح بھی زکوٰۃ کی ادائیگی کے بعد اگر گرہن کے اوقات ہی میں تیار کرلیں تو افضل ہے۔ گرہن کے اوقات میں حروف صوامت لکھنے شروع کردیں، اگر ۵۴۳ مرتبہ لکھنے سے پہلے گرہن کا وقت ختم ہوگیا تو کوئی حرج نہیں، البتہ اہتمام یہ کرلیں کہ گرہن کا وقت شروع ہوتے ہی آپ لکھنا شروع کریں وقت ضائع نہ کریں۔ یہ بات بھی یاد رکھیں کہ سورج یا چاند گرہن اگر آپ کے ملک میں نظر نہیں آرہا ہے تب بھی آپ زکوٰۃ ادا کرسکتے ہیں، بس ٹائم کا خیال رکھیں۔ واضح رہے کہ زکوٰۃ کا اثر ایک سال تک رہتا ہے، لیکن اگر لگاتار ۱۳ سالوں تک زکوٰۃ ادا کرلی جائے تو پھر زکوٰۃ کی ضرورت نہیں رہتی۔ ۱۳ سالوں میں ۱۳ مرتبہ زکوٰۃ ادا کرلینے سے دائمی زکوٰۃ ادا ہوجاتی ہے۔

# تثلیث زہرہ و مشتری

(مطلوب کو حاضر کرنے کا بہترین وقت)

۲۰۱۷ء میں یہ وقت سعید ۱۸؍جولائی رات ۲ بج کر ۱۱ منٹ سے شروع ہوگا اور اس کی تکمیل ۱۹؍جولائی رات ایک بج کر ۳۸ منٹ پر ہوگی، یہ وقت سعید ۲۰؍جولائی رات ایک بج کر ۶ منٹ پر ختم پر ہوگا۔

اس وقت کی روحانیت کا تعلق تسخیر اور حب کے عملیات سے ہے، دو شخصوں کے درمیان خواہ وہ کوئی ہوں واقف ہوں یا ناواقف، دوستی اور محبت پیدا کی جاسکتی ہے، افسر ہو یا دوست، رشتہ دار ہو یا عزیز، عورت یا ہو بیوی اس کی تسخیر کی جاسکتی ہے اگر وہ کہنے میں نہ ہوں ناراض ہوں یا ان کے درمیان نفرت اور دشمنی ہو یا مقصد حصول رشتہ کا ہو مگر فریق مخالف یا اس کے والدین رکاوٹ ہوں تو اس وقت مخصوص جگہ شادی کرنے، محبوب کو مسخر کرنے، اپنے بس میں کرنے کے لئے اس موقعہ سے اور بہتر کوئی موقع نہیں ہے۔

## حاضری مطلوب

اس کا طریقہ یہ ہے کہ نام طالب مع والدہ اور نام مطلوب مع والدہ کے اعداد نکالو، محبت کے عدد ۴۵۰ پھر آیت زین للناس کے عدد ۹۱۵۸ اور ذیل کی چال میں دئے گئے طریقہ سے نقش پر کریں، عین اسی طرح عمل کریں جس طرح بتا رہا ہوں، یہ عمل پہلے بھی کمالات جفر کے عنوان سے شائع ہو چکا ہے، شاید کسی کو یاد بھی نہ ہو، یہ عمل ایسا ہے کہ ۲۴ گھنٹہ میں حاضری ہوتی ہے، غور کریں۔

۱- محبوب یا مطلوب مع والدہ کے اعداد کو خانہ اول میں لکھیں اور ۲۲ کا اضافہ کرکے خانہ ۲ میں پھر ۲۲ کا اضافہ کرکے خانہ ۳ میں لکھیں پھر اس ۲۲ کا اضافہ کرکے خانہ ۴ میں لکھیں۔

۲- نام طالب مع والدہ کے اعداد کے خانہ نمبر ۵ میں لکھیں پھر ۲۲ کا اضافہ کرکے خانہ ۶ میں پھر سات میں اور آٹھ میں لکھیں۔

۳- خانہ نمبر ۹ میں محبت کے اعداد ۴۵۰ لکھیں اور ۲۲ کا اضافہ کرکے خانہ ۱۰ میں لکھیں پھر ۲۲ کا اضافہ کرکے خانہ ۱۱ میں اور پھر ۲۲ کا اضافہ کرکے خانہ ۱۲ میں لکھیں۔

۴- اب خانہ ۴، ۷، ۱۰، ۱۳ کے اعداد کو جمع کریں اور ۹۱۵۸ میں سے تفریق کرلیں اور حاصلہ اعداد کو خانہ ۱۳ میں لکھیں پھر ۲۲ کا اضافہ کرکے خانہ ۱۴ میں لکھیں پھر ۲۲ کا اضافہ کرکے کانہ ۱۵ میں لکھیں اور پھر ۲۲ کا اضافہ کرکے خانہ ۱۶ میں لکھیں، اسی طرح تمام نقش پر ہو جائے گا۔ اب اس کا وفق چیک کرلیں ہر طرف سے جواب ۹۱۵۸ آنا چاہئے، اگر ایسا نہ ہوا تو نقش غلط ہوگا۔

ایک نقش کاغذ پر لکھیں، زعفران، کستوری ملاکر عرق گلاب کے محلول سے لکھیں، ایک نقش چاندی کے پترے پر کندہ کریں، اس کے نیچے مندرجہ ذیل عزیمت تحریر کریں۔

اللهم اجمع بيني (نام مع والده) و بين (نام مطلوب مع والده) بما جميع المنفردين بقول كلام پاك زين للناس حب الشهوات من النساء والبنين والقناطير المقنطرة من الذهب والفضة والخيل المسومة والانعام والحرث ذالك متاع الحيوة الدنيا والله عنده حسن المآب۔

سورہ آل عمران کی ۱۴ ویں آیت ہے، زیر و زبر کی ضرورت نہیں، اس آیت کے لکھنے کے بعد بدوح کا نقش لکھیں، آتشی چال سے ہی لکھیں، کاغذ والے نقش کو لپیٹ کر گلے میں ڈال دیں اور چاندی کی لوح کو حرارت پہنچائیں یا گرم پانی میں رکھ دیں اور پانی ہمیشہ گرم رکھیں، جوں جوں گرمی پہنچے گی مطلوب بے چین ہوگا اور حاضر ہونے کے لئے بے قرار رہے گا اور یہ حقیقت ہے کہ مطلوب ضرور حاضر ہوگا۔

## مثال اس نقش کی یہ ہے

مثلاً طالب کا نام: زید بن سلمہ ۱۶۱

مطلوب کا نام: زرینہ بنت نجمہ ۳۷۰

اعداد محبت ۴۵۰

اعداد آیت ۹۱۵۸

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۳۶ | ۲۰۵ | ۴۷۲ | ۸۰۴۵ |
| ۸۰۶۷ | ۴۵۰ | ۲۲۷ | ۴۱۴ |
| ۱۶۱ | ۳۹۲ | ۸۰۸۹ | ۵۱۶ |
| ۴۹۴ | ۸۱۱۱ | ۳۷۰ | ۱۸۳ |

۷۸۶

| ۱۳ | ۱۰ | ۷ | ۴ |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۸ | ۹ | ۱۴ |
| ۱۲ | ۱۵ | ۲ | ۵ |
| ۶ | ۱ | ۱۶ | ۱۱ |

اَللّٰھم اجمع بینی زید بن سلمہ و بین زرینہ بنت نجمہ یاجامع المنفردین بقول کلام پاک زین للناس حب الشھوات من النساء والبنین والقناطیر المقنطرۃ من الذھب والفضۃ والخیل المسومۃ والانعام والحرث ذالك متاع الحیوۃ الدنیا واللّٰہ عندہ حسن المآب.

(نقش لکھتے وقت آیت کریمہ پر زیروز بر لگانے کی ضرورت نہیں)

## دوسرا فارمولہ حصول دولت کے لئے

مذکورہ وقت میں مال ودولت کے لئے یہ کریں۔

تازہ غسل کر کے نیا لباس زیب تن کریں، اگر نیا لباس میسر نہ ہو تو اپنے پاس جو سب سے قیمتی لباس ہو اس کو پہن لیں، کھڑے ہو کر سو مرتبہ درود شریف پڑھیں، پھر دو رکعت نفل بہ نیت قضائے حاجت ادا کریں، اللہ سے دعا کریں، رزق کی زیادتی اور آمدنی کے بڑھ جانے کی یا کسی سے رقم وصول کرنے کی، دعا سے فارغ ہونے کے بعد پھر کھڑے ہو سو مرتبہ درود شریف پڑھیں، اس کے بعد نقش تیار کریں۔

نقش کے لئے اپنے نام اور اپنی والدہ کے نام کے اعداد نکالیں اور اس میں ۱۲۸۷ اعداد شامل کر لیں، حسب قاعدہ کل مجموعے میں سے ۳۰ گھٹا کر باقی اعداد کو ۴ سے تقسیم کر دیں، تقسیم کے بعد اگر ایک بچے تو ۱۳ ویں خانہ میں ایک کا اضافہ کریں، اگر دو بچے تو نویں خانہ میں ایک کا اضافہ کریں اور اگر ۳ بچے تو پانچویں خانہ میں ایک کا اضافہ کریں۔

مثالی نقش

جاوید احمد ابن اسمہ کے لئے نقش اس طرح بنے گا۔

اعداد ۱۸۳+۱۲۸۷=۱۴۷۰

حسب قانون ۳۰ گھٹا کر نقش اس طرح بنے گا کوئی کسر نہیں ہے اس لئے اضافے کی ضرورت نہیں ہے۔

۷۸۶

اللہ لطیف

| ۳۶۱۷ | ۳۶۲۰ | ۳۶۲۳ | ۳۶۱۰ |
|---|---|---|---|
| ۳۶۲۲ | ۳۶۱۱ | ۳۶۱۶ | ۳۶۲۱ |
| ۳۶۱۲ | ۳۶۲۵ | ۳۶۱۸ | ۳۶۱۵ |
| ۳۶۱۹ | ۳۶۱۴ | ۳۶۱۳ | ۳۶۲۴ |

نقش کی چال یہ ہے۔

۷۸۶

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

نقش کے چاروں طرف یہ آیت لکھیں اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَاءُ وَ ھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ ان نقوش کو مکمل طہارت کے ساتھ لکھیں۔ لکھتے وقت ہرے رنگ کا لباس پہن لیں یا ہرے رنگ کی چادر جسم پر ڈال لیں تو بہتر ہے ورنہ پھر مکمل سفید لباس پہن کر یہ نقش لکھیں۔

نوٹ: شرف شمس اور شرف زہرہ فرمائش کے مطابق سونے چاندی کے پترے پر کاغذ پر تیار کر کے روانہ کئے جاتے ہیں لیکن ان کا آرڈر ایک ماہ قبل مل جانا چاہئے۔ ضرورت مند حضرت ان نقوش کو مقامی عاملین سے بھی تیار کرا سکتے ہیں یا ہمارے شاگردوں سے بھی رجوع کر سکتے ہیں۔

